# اورینٹل کالج میگزین

جلد ۱۳ - عدد ۳ | بابت ماہ مئی ۱۹۳۷ء | عدد مسلسل ۴۹

## فہرست مضامین



گیلانی الیکٹرک پریس لاہور میں باہتمام منشی نظام الدین پرنٹر طبع ہوا اور ابن ابن مترانے اورینٹل کالج لاہور سے شائع کیا۔

# اورینٹل کالج میگزین

## عرض واجب

**اغراض و مقاصد** اس رسالے کے اجرا سے غرض یہ ہے کہ احیا و ترویج علوم مشرقیہ کی تحریک کو تا حد امکان تقویت دی جائے اور خصوصیت کیساتھ اُن طلبہ میں شوقِ تحقیق پیدا کیا جائے جو سنسکرت۔ عربی۔ فارسی اور دیسی زبانوں کے مطالعہ میں مصروف ہیں۔

**کس قسم کے مضامین کا شائع کرنا مقصود ہے** کوشش کی جائیگی کہ اس سلسلہ میں ایسے مضامین شائع ہوں جو مضمون نگاروں کی ذاتی تلاش اور تحقیق کا نتیجہ ہوں غیر زبانوں سے مفید مضامین کا ترجمہ بھی قابلِ قبول ہوگا اور کم ضخامت کے بعض مفید رسالے بھی باقساط شائع کئے جائیں گے۔

**رسالے کے دو حصّے** یہ رسالہ دو حصّوں میں شائع ہوتا ہے حصّہ اوّل عربی فارسی اردو پنجابی (بحروف فارسی) حصّہ دوم سنسکرت، ہندی اور پنجابی (بحروف گورمکھی) ہر ایک حصّہ الگ الگ بھی مل سکتا ہے۔

**وقت اشاعت** یہ رسالہ بالفعل سال میں چار بار یعنی نومبر۔ فروری مئی۔ اگست[1] میں شائع ہوگا۔

**قیمت اشتراک** سالانہ چندہ حصّہ اُردو کیلئے عہ اورینٹل کالج کے طلبہ سے چندہ داخلہ کالج کے وقت وصول ہوگا۔

کسی سہ ماہی کے رسالہ کے نہ پہنچنے کی شکایت رسالہ کے شائع ہونیکی تاریخ سے ایک ماہ کے اندر دفتر میں پہنچ جانی چاہئے ورنہ ایسی شکایت پر غور نہ ہوسکیگا۔ یہ ایک ماہ کی مدت فروری مئی دسمبر اور نومبر کے آخر سے شمار کرنی چاہئے۔

**خط و کتابت و ترسیل زر** خریدِ رسالہ کے متعلق خط و کتابت اور ترسیل زر صاحب پرنسپل اورینٹل کالج کے نام ہونی چاہئے۔ مضامین کے متعلق جملہ مراسلات ایڈیٹر کے نام بھیجنے چاہئیں۔

**محل فروخت** یہ رسالہ اورینٹل کالج لاہور کے دفتر سے خریدا جا سکتا ہے۔

**قلم تحریر** حصّہ اُردو کی ادارت کے فرائض پرنسپل محمد شفیع ایم۔اے اورینٹل کالج سے متعلق ہیں اور یہ حصہ ڈاکٹر محمد اقبال ایم۔اے۔پی۔ایچ۔ڈی کی اعانت سے مرتب ہوتا ہے۔

---

[1] چونکہ اگست میں کالج بند ہوتا ہے اس لئے یہ نمبر مجبوراً جون یا ستمبر میں شائع ہوتا ہے۔

# دیارِ عرب کے مغربی سیّاح

اگرچہ عرب کا ملک پُرانی دنیا کے عین وسط میں واقع ہے اور مشرق و مغرب کی باہمی تجارت کا راستہ اس کے پاس سے گزرتا ہے۔ مگر وہاں کی سرزمین بالعموم ایسی ویران اور دشوار گزار واقع ہوئی ہے۔ کہ بیرونی دنیا کو وہاں کی طرزِ معاشرت اور عام حالات و کوائف کا نسبتاً بہت کم علم ہے۔ یہ سچ ہے کہ تمام اقطار عالم سے ہر سال ہزاروں مسلمان کعبہ شریف کی زیارت کے لئے جاتے ہیں۔ مگر انہیں زیادہ تر حجاز کے شہروں کو سرسری طور پر دیکھنے کا اتفاق ہوتا ہے۔ عرب کے دیگر اقطاع تو درکنار، ہنگام سفر کی نفسا نفسی اور فرائض حج کی مصروفیت کے باعث ان کو وہاں کی حضری زندگی کو بھی کماحقہا مطالعہ کرنے کی فرصت نہیں ملتی۔ تاہم دنیا کے بہت کم ایسے ملک ہیں جنہوں نے جریدۂ عالم پر ایسا گہرا اور پائدار اثر چھوڑا ہے۔ جیسا کہ عرب اور اہالیان عرب نے۔ اس لحاظ سے دیارِ عرب اور اہلِ عرب ہمارے پُرغور مطالعہ کے بدرجہ غایت مقتضی اور مستحق ہیں۔

مذہب اسلام جس کے نام لیوا آج کروڑوں کی تعداد میں اقصائے مشرق سے لیکر اقصائے مغرب تک دنیا کے تقریباً ہر ملک و خطّہ میں پائے جاتے ہیں اس عالمگیر مذہب نے اسی سرزمین سے ظہور کیا تھا۔ ثانیاً وہ اسلامی تمدّن جس کی بنیادیں ملکِ قیصر و کسریٰ پر قائم ہوئیں۔ اور جو ایک طرف سامی الاصل انبیاء و رسل کے مذہبی خیالات و نظریات کا حامل و محافظ اور دوسری طرف یونان اور ہند کی حکمت و دانش کا وارث بنا، اس شاندار تمدّن کی تعمیر و تشکیل میں اسی بے آب و گیاہ خطہ کے فرزندوں کا بہت سا حصہ تھا۔ ثالثاً وہ عربی زبان جو کئی صدیوں تک دنیا کے سب سے زیادہ ترقی یافتہ

تمدّن کی واحد مذہبی اور علمی زبان رہی، وہ زبان جس کی اہمیت اور حلاوت نے فارابی کو اپنی مادری زبان ترکی فراموش کرا دی اور شاعر مزاج اور خوش مذاق اندلسی نوجوانوں کے دل سے لاطینی کی وقعت گرا دی، وہ زبان جو آج بھی بتغیّر یسیر بغداد سے لیکر مراکش تک بولی جاتی ہے۔ اور جس کے پڑھنے اور سمجھنے والے دنیا کے ہر حصّہ میں ملتے ہیں۔ وہ زبان اسی ملک عرب سے نکلی تھی۔

غرض کہ مذہبِ اسلام، تمدّن اسلام اور عربی لٹریچر اور زبان کے متعلق بہت سے ایسے مسائل ہیں کہ اُن کی تحقیق و تفتیش کے وقت ہماری متجسس نگاہیں خود بخود ملک عرب کی طرف اُٹھ جاتی ہیں۔ کیونکہ بہت سے مذہبی، تمدّنی، معاشری امور کی اصل اور اُن کے منشا و مبدا کو صحیح طور پر سمجھنا عرب قوم کی معاشرت اور اُن کی ذہنیت کے سمجھنے پر موقوف ہے۔

ملکِ عرب کے حالات و کوائف اور عرب قوم کی معاشرت اور ذہنیت کے مطالعہ کے لئے بہت سے مآخذ و مصادر ہو سکتے ہیں، اُن میں سے ایک دلچسپ مأخذ وہ سفرنامے ہیں جو زمانۂ حال کے مغربی سیاحوں اور محققوں نے اپنے ذاتی مشاہدہ کی بنا پر قلمبند کئے ہیں۔ ذیل میں اسی قبیل کے چند ایک نسبتۂ زیادہ مشہور و معروف سیاحوں کی تگ و دو اور اُن کی تحریروں کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔ اور ان کی مطبوعہ کتابوں کی طرف توجہ دلائی گئی ہے تاکہ ناظرین اُن کے اسماء اور اُن کی مساعی سے واقفیت پیدا کرکے اُن کے سفرناموں کی طرف بغرض مطالعہ و استفادہ رجوع کر سکیں

## وارتھیما

## *Ludovico di Varthema.*

ملکِ عرب کا پہلا مغربی سیاح جس کی خود نوشتہ سرگزشت ہم تک پہنچی ہے

اطالیہ کا باشندہ لودوویکو دی وارتیما ہے۔ جیسا کہ ناظرین کو بخوبی معلوم ہوگا حرمِ مکّہ میں غیر مسلموں کا داخلہ صدرِ اسلام ہی سے ممنوع رہا ہے۔ مگر اس ممانعت نے بہت سے سیّاحوں کے شوقِ سیر و سیاحت پر تازیانہ کا کام دیا ہے۔ چنانچہ وارتیما بھی سولھویں صدی عیسوی کے آغاز میں اسلامی لباس اختیار کر کے حجاز پہنچا۔ اور واپسی پر اپنا سفرنامہ لکھا جس میں اس نے کعبہ شریف، شہر مکہ اور اس کے نواحی کو تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے۔ نیز اس نے مدینہ منورہ اور حجاز کے بدویوں کا حال لکھا ہے۔ سفر حجاز سے فارغ ہو کر وہ یمن میں بھی پہنچا تھا۔ جہاں ابھی نہ تو پرتگالیوں اور نہ ہی ترکوں کا قدم آیا تھا اور جہاں ابھی وہاں کے وطنی امراء بلا شرکت غیرے حکومت کرتے تھے۔ اُسے یمن کے اکثر شہروں مثل صنعاء۔ زبید اور عدن کے دیکھنے کا اتفاق ہوا اگرچہ وہ علم جغرافیہ کا ماہر نہ تھا اور نہ ہی علمی تحقیق اس کا مقصد اولین تھا۔ تاہم اس کی تحریر میں ملک کے جغرافی اور معاشری حالات کے متعلق بہت سی کام کی باتیں مل جاتی ہیں۔ جس سے عرب جغرافیہ نویسوں کی تصدیق ہوتی ہے۔ اور اُن کے بیانات لائق اعتبار و استناد ٹھہرتے ہیں۔ مثلاً جنوبی یمن میں اس نے شیعہ فرقہ کی موجودگی اور اُن کی مساعی کا ذکر کیا ہے۔ نیز یمن کی آبادی کے حبشی عنصر کی طرف اشارہ کیا ہے۔ اُس نے شہر صنعاء کے موقع محل کی بلندی، اور جنوبی یمن کے چشموں اور باغات اور شہر زبید کی مصالحہ جات کی تجارت کا بھی تذکرہ کیا ہے۔ اور دیگر حالات لکھے ہیں۔ جو آج کل عام طور پر معلوم ہیں۔ اگرچہ اس کا سفرنامہ مختصر ہے۔ تاہم اس سے اہلِ یورپ پر کم از کم اتنا تو منکشف ہو گیا۔ کہ یمن قدیم کی سرسبزی و خوشحالی محض ایک افسانہ نہ تھی اور یہ کہ وہاں زمانۂ حال میں بھی دیگر دیارِ عرب کے مقابلہ میں ایک بلند تر تمدّن موجود ہے۔

وارتیما کا سیاحت نامہ سب سے پہلے اطالوی زبان میں روما سے ۱۵۱۰ء

میں شائع ہُوا تھا۔ اس کے بعد کئی دیگر زبانوں میں اس کا ترجمہ ہُوا۔ انگریزی دانوں کے مفید مطلب وُہ ایڈیشن ہے۔ جو نیجر Badger نے Haklayut Series میں ۱۸۶۳ء میں لنڈن میں شائع کیا تھا۔

# نی بُور اور اُس کے رفقاء

## Carsten Niebuhr.

۱۷۶۱ء میں شاہ ڈنمارک نے دیارِ عرب کی تحقیق کے لئے مغربی علماء کی ایک جماعت روانہ کی۔ اس علمی مہم کی تحریک یوں ہوئی۔ کہ گوٹنگن یونیورسٹی کے پروفیسر میکائیل نے شاہ مذکور کے وزیرِ اعلیٰ کے پاس یہ تجویز پیش کی کہ عرب کے جغرافی حالات کی دریافت اور دیگر مسائل کی تحقیق کے لئے جن کا تعلق بائبل سے ہے اقدام کیا جائے چنانچہ اس تجویز کے مطابق پانچ علماء کا انتخاب ہُوا جن میں سے ہر ایک کسی نہ کسی علم و فن کا ماہر تھا۔ فورسکال Foreskall علم نباتات میں ید طولیٰ رکھتا تھا چارلس جراحت اور علم حیوانات کا ماہر۔ پروفیسر فون ہافن عربی زبان خوب جانتا تھا۔ بارن فائنڈ نقشہ نویس اور مصوّر تھا۔ اور کارسٹن نی بور ریاضی اور مساحت میں طاق تھا۔ ۱۷۶۲ء کے سرما میں یہ جماعت جدّہ کے راستے سے یمن پہنچی اور تحقیقات میں مصروف ہوگئی۔ مگر افسوس کہ اس مہم کے ساتھ علمی دنیا کی جو توقعات وابستہ تھیں وہ بتمامہا پوری نہ ہوئیں۔ کیونکہ یہ لوگ ابھی چند ماہ کام کرنے پائے تھے کہ موسم گرما آ پہنچا جس کی شدت کی وہ تاب نہ لاسکے۔ چنانچہ فورسکال اور فون ہافن یمن وارد ہونے کے تقریباً پانچ ماہ بعد فوت ہوگئے باقی اشخاص نے ہندوستان کی طرف بھاگ کر جان بچانے کی کوشش کی۔ مگر ایک تو سمندر رہی میں مرگیا۔ اور دوسرے نے ہندوستان پہنچ کر جان دیدی، صرف نی بور سلامت بچا۔ اور چند سال کی مدت میں خلیج فارس کے راستہ سے عراق اور شام ہوتا ہُوا

واپس وطن پہنچا۔

اگرچہ ان شہیدان علم کا انجام بڑا افسوسناک ہوا مگر اُن کے باقی ماندہ رفیق یعنی نی بور Niebuhr نے اُن کی محنت کو کلیتہً تلف ہونے سے بچا لیا۔ چنانچہ اُس نے اپنے ذاتی مشاہدہ اور اپنے رفقاء کی یادداشتوں کی بنا پر ایک سفرنامہ شائع کیا جس میں اس نے عرب اور خصوصاً یمن کے جغرافی، معاشری، اور اقتصادی حالات کو حتی الامکان تفصیل اور صحت کے ساتھ بیان کیا۔ اُس نے یہ کام ایسی خوبی اور سلامت طبع کے ساتھ انجام دیا کہ اس کے بیان کی فضیلت باعتبار صحت اور علمی وقار کے آج تک مسلّم ہے اور اس کے بعد جس کسی نے دیار عرب کا سفر کیا ہے۔ اس نے نی بور کے بیانات سے ضرور کم و بیش استفادہ کیا ہے۔ یمن کے متعلق جو کچھ اس نے لکھا ہے، وہ اس کے اپنے اور اپنے رفیقوں کے مشاہدہ پر مبنی ہے۔ مگر اُس نے اپنے قیام کے دوران میں عرب کے دیگر علاقوں کے متعلق بھی ہر قسم کی معلومات ہر معتبر ذریعہ سے حاصل کرنے کی کوشش کی اور اسے اپنی کتاب میں مناسب موقع و محل پر ترتیب کے ساتھ بیان کیا۔ مثلاً اگرچہ اُسے بذاتِ خود اہلِ بادیہ کے درمیان رہنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ مگر بدویوں کے معاشری اور سیاسی نظام کے متعلق جو کچھ اس نے لکھا ہے۔ وہ حرف بحرف صحیح ہے اور اس کے فہم و ذکاء اور اس کی اصابت رائے پر دلالت کرتا ہے۔ غرض نی بور کی روئداد کے ذریعہ سے دیار عرب کے متعلق اہلِ غرب کے علم میں بہت کچھ اضافہ ہوا۔ پہلے جو ان کا علم ظنی اور تخمینی تھا۔ اب بہت سے معاملات میں پایۂ صحت و یقین تک پہنچ گیا۔

علاوہ ازیں اگرچہ نی بور کا قدم نجد تک نہ پہنچا تھا۔ مگر اُسے وہاں کی وہابی تحریک کا بخوبی علم ہو چکا تھا۔ جسے کچھ عرصہ پہلے محمد بن عبدالوہاب نے مذہب اسلام کی اصلاح و تجدید کی غرض سے شروع کیا تھا۔ نی بور کو اسلام کی تعلیمات کا صحیح صحیح علم تھا۔ اور اسی طرح اس نے وہابی تحریک کی اصلی حقیقت اور اس کے منشا و مقصود کے متعلق بھی درست رائے قائم

کی تھی۔ چنانچہ وہ لکھتا ہے کہ محمد بن عبدالوہاب کی تعلیم یہ ہے کہ "صرف اللہ ہی واحد معبود ہے۔ اور عبادت میں انبیاء اولیاء کے ذکر سے بوئے شرک آتی ہے"۔ اسی لئے وہ اس کو ایک مصلح قرار دیتا ہے۔ جس کا مقصد یہ تھا کہ اسلام کو اس کی اصلی سادہ صورت میں پیش کیا جائے۔ نی بور کو اس تحریک کی سیاسی اہمیت کا بھی پورا پورا اندازہ تھا۔ چنانچہ وہ لکھتا ہے کہ اس تحریک نے عرب کی سیاست میں ایک انقلاب پیدا کر دیا۔ اور غالباً یہ ابھی وہاں کے حالات پر اور اثر ڈالیگی"۔

نی بور کا سفرنامہ پہلے پہل ۱۷۷۲ء میں جرمن زبان میں شائع ہوا۔ اور ایک سال بعد Description de l'Arabia کے عنوان سے فرانسیسی زبان میں۔ آج کل بالعموم یہی موخرالذکر کتاب متداول ہے۔ ۱۷۹۲ء میں اس کا انگریزی ترجمہ بھی شائع ہوا تھا۔ مگر مختصر ہونے کی وجہ سے ناقص اور ناکافی ہے۔

نی بور نے مذکورہ بالا سفرنامہ لکھنے کے علاوہ دیار عرب کے نباتات اور حیوانات کے متعلق اپنے رفیق Forshall کی یادداشتوں کو بھی دو علیحدہ مستقل جلدوں میں کوپن ہاگن سے ۱۷۷۵ء میں Flora Aegyptiaco Arabia اور Descrip-tions Animalium کے عنوانوں سے شائع کیا۔ یہ دونوں کتابیں لاطینی زبان میں ہیں۔ جن میں تین سو انواع کے حیوانات اور آٹھ سو قسم کے نباتات کا بیان موجود ہے۔ یہ تعداد اور بھی زیادہ ہوتی مگر فاضل محقق نے یہ التزام کیا ہے کہ صرف انہی اقسام کا ذکر کیا ہے جو اس کے ذاتی مشاہدہ میں آئی تھیں۔

## ۳۔ بادیا

(Domingo Badia y Leblich)

۱۸۰۶ء میں ایک بظاہر معزز شخص جو اپنا نام علی بیگ عباسی ظاہر کرتا تھا، بڑے

حذم وحشم کے ساتھ علمی آلات لیکر جدہ میں اُترا۔ اور بڑی شان وشوکت کے ساتھ بغرض زیارت عازم مکہ ہُوا۔ اس کے بعد اس نے مدینہ کا رُخ کیا۔ مگر نجدی وہابیوں نے جو اس وقت بہت سے اقطاع عرب پر چھا چکے تھے۔ اُسے روک دیا۔ اس کے بعد وہ مصر شام اور ترکی ہوتا ہُوا پیرس پہنچا جہاں اس نے نپولین کی ملازمت اختیار کرلی۔ اسکی روئداد سفر ہسپانی زبان میں تھی۔ جو فرانسیسی میں ترجمہ ہوکر ۱۸۱۴ء میں پیرس سے شائع ہوئی۔ اس کی اصل ہسپانی روئداد بھی ایک مدت بعد ۱۸۸۸ء میں برشلونہ سے شائع ہوئی۔ جس کے دیباچہ میں اس کے سوانح عمری مندرج ہیں۔ یہ شخص اصل میں ایک ہسپانوی ڈومنگو بادیا نامی تھا۔ اور غالباً نپولین کا گماشتہ تھا۔ جس کو اس نے مشرقی ممالک کی سراغ رسانی اور دریافت حالات کے لئے بھیجا تھا۔

اس کا سفرنامہ بہت سے مشرقی ممالک پر حاوی ہے اور حج کے مناسک و مراسم کو بیان کیا ہے۔ چونکہ اس نے اسلامی نام اور اسلامی وضع اختیار کر رکھی تھی۔ اُسے اپنی نقل وحرکت اور مشاہدہ میں پوری آزادی حاصل تھی۔ اسی لئے اس کے بیانات اپنے پیشرو سیاحوں کی نسبت زیادہ مفصل اور قرین بصحت ہیں وہ پہلا شخص ہے جس نے شہر مکہ کے طول بلد اور عرض بلد کو آلات ہیئت کے ذریعہ سے صحیح طور پر متعین کیا۔ اس کے علاوہ اس نے حجاز کے جغرافیہ، نباتات اور وہاں کی آب وہوا کے متعلق بھی بہت سی مفید معلومات فراہم کیں۔ اور مغربی عرب کے حرّات کا ذکر کیا۔ جن پر پھر بعد میں برکھارٹ نے مزید روشنی ڈالی۔ اس کی کتاب کا تاریخی حصہ اس لحاظ سے نہایت اہم ہے کہ اُس نے حجاز میں مصریوں کی مداخلت سے پہلے وہابیوں کی حکومت کے متعلق جو کچھ لکھا ہے۔ وہ ایک عینی شاہد کی معاصرانہ شہادت کا درجہ رکھتا ہے +

## ۴- زیٹسن

(U. J. Seetzen.)

بادیا کے تین سال بعد جبکہ ابھی حجاز میں وہابی نجدیوں کی حکومت قائم تھی۔ ایک اور یورپی سیاح وارد تھا۔ جس کا اصل نام Seetzen تھا۔ مگر اس نے اسلامی وضع کے ساتھ ساتھ حاجی موسیٰ حکیم کا نام اختیار کر رکھا تھا۔ اگرچہ روسی حکومت کا ملازم ہونے کی وجہ سے غالباً وہ بھی بادیا کی طرح ایک جاسوس تھا۔ مگر علم و فضیلت اور عام قابلیت میں اُسے اپنے تمام پیشرو سیاحوں پر سبقت حاصل تھی۔ کیونکہ وہ نہ صرف ایک اعلیٰ پایہ کا عالم نباتات تھا۔ بلکہ مشرقی زبانوں میں بھی اسے مہارت تامہ حاصل تھی اور عرب میں وارد ہونے سے پہلے وہ دیگر مشرقی ممالک میں سات سال بسر کر چکا تھا۔ مکہ کے قیام اور صنعاء و عدن کے سفر کے بعد وہ یمن کے پہاڑوں میں مارا گیا۔ کس نے اُسے قتل کیا۔ اور کیوں قتل کیا؟ یہ بات کسی کو یقینی طور پر معلوم نہیں۔ مگر قیاس یہی چاہتا ہے کہ محض لوٹ مار کی غرض سے نہیں بلکہ کسی سیاسی شبہ کی بنا پر اس کا خاتمہ کر دیا گیا۔ کیونکہ اس سے پیشتر اس کی نقل و حرکت شک کی نگاہ سے دیکھی جا چکی تھی۔ اور مکہ کے وہابی امیر نے اس سے بازپرس کی تھی۔ اس کا مال و اسباب اکثر تلف ہو گیا۔ صرف چند یادداشتیں بچیں۔ جن کو ایک مدت بعد Kruse نے Reise durch Syrien, etc کے عنوان سے ۱۸۵۴ء میں برلن سے کتابی صورت میں شائع کیا۔

## (۵) بُرکھارٹ

Burckhardt.

دیار عرب کے مغربی سیاحوں میں برک ہارٹ کا نام نہایت ممتاز ہے۔ جس نے اپنی تحقیقات اور مشاہدات کے تفصیلی بیان سے ملک عرب کے متعلق بالعموم اور حرمین کے متعلق بالخصوص بیرونی دنیا کے علم میں بڑا قابلِ قدر اضافہ کیا۔ یہ شخص دراصل سوئٹزرلینڈ کا باشندہ تھا۔ جس نے چند سال انگلستان میں بسر کئے تھے۔ اور پھر وہاں کی British African Association کی طرف سے مشرقی ممالک کی تحقیقات پر مامور ہوا تھا۔ عرب میں داخل ہونے سے پہلے وہ تو بہ مصر اور شام وغیرہ کی سیاحت کر چکا تھا اور عربی زبان سیکھنے کے علاوہ مشرقی لوگوں کے اوضاع و اطوار سے خوب واقف ہو چکا تھا۔ جب وہ حجاز میں وارد ہوا تو اس وقت محمد علی پاشا والئ مصر سلطان روم کے ایماء سے نجد کے وہابیوں کو حرمین سے نکال چکا تھا۔ چونکہ پاشائے مذکور ایک وسیع الخیال حکمران تھا۔ اس لئے برکہارٹ کو کسی قسم کی مشکل پیش نہ آئی۔ علاوہ ازیں اس نے اسلامی نام (ابراہیم بن عبداللہ) اور اسلامی وضع اختیار کر رکھی تھی۔ اس لئے دریافت حالات کے لئے وہ لوگوں کے ساتھ بلا تکلف میل جول پیدا کر سکتا تھا۔

اگرچہ اس نے دیگر سیاحوں کے مقابلہ میں بہت لمبی چوڑی مسافت طے نہیں کی اور نہ ہی بڑے بڑے خطروں کا سامنا کر کے اس نے کوئی عظیم الشان جغرافی اور اثری اکتشافات کئے بلکہ وہ زیادہ عرصہ مکہ ہی میں رہا اور اُسے حجاز سے باہر دیگر علاقوں کو دیکھنے کا موقع نہ ملا۔ مگر اس کی فضیلت اس لحاظ سے مسلم ہے کہ اس محدود علاقہ میں جو کچھ اس کے مشاہدہ میں آیا اس کو نہایت ایمانداری اور وضاحت سے بے کم و کاست تفصیل کے ساتھ بیان کر دیا۔

مشرقی ممالک کی گرم آب و ہوا سرد ملک کے باشندوں کو بہت کم راس آتی ہے خصوصاً جب سفر کی صعوبتیں بھی اس کے ساتھ شامل ہو جائیں۔ برکہارٹ بھی اسی

آب و ہوا کی ناموافقت کا شکار ہوا حجاز ہی میں اس کی صحت خراب ہو چکی تھی۔ قاہرہ پہنچ کر ایک سال بعد فوت ہو گیا۔ مگر انتقال سے پہلے وہ اپنے تمام تجربات اور مشاہدات کو بسلامتی ہوش و حواس قلمبند کر چکا تھا۔ جو اس کی وفات کے کئی سال بعد ۱۸۲۹ء میں لنڈن سے Travels in arabia کے عنوان سے دو جلدوں میں شائع ہوئے اور دو سال بعد اس کی دیگر تالیف Notes on the Bedouins & Wahabis. معرض اشاعت میں آئی۔ مقدم الذکر کتاب میں اس کا مفصل سفرنامہ اور موخر الذکر کتاب میں مختلف عنوانوں کے تحت میں اہل عرب اور خصوصاً اہل بادیہ کے متعلق اس کی فراہم کردہ معلومات ترتیب کے ساتھ درج ہیں یہ دونو کیا لحاظ ضخامت اور کیا بلحاظ خوبی بیان کے نہایت مفید اور قابلقدر ہیں جن میں مصنف نے حرمین اور اس کے نواحی کے بیان میں غیر معمولی تفصیل اور باریک بینی سے کام لیا ہے اور وہاں کے مذہب، سیاست، معاشرت، تجارت اور مقامی تاریخ کے متعلق سیر کن بحث کی ہے۔ جدّہ۔ مکّہ اور طائف کے متعلق اس کا تفصیلی بیان گویا ان شہروں کی ایک سائیکلوپیڈیا ہے۔ جس سے کوئی ضروری اور کارآمد بات نہیں چھوٹی۔ چنانچہ چالیس برس بعد جب برٹن مکّہ پہنچا تو وہاں کے کوائف بیان کرتے وقت اُسے برکہارٹ سے اقتباس کرنے کے سوا کچھ چارہ نظر نہ آیا +

( باقی دارد )

عنایت اللہ از ملتان

# ادبیات ایران در عصرِ حاضر

ناصر الدین شاہ قاچار کے زمانے سے ایران میں جو سیاسی ہیجان پیدا ہوا۔ وہ مختلف ادوار میں مختلف شکلیں قبول کرتا رہا۔ شروع شروع میں ایران کے زر پرست وزراو امرا کے خلاف احتجاج مقصود تھا۔ جو انگریزوں اور روسیوں سے رشوتیں وصول کر لیتے تھے۔ اور ملک کے مفاد کو ثمن قلیل کے عوض فروخت کر ڈالتے تھے لیکن وقت کے گذرنے سے سیاسی خیالات نے نیا قالب اختیار کیا اور کانسٹی ٹیوشن اور مشروطہ کے لئے مطالبہ کیا گیا اس عرصے میں ملک کے وطن پرست عناصر کو جن تکالیف کا سامنا کرنا پڑا۔ ان کی تفصیل کی یہاں ضرورت نہیں ان تمام انقلابات کے دوران میں ایران کو یورپ کے اوضاع واطوار سے روشناس ہونے کا بہت موقعہ ملتا رہا۔ جنگ عظیم سے پہلے ایران پرستوں کے جس گروہ نے ملک سے مہاجرت اختیار کی تھی ان کا ایک حصّہ استامبول میں اقامت گزین ہوا۔ لیکن دوسرا حصّہ جرمنی میں فروکش ہو گیا۔ ان مہاجرین نے ایران میں جدید مغربی خیالات کو رائج کرنے میں کچھ کم حصّہ نہیں لیا اور ادبیات عصر حاضر کے رجحانات کو ایک نہج پر لانے میں دوسری قوتوں کے مساوی کام کیا۔ یورپ سے تعلقات کو استوار کرنے کی جو ابتدا ناصر الدین شاہ نے کی تھی اس کی تکمیل آج رضا شاہ پہلوی کے زمانے میں ہو رہی ہے جبکہ ایرانیوں کا ایک بہت بڑا گروہ تعلیم وتدریس، مسافرت وسیاحت اور سیر وتفریح کے لئے یورپ کا سفر اختیار کر رہا ہے اور تجدد کے خیالات سے متاثر ہو کر اپنے وطن میں واپس آتا ہے اور کوشش کرتا ہے کہ یہاں کی زندگی اور ادبیات میں ان نئے عناصر کا اضافہ کرے جو اس کے لئے ادبیات السنۂ مغربی میں باعث کشش

ثابت ہوئے۔

**رضا شاہ پہلوی کا دور** اس مقام پر اگرچہ عصر پہلوی کی ادبیات کی خصوصیات سے بحث کرنی مقصود ہے۔ تاہم چونکہ یہ دور انقلاب ایران اور عہد مشروطیت سے لاینفک طور پر وابستہ ہے۔ اس لئے غالباً نامناسب نہ سمجھا جائیگا اگر اس بحث میں بعض ایسے حضرات بھی شامل کر لئے جائیں جن کو دوران پہلوی سے پہلے ہی مصنفانہ شہرت حاصل ہو چکی تھی۔ عصر جدید کا مختصر سا حال پروفیسر براؤن نے اپنی ادبیات ایران جلد چہارم اور پریس اینڈ پوئٹری میں دیا ہے اس لئے موجودہ حالات میں بعض مختصر اشارات پر اکتفا کی جائے گی۔

حقیقت یہ ہے کہ عصر پہلوی میں جو ادبی تحریکات پائی جاتی ہیں۔ یہ اس آغاز کا انجام ہے جس کی ابتدا انقلاب ایران سے کچھ عرصہ پہلے ہوئی۔ بلکہ اس کا تعلق تاریخ بیداری ایران کی نہضت اولین سے ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ وہ تحریکات ادبی جو موجودہ فرمانروائے ایران کے زمانے میں پھلی پھولی نظر آتی ہیں۔ وہ ایران کی سیاسی جدوجہد کی ابتدا سے ارتقا کی منازل طے کرتی ہوئی آج تکمیل کے زیور سے آراستہ ہوئیں۔

**ادبیات ایران پر مغربی اثرات** ایران جدید کی جمہوری تحریک اگرچہ قدیم طرز حکومت کے خلاف انسانی فطرت کی وہ عام بغاوت ہے۔ جو تقریباً دنیا کے ہر ملک میں ایک خاص زمانہ میں پیدا ہوتی رہی اور ایشیا کے اکثر ممالک میں انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کے اوائل میں نظر آتی ہے۔ اور اس لحاظ سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ کشمکش اور ہیجان ایرانی ضمیر کے اندرونی اضطراب کی خارجی آئینہ دار ہے۔ لیکن ملک کی ادبی تحریکات کا حال اس سے قدرے مختلف ہے۔ کیونکہ ان کی سیرابی اور فروغ یورپ کے ان اثرات سے بھی ہوا۔ جو اس زمانے میں تمام ایشیائیوں کے دماغ کو متاثر کر رہے تھے۔ بلا خوف تردید کہا جاسکتا ہے کہ ایران پر یورپ کے یہ

اثرات اپنی ہمہ گیری میں ان اثرات سے کسی طرح کم نہیں، جو تاریخ کے مختلف ادوار میں یونان اور عرب نے ڈالے یونان Hellenism نے ایرانی ذہنیت پر اثر انداز ہونے میں اگرچہ وہ معجزات نہیں دکھائے جو عرب اثرات نے دکھائے تاہم اپنے اپنے وقت میں عرب اور یونان دونو نے ایران کی تقدیر اور طبیعت کو تبدیل کرنے میں بہت حصہ لیا ہے یورپ کے اثرات بھی حقیقت میں دنیا کے ان اہم اور انقلاب واقعات میں نمایاں حیثیت رکھتے ہیں جنہوں نے ایران کے زاویہ نظر کی تبدیلی میں کچھ کم حصہ نہیں لیا۔ اگرچہ یہ ماننا پڑیگا کہ عرب نے زندگی اور اس کے مظاہر، ادبیات اور اس کے مختلف شعبوں پر جو دیرپا اور مستقل اثر ڈالا۔ وہ یونان اور یورپ کے اثرات کے مقابلے میں کہیں زیادہ قابل توجہ ہے کیونکہ عرب نے نہ صرف ادبیات کے رجحان کو تبدیل کیا۔ بلکہ ایران کو ایک نئے کلچر اور تمدن سے بھی روشناس کیا جس کا سرچشمہ سامی الاصل مذہب تھا بخلاف اس کے یورپ نے ایران کی مادی زندگی پر جو خفیف اثرات ڈالے اور ادبیات کو ایک خاص رنگ میں رنگنے کی معمولی سی کوشش کی۔ اس سے نوجوانوں کے ایک انتہا پسند اور بے فکر طبقہ کے علاوہ کوئی بھی متاثر نہیں ہوا۔ بلکہ ابھی پوری صدی بھی گذرنے نہیں پائی کہ اعتدال پسند وطن پرست اس سے نجات حاصل کرنے کی فکر میں ہیں۔

بہرحال اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ کہ جدید لٹریچر اور سوسائٹی یورپ کے احسانات کی مرہون منت ہے۔ ڈی کونسی کا یہ قول۔ کہ ادبیات تاوقتیکہ ایک خاص عرصے کے بعد کسی دوسرے کلچر اور ادبیات سے اختلاط کے ذریعے نئے اثرات قبول نہ کریں۔ زوال پذیر اور مردہ ہو جاتے ہیں۔ ادبیاتِ ایران پر بالکل صادق آتا ہے۔ اٹھارویں صدی عیسوی کے اُس ذخیرۂ کتب کو اگر غور سے دیکھا جائے۔ جو نئے اثرات سے پہلے علماء فضلا کے قلم سے نکلا۔ تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ گھر اب بہت پرانا ہو چکا ہے۔ اور اب اس میں اہم تبدیلیوں کی ضرورت ہے۔

**ادبیات جدید کا محدود سرمایہ**

بعض حلقوں میں اس امر پر تعجب اور حیرت کا اظہار کیا جاتا ہے کہ ایران جدید نے موجودہ دور میں بہت کم لٹریچر پیدا کیا ہے۔
اس میں شبہ نہیں۔کہ موجودہ ایرانیوں کا قول عمل سے زیادہ ہے اور ان کی مجالس و محافل میں سوائے گفتگو ہائے رنگین کے اور کچھ نہیں ملتا۔اور ادبیات کے متعلق ٹھوس اور عملی تجاویز بہت کم پایۂ تکمیل تک پہنچائی جاتی ہیں۔لیکن جب یہ دیکھا جاتا ہے۔کہ انقلاب کے بعد ایرانی دل و دماغ، ان اثرات کے جذب کرنے اور ان کو اپنی فطرت کے مطابق ڈھالنے میں مصروف ہے۔اور ابھی تک عمل اور ردِّ عمل کے ذریعے اپنی قوتوں کا توازن کر رہا ہے۔ نیز عہد تداخل کی خصوصیات کے مطابق، وہ اپنے آپ کو ان پنہاں جذبات اور خیالات کے اظہار تک محدود رکھتا ہے۔جو بوجہ ناپختہ اور آزمائشی ہونے کے کسی منظم اور بسیط شکل میں متشکل نہیں ہو سکتے۔ تو مندرجہ بالا اعتراض رفع ہو جاتا ہے۔

پروفیسر براؤن نے عہد جدید کی ادبیات پر جو تبصرہ کیا ہے اس سے صاف ظاہر ہے۔کہ ایران میں اس وقت ہنگامی واقعات، اہم سیاسی انقلابات اور مشرق و مغرب کے تمدن کی باہمی آویزش کی وجہ سے ادبیات کی پیداوار بہت کم ہے۔اور ملک و قوم کا بہترین سرمایہ جرنلزم (صحافت) اور چند وطن پرستانہ منظومات اور معدودے چند تراجم اور افسانوں تک محدود ہے۔

**پہلوی دور کی برکات**

پروفیسر براؤن نے جو کچھ لکھا ہے وہ زیادہ تر ۱۹۲۴ء تک کے حالات پر منطبق ہوتا ہے جبکہ ملک ایک سیاسی جدوجہد میں مصروف تھا۔قوم کے سامنے سب سے اہم مسئلہ یہ تھا کہ کیانیوں اور ساسانیوں کی اس وراثت کو ایک طرف روس و انگلینڈ کی رقیبانہ ریشہ دوانیوں سے نجات دی جائے اور دوسری طرف خود غلط اندیش اور وطنی مقاصد سے دشمنی کرنے والے ایرانی عنصر کو برسر اقتدار آنے سے روکا جائے اس زمانے کی تمام دماغی اور ذہنی توجہ بیداری و دفاع ایران کی کوششوں تک منحصر تھی۔

لیکن اعلیٰحضرت رضا شاہ پہلوی کے برسراقتدار آنے سے ملک کو جو داخلی آسودگی اور امنیت و رفاہیت نصیب ہوئی۔ اس نے بیدار قوتوں کو نئے نئے کاموں کی طرف متوجہ کر دیا۔ اور ایرانی قوم کو جو ذہنی اور دماغی کاموں میں ہمیشہ دلچسپی لینے کی عادی ہی ہے تصنیف وتالیف کے منظم اور ٹھوس دستور العمل پر عمل پیرا کر دیا۔ چنانچہ رضا شاہ پہلوی کے دہ سالہ عہد حکومت میں جو ادبی ذخیرہ فراہم ہوگیا ہے۔ وہ اپنی اہمیت اور عمومیت کے اعتبار سے کسی دور کے لٹریچر سے کم نہیں۔

## ایران جدید کی علمی و ادبی سرگرمیاں

پروفیسر براؤن نے مختصراً نئے دور کی خصوصیات پر جو کچھ لکھا ہے۔ اس پر اسقدر اضافہ کرنا ضروری ہے کہ چونکہ اس عہد کی تکمیل پہلوی زمانے میں ہوئی ہے۔ اس لئے جدید ترین ترقیات وتغیرات کا پورا لحاظ کرتے ہوئے بہت کچھ کہنے کی گنجائش ہے اور ادبیات ایران کے اس نامور مصنف نے ادبی ذوق کے فقدان اور کمی کے متعلق جو مایوسانہ اظہار رائے کیا ہے۔ اس میں بہت کچھ تبدیلی پیدا ہوگئی ہے ذیل کے مباحث سے یہ بات واضح ہو جائے گی کہ اہل ایران نے مختصر عرصے میں مختلف شعبہ ہائے علم و ادب کو جدید ترین معیار پر پورا اتارنے میں کس درجہ محیر العقول ترقی کی ہے شاعری، تاریخ، سوانح، تاریخ ادب، لغت، رومان، ڈرامہ، مذہب، تعلیم اور فنون غرض ہر موضوع پر بے شمار کتابیں لکھی جا رہی ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ ان میں ایک اچھی خاصی تعداد ان کتابوں کی ہے۔ جو یورپ کی زبانوں سے ترجمہ ہوئیں۔ تاہم مستقل تصانیف کی بھی کمی نہیں۔ ایران کی جدید یونیورسٹی اور کالجوں میں تعلیم اور تدریس کے لئے بہت سی کتابیں لکھی جا رہی ہیں اور بعض ترجمہ کی جا رہی ہیں۔ کمیسیون وزارت معارف جس کے ارکان کی پوری فہرست اور اس کی کارکردگی کی مفصل رُوداد تاریخچہ نادر شاہ رشید یاسمی کے دیباچہ میں ہے۔ اب تک بے شمار کتابیں طبع کر چکا ہے۔ انجمن ادبی جس کی شاخیں ملک کے تقریباً ہر بڑے شہر میں قائم ہیں۔

ادبی ذوق کے پھیلانے اور علمی کتابوں کے شائع کرنے کا کام بہت سرگرمی سے کر رہی ہے۔ اخبارات اور رسالے جو بیداری ایران کی ابتدا سے اس وقت تک گراں قدر خدمات انجام دے رہے ہیں۔ اشاعت کتب کے اچھے خاصے مراکز کا کام کر رہے ہیں۔ چنانچہ مجلہ ارمغان وغیرہ کے ادارات نے اب تک کتابوں کی ایک معقول تعداد شائع کرنے کا انتظام کیا ہے۔

اس میں شبہ نہیں کہ جو سیاح یورپ، مصر اور دوسرے ممالک کو دیکھ چکنے کے بعد ایران کے متعلق کوئی رائے قائم کرتے ہیں۔ تو وہ کسی قدر تنقیص کا میلان رکھتے ہیں، لیکن یہ ایک واقعہ ہے۔ کہ ایک ایسے ملک میں جو ابھی ابھی موت وحیات کی آویزش سے جان بر ہوا ہو۔ اور جس میں ترقی اور تمدن کی ابتدائی شرط یعنی امن عامہ کو پیدا ہوئے بھی ابھی آٹھ دس سال ہوئے ہوں وہ ان ممالک کا کیسے مقابلہ کر سکتا ہے جن کا نظام صدیوں سے مضبوط بنیادوں پر قائم ہے اور جو آزادی اور داخلی امن و استقلال سے قدیم زمانے سے بہرہ ور چلے آتے ہیں ایران جدید کے متعلق تنقیص کا خیال عام طور پر دو قسم کے لوگ پھیلاتے ہیں۔ ایک تو مغربی سیاسیات اور حکمتِ عملی کے مبلغین۔ جن کا مقصد یہ ہے کہ ایران کے باشندوں اور بیرونی ممالک کے ایران دوستوں میں یک گونہ بے دلی اور شکست کا احساس پیدا کیا جائے۔ دوسرے خود بعض قوم پرست ایرانی جو اپنی قوم کو ابھارنے کے لئے اپنی کمزوری اور بربادی کا نوحہ کرتے رہتے ہیں۔

**قدیم ایرانی کلچر کے احیا کی تحریک**

حالات و کوائف تبلاتے ہیں کہ ایران اپنی گذشتہ روایات کو پھر زندہ کرنے کی فکر میں ہے اور ان مسائل کو حل کرنے میں مصروف ہے۔ جو اس کے تمدن کی تکمیل و ترقی کے لئے ضروری ہیں۔ تصنیف و تالیف کے ساتھ ساتھ پرانی فارسی کتابوں کی اشاعت و تصحیح بھی فضلا و علمائے جدید کے پروگرام میں شامل ہے چنانچہ ہر سال بے شمار شعرائے

قدیم کے دو دواوین زیور طبع و اصلاح سے آراستہ ہوتے ہیں[1]۔ پرانی تاریخیں شائع کی جا رہی ہیں اور قدیم علمی و سیاسی ابطال (Heroes) کو زندہ کیا جا رہا ہے۔ فردوسی، ناصر خسرو اور زرتشت کے متعلق خاص طور پر دلچسپی لی جا رہی ہے[2]۔ وہ نسلی اور قومی رشتے جو اس سے پہلے استوار نہ تھے۔ یا کم از کم فراموش شدہ تھے۔ دوبارہ جوڑے جا رہے ہیں۔ یورپ کی ایرین اقوام اور ہندوستان کے ہندوؤں کے ساتھ کلچرل روابط قائم کرنے کے لئے عملی قدم اٹھایا جا چکا ہے۔ جس کا ثبوت عملی طور یوں دیا گیا۔ کہ ایک طرف ڈاکٹر ٹیگور کو ایران کی طرف سے دعوت دی گئی[3]۔ اور دوسری طرف شانتی نکیتان میں "ایرانی تہذیب" کی تبلیغ کے لئے ایک ادارہ قائم کیا گیا ہے۔ اور اس میں ایران کا ایک نمایندہ بطور ایک استاذ کے بلایا جاتا ہے۔ چنانچہ پور داؤد جو موجودہ دور کے نامور شعرا میں سے ہیں۔ اس ادارہ میں اس حیثیت سے کام کر چکے ہیں۔ ڈاکٹر ٹیگور نے سید جلال الدین طہرانی استاذ ریاضیات سے جو گفتگو کی۔ اور اس میں نوجوان ایران کے علمی ذوق کی تشنگی کا جو اعتراف کیا۔ وہ موجودہ علمی ماحول کے سمجھنے میں بہت کچھ مدد دیتا ہے۔ مسٹر ونسنٹ شین مصنف[4] New Persia جنہوں نے ۱۹۲۷ء میں اپنی ایران کی سیاحت کے تاثرات شائع کئے ہیں۔ خواتین کی بیداری اور ان میں علمی و تعلیمی ذوق کی نشو و نما کا دلچسپ حال لکھتے ہیں۔ پروین اعتصامی اور مہربانو کے ذکر میں انہوں نے اتنا ضرور ثابت کیا ہے۔ کہ دنیا کے ہر ملک اور ہر تحریک کی طرح ایران میں بھی تجدد کے موافق اور مخالف گروہ دوش بدوش موجود ہیں۔ قصہ مختصر یہ کہ پہلوی دور اپنی برکات کے اعتبار سے لائق صد تحسین ہے کہ اس میں ملک کو امن و آرام کا سانس لینا نصیب ہوا۔ اور علما و اہل قلم کو ملکی اور سیاسی پیچیدگیوں سے اتنی فراغت مل گئی کہ اب وہ بفراغ

---

[1] کتب خانہ دانش کلکتہ کی جدید ترین فہرست (اور ہسٹوری پرشین لٹریچر (جو ابھی نامکمل ہے) اس موضوع پر لکھنے کے لئے مفید کتب حوالہ ہیں۔

[2] فردوسی، ناصر خسرو اور ایران قدیم کے احیا کے متعلق تفصیلات نثر کے ضمن میں آئیں گی[3] بہار اور رشید یاسمی کی نظلیں "سخنوران عصر حاضر" میں[4] شین۔ نیو پرشیا۔ ص ۲۵۵

خاطر ملک کے لٹریچر میں اضافہ کرنے میں معروف ہیں۔

**ادبیات جدید کی بعض خصوصیات**

علمی و ادبی ماحول کے متعلق ان مجمل اور مجموعی اشارات کے بعد ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ اب مختلف اصناف علم و ادب کا الگ الگ جائزہ لیا جائے اور ان خصوصیات پر بحث کی جائے جو اس زمانے کی تصانیف اور ازمنہ قدیمہ کی تصانیف کے درمیان ما بہ الامتیاز ہیں۔

وہ امور جو موجودہ ادبیات کو ممتاز و منفرد بناتے ہیں۔ کم و بیش یہ ہیں:-

اول۔ مغربی اثرات کے ماتحت ادبیات ایران میں خوشگوار تبدیلیاں۔

دوم۔ ادبیات ایران میں شدید ایرانی عصبیت کا ظہور۔

سوم۔ ادبیات ایران میں صمیمیت Sincerity اور مقصد Purpose کا پیدا ہونا۔ اور تصنع اور تقلید سے پاک ہونا۔

**ایران کی جدید شاعری**

مندرجہ بالا خصوصیات کی تشریح کے لئے سب سے پہلے شاعری کو لیا جاتا ہے۔ کیونکہ سرزمین ایران کو اپنی روایات کے اعتبار سے جس قدر شعر و شاعری سے تعلق ہے۔ اتنا شاید کسی اور صنف علم و فن سے نہیں۔ عام طور پر کہا جاتا ہے کہ قدرت نے بعض زبانوں کو خاص طور پر شعر و شاعری کے لئے وضع کیا ہے۔ ان میں فارسی اور اطالوی زبانوں کو منظومات کے اظہار کی سب سے زیادہ صلاحیت حاصل ہے۔ اس لئے یہ نامناسب نہ ہوگا۔ اگر ہم سب سے پہلے یہ دیکھیں کہ جدید تمدن اور جدید انسانی نصب العین نے ایران کی شاعری کو کہاں تک اس کے پرانے مسلک سے ہٹایا ہے۔ اور ایرانی فطرت نے کس حد تک ان نئے اثرات کو قبول کیا ہے اور کس حد تک انکو اپنی طبیعت کے لئے ناساز گار سمجھ کر مسترد

---

٭ میں اپنے مخدوم قاضی فضل حق صاحب ایم۔اے کا ممنون ہوں جنہوں نے اس موضوع پر قابل قدر مشوروں کے علاوہ آقائے داعی اسلام کا مختصر رسالہ "شاعری جدید ایران" بھی عنایت فرمایا۔

کر دیا ہے۔

**شعرائے معاصرین کے بعض تذکرے**

آقائے محمد اسحاق نے اپنی کتاب "سخنوران ایران در عصر" میں ۳۲ شعرا کا حال بیان کیا ہے جن کے حالات نہایت تحقیق و جستجو کے ساتھ انہوں نے اپنی سیاحت ایران کے دوران میں جمع کئے اور لکھے ان میں سے اکثر کے ساتھ آقائے موصوف نے ملاقاتیں کی ہیں اور ہر شاعر کے حالات کے ساتھ ایک فوٹو بھی شائع کیا ہے۔ اسی موضوع پر دینشاہ ایرانی نے جو کتاب "سخنوران دوران پہلوی" کے نام سے شائع کی ہے۔ اس میں ۹۰ شعرا کا مختصر حال ان کے کلام کے نمونے اور ان کی تصاویر دی گئی ہیں۔ اگرچہ یہ کتاب محققانہ نہیں بلکہ اس کی حیثیت محض ایک بیاض کی ہے۔ تاہم اس سے جدید شاعری کی بڑی بڑی شاہراہوں پر روشنی ضرور پڑتی ہے۔ اس ضمن میں ح۔ سعادت نوری (جو خود بھی ایک شاعر ہیں) کی بیاض "گلہای ادب" کا ذکر بھی ہمارے مآخذ کی فہرست کی تکمیل کے لئے ضروری معلوم ہوتا ہے جس میں ۴۷ شعرائے معاصرین کے کلام کا انتخاب پیش کیا گیا ہے

**عصر جدید کے ممتاز ترین شعرا**

موجودہ تبصرہ میں ملک الشعرائے بہار، اشرف دہخدا اور عارف کا عمداً ذکر کم کیا جائے گا۔ کیونکہ ان کے حالات و واقعات کسی قدر تفصیل کے ساتھ پروفیسر براؤن مرحوم کی کتابوں میں آچکے ہیں۔ اگرچہ یہ سب بزرگ ابھی تک بقید حیات ہیں۔ تاہم ان کا شمار زیادہ تر عہد انقلاب اور دورۂ مشروطیت کے شعرا میں کیا جاتا ہے۔ دوران پہلوی میں جو نوجوان شعرا اپنے کلام کی خوبیوں کی وجہ سے سب سے زیادہ نام آور ہیں۔ ان میں حبیب یغمائی حسام زادہ۔ ڈاکٹر محمود افشار۔ رشید یاسمی، روحانی، عشقی اور فرخی یزدی نئے دور میں شہرت عام کے دروازے سے داخل ہوئے ہیں۔ اور ملک میں انہیں بلند پایہ

شعرا میں شمار کیا جاتا ہے اس نوعمر گروہ کے ساتھ بعض پختہ عمر اور کہن سال شعرا کا ذکر بھی بہر حال ضروری معلوم ہوتا ہے۔ جن میں ادیب پیشاوری مرحوم اور شوریدہ شیرازی مرحوم، پور داؤد اور سید حیدر علی کمالی بلند حیثیت رکھتے ہیں۔

خواتین میں پروین اعتصامی اور نیمتاج کی شاعری ملک بھر میں مقبولیت کی سند حاصل کر چکی ہے۔ جن کا مفصل تذکرہ محولہ بالا کتابوں میں ملے گا۔

**شعرائے معاصرین کی تقسیم باعتبار سٹائل**

آقای محمد اسحاق نے موجودہ شعرا کو ان کے سٹائل اور اسلوب کے اعتبار سے ان چار حصوں میں تقسیم کیا ہے۔

۱۔ وہ جو قدیم طرز پر لکھتے ہیں۔ اور قدیم خیالات اور موضوعوں پر فکر سخن کرتے ہیں مثلاً ادیب پیشاوری۔ ادیب نیشاپوری۔ بدیع الزمان سالار شیرازی۔ شباب شوریدہ۔ غمام۔ فروغی۔ نادری۔ رعدی۔

۲۔ وہ جو قدیم طرز پر — لیکن نئے موضوعوں پر لکھتے ہیں۔ مثلاً ایرج میرزا پروین۔ پور داؤد۔ حبیب یغمائی۔ افشار۔ دہخدا۔ رشید یاسمی۔ روحانی۔ اشرف۔ عارف۔ فرخی یزدی۔ کیمائی۔ ملک الشعرا۔ فلسفی۔ کمالی۔ فرخی خراسانی۔ عطا۔ یاسائی۔ فرات۔

۳۔ وہ جو نئی روش کے مطابق اور نئے موضوعوں پر لکھتے ہیں۔ مثلاً حسام زادہ عشقی۔ فرہنگ۔

۴۔ وہ جو Song لکھنے میں کمال حاصل کر چکے ہیں مثلاً ملک الشعرا بہار۔ اور عارف قزوینی۔

موجودہ مقالہ میں قدیم روش پر لکھنے والے حضرات پر تفصیل سے لکھنے کی چنداں ضرورت نہیں کیونکہ یہاں ہمارا مقصد صرف اس قدر ہے کہ ہم جدید اصلاحات اور تبدیلیوں سے روشناس ہو جائیں۔ قدیم روش پر چلنے والے شعرا سے مراد

وہ لوگ ہیں جو کلاسیکل انداز میں منوچہری - فرخی - سعدی وغیرہ کے انداز میں شعر کہتے ہیں - جیسا کہ آگے چل کر بتایا جائیگا - ایران میں خالص قدیم روش اور خالص جدید روش ہر دو غیر مقبول ہیں - ایسے لوگ بکثرت ملتے ہیں - جو قدیم و جدید میں امتزاج چاہتے ہیں - جیسا کہ آقائے اسحاق کی مندرجہ بالا تقسیم سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے - غزل - قصیدہ - مثنوی وغیرہ سب اصناف سخن زیر مشق ہیں - طرز خراسان اور طرز عراق کا قدیم مباحثہ بھی از سر نو تازہ ہو رہا ہے - لیکن چونکہ اب ملک و قوم کو سیاسیات اور وطنیات کی طرف زیادہ توجہ ہے - اس لئے اکثر لوگ وطنی مسائل پر طبع آزمائی کرتے ہیں - خواہ اس کے لئے جدید طرز کو اختیار کریں یا پرانی طرز کو موضوع بہرحال وطنی اور سیاسی اور معاشری ہوتا ہے -

## خالص مغربی اثرات شعر و شاعری پر

ایران کی ادبیات علی الخصوص ایران کی شاعری پر یورپ نے جو اثرات ڈالے اگرچہ وہ عرب کی طرح انقلاب انگیز نہیں ہیں - تاہم ان کے شدید طور پر موثر ہونے میں شبہ نہیں - یہ عجیب بات ہے کہ اسلامی دنیا عام طور پر فرانس کے تمدن اور کلچر سے بہت موثر ہوتی رہی ہے - مصر اور ایران دونوں ملکوں میں فرنچ ادب کو جس ذوق شوق سے پڑھا جاتا ہے - وہ انگریزی اور دوسری زبانوں کے معاملے میں نہیں دیکھا جاتا - باوجودیکہ ان ہر دو ممالک کا تعلق سیاسی طور پر انگریزوں کے ساتھ زیادہ دیر تک قائم رہا - ایرانیوں نے جنگ بین الملی کے دوران میں جرمنی میں جو اقامت گاہیں بنائی تھیں - وہ کسی حد تک ایران پر جرمن اثرات ڈالتی رہیں - اور روس اور ترکی کی طرف سے، ہمسایہ قوم ہونے کے اعتبار سے جو روابط اس ملک کو رکھنے پڑے وہ بھی کسی قدر اثر انداز ضرور ہوئے - لیکن یہ واقعہ ہے - ایران جس قدر فرانس سے سے متاثر ہؤا - ان ممالک میں سے کسی ملک سے نہیں ہؤا - مالیر Moliere .

لافونتین اور وکٹر ہیوگو کی کتابوں اور نظموں کے ترجمے عرصے سے ایران میں ہوکر لوگوں کے دلوں کیلئے کشش کا باعث بن چکے تھے۔ اور ان کی لذت کے مقابلے میں انہیں یورپ کی کسی زبان کے شہ پارے اپنی طرف مائل نہیں کر سکتے تھے۔

جدید ماحول میں سب سے بڑی تبدیلی یہ آئی۔ کہ ایرانی شاعروں نے مصنوعی طرز کی شاعری تقریباً ترک کر دی اور انہوں نے ان مضامین کے متعلق لکھنا شروع کیا۔ جن کا تعلق ان کے اوضاع و اطوار زندگی، ان کی معاشرت، ان کے ذہنی اور نفسیاتی تجربات سے تھا۔

شعرا نے اپنی قدیم روش اور اسلوب، پرانے موضوع و مباحث اور فرسودہ طریق ادائے مطالب میں بے شمار تغیرات پیدا کئے۔ اغلاق تقلید اور مشکل پسندی جو قدیم خصوصیات میں نمایاں حیثیت رکھتی تھی۔ علما و فضلا کے نزدیک اب کوئی پسندیدہ چیز نہیں سمجھی جاتی۔ اس کی جگہ سادگی اور سلاست نے لے لی ہے۔ اسلوب میں صفائی، صراحت اور با مطلب ہونا ضروری قرار دیا گیا۔ اور موضوع و مباحث کا انتخاب کسی قلبی واردات اور روحانی داعیہ کی بنا پر ہوتا ہے۔

جب ایران میں تجدد کی ہوا چلی تو اس نے شروع شروع میں نوجوانوں کے دماغوں کو بہت مسموم کیا۔ اور ان کے ایک انتہا پسند طبقے کے دل میں ایران کے قدیم شعرا کے متعلق تنقیص کا خیال پیدا ہو گیا۔ یعنی ان میں مغرب کے لٹریچر کے ساتھ اس درجہ شیفتگی پیدا ہو گئی تھی۔ کہ وہاں کے شعرا کے مقابلے میں وہ اپنے شعرا کو حقیر سمجھنے لگے تھے۔ تاہم اس طبقہ کا اثر بہت محدود رہا۔ اور اب تو یہ جماعت بہت کم ہو رہی ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ فارسی میں اب بھی مغربی زبانوں کے الفاظ بکثرت استعمال ہوتے ہیں۔ لیکن غالباً ان الفاظ سے کسی صورت میں مفر نہیں۔ اگرچہ یہ بھی سچ ہے کہ ان میں سے بعض عادتاً اور غیر ارادی طور پر شامل کئے جا

رہے ہیں۔ اور ان میں کچھ مجبوری نہیں۔ روحانی کی جو نظم "ظاہر سازی" کے عنوان سے آقای اسحاق نے اپنی کتاب کے ص ۱۱۵ پر شائع کی ہے۔ فرنچ الفاظ سے لبریز ہے تنہا اس نظم میں دس پندرہ الفاظ ایسے موجود ہیں۔ جن کے بغیر بخوبی کام چل سکتا تھا مثلاً مُد و شیک mode: chic تابلوی Tableau اینورسیتہ Universite فاکولتہ Faculte وغیرہ

ایرانیوں نے غالباً یورپ سے کوئی نئے بحور و اوزان اور کوئی نئی صنف شاعری اخذ نہیں کی۔ بلکہ زیادہ تر امتزاج سے کام لیا گیا ہے۔ اور ان اشکال اور اصناف کو جو یورپ کی کسی خاص طرز کے مماثل ہیں پہلے سے زیادہ فروغ دیا۔ اب تک غزل، مثنوی اور رباعی کا بہت رواج تھا۔ لیکن مسمط اور مستزاد کی طرف توجہ نسبتاً کم تھی۔ ایران جدید نے مسمط اور مستزاد کو ایک فرانسیسی طرز کے قریب سمجھتے ہوئے زیادہ رواج دیا ہے۔ سب سے زیادہ جس چیز کو نقصان پہنچا۔ وہ قصیدہ ہے، کیونکہ شعرا انقلاب اور بیداری ایران کے بعد اُمرا اور بادشاہوں کی خوشامد سے ہٹ کر جمہور کی بیداری اور وطن کی خدمت کی طرف مائل ہو گئے۔ چنانچہ قصیدہ کی جگہ وطنیات نے لے لی ہے۔ اور ہجو نے افراد کی مذمت کے بجائے سوسائٹی کی تنقید اور نکتہ چینی کی شکل اختیار کر لی ہے مستزاد کے علاوہ جو طرز آج کل بہت مقبول ہے۔ اس کا ایک بند بطور نمونہ درج ذیل ہے

ای غنچۂ ناشگفتہ در باغ ای نو گل زیب بوستانی
ای جلوہ باغ و رونق راغ وای ہمدم روح آسمانی
وای قلب تو پاک تر ز گوہر
وای عطر صفای دل معطّر

یہ ہماری مسدس سے کسی قدر مشابہ ہے۔ اختلاف صرف اس قدر ہے

کہ اس میں پہلے دو شعروں میں پہلے شعر کا پہلا مصرعہ دوسرے شعر کے پہلے مصرعہ سے ہم قافیہ ہوتا ہے۔ اور دونوں شعروں کے دوسرے مصرعے آپس میں ہم قافیہ۔

یورپ کا اثر جس قدر ہوا اس نے ایرانیوں کو اپنے ماحول سے منقطع نہیں کیا۔ اس تجدد اور جدت پسندی کے باوجود ایران میں قدیم اور جدید روش کے علم بردار بدستور موجود ہیں۔ بلکہ یوں کہنا بالکل درست ہے کہ ایران کی فطرت قدیم طرز سے زیادہ مانوس معلوم ہوتی ہے۔ اور جدید خیالات کے اعلان اور اس کے سلسلے میں جوش و خروش کو ایک مستعار سرمایہ پر افتخار کے مترادف سمجھا جاتا ہے[1]۔ دنیا میں ہر جگہ قدیم اور جدید کے درمیان جو جنگ اور نزاع جاری ہے۔ وہ ایران میں بھی ہے۔ لیکن یہ بات نہایت ہی دلچسپ ہے کہ ایران میں ایک معتدل اور معقول گروہ ان لوگوں کا بھی ہے جو اس قدیم و جدید کے درمیان امتزاج چاہتے ہیں اور خاصتاً مغرب کے اثرات سیاسی و ادبی کو اختیار کرنے کے سخت مخالف ہیں۔ دیوان عارف قزوینی کے فاضل مقدمہ نگار[2] نے قدیم و جدید کے امتزاج کی ضرورت پر جن فیصلہ کن اور خوبصورت الفاظ میں لکھا ہے۔ اس کا مطالعہ ہر صاحب ذوق کے لئے ضروری ہے

## شاعری کے نئے موضوع، حیات اجتماعی

یورپ کے اثرات کا اتنا اعجاز تو ضرور ہوا کہ اس کے طفیل ایران کی شاعری میں ایک مقصد اور منہاج پیدا ہو گیا اب شعرا جو کچھ لکھتے ہیں۔ اس میں وہ اپنی روحانی اور نفسیاتی تحریک کے مطابق عالم انسانیت کے نام ایک پیغام دے رہے ہوتے ہیں۔ مشرقی شاعری کے مخالفین عام طور پر یہ اعتراض کیا کرتے ہیں کہ اس شاعری میں شاعری محض دماغی ورزش کا نام ہے

---

[1] سخنوران عصر حاضر دیباچہ [2] دیوان عارف۔ ص ۲۶

اور اس سے حیات اجتماعی کی اصلاح یا کم از کم ترجمانی کا کام نہیں لیا جاتا۔ اگرچہ یہ اعتراض فارسی شاعری کے تمام ادوار پر صادق نہیں آتا۔ کیونکہ بلاشبہ ایسے ادوار بھی ہیں جن میں ایرانی شعر و شاعری سے یہ کام لیا گیا ہے، اور اس سے قوم کے احساسات اور سپرٹ کا اظہار ہوتا ہے۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ انقلاب ایران سے پہلے کئی صدیوں سے ادبیات کے ہر شعبہ اور صنف میں تقلید اور لفظ پرستی کو اس درجہ غلبہ حاصل ہو گیا تھا کہ دیوانوں کے دیوان کسی بڑے شاعر کے الفاظ و معانی کی نقل اور پیروی میں وقف ہیں۔ پس یہ امر بالکل مسلّم ہے کہ ایرانی شاعری علی العموم حیات اجتماعی کی آئینہ دار نہیں تھی۔ نہ اس میں کوئی صمیمیت Sincerity تھی نہ مقصد، نہ پیغام، خدا کا شکر ہے کہ جدید شعرا نے اس عیب کو رفع کرنے کے لئے اہم اصلاحات کی طرف قدم اٹھایا ہے۔ اب ایران کے شعرا غیر موجود باتوں کی طرف بہت کم توجہ کرتے ہیں۔ وہ مسائل جن سے انہیں شب و روز دوچار ہونا پڑتا ہے۔ ان کے ذہن و فکر ان کی تعبیر و توجیہ کے لئے وقف ہیں۔ زندگی کی گتھی اور مختلف طبقات معاشرت کی تصویر کھینچنا اپنی روحانی مشکلات اور اضطراب کو ظاہر کرنا اور نفس کے ان لاینحل عقدوں کو حل کرنا جو انسان ضعیف البنیان کو ہمیشہ سے پریشان رکھتے چلے آئے ہیں۔ جدید شعرا کے مقاصد عظیمہ میں شامل ہیں وہ نئے موضوع جن کی طرف زیادہ توجہ کی جاتی ہے یہ ہیں :-

۱۔ مظاہر کائنات پر غور، مقامی ماحول سے تأثر اور مناظر قدرت کی تصویر کشی۔

۲۔ اوضاع و اطوار معاشرت پر نکتہ چینی۔

۳۔ وہ فلسفیانہ معمے اور نفسیاتی مسائل جن کے متعلق عقل انسانی ہمیشہ متحیر رہی۔ اور جن کی تعبیر و توجیہ میں ہمیشہ اختلافات رہے۔

**مناظر قدرت** ہمارے قدیم شعرا کے کلام میں نیچر کے مختلف مظاہر پر کبھی کبھی سخن آرائیاں ہوتی رہی ہیں لیکن ان میں لفاظی کو بہت دخل حاصل ہے۔ قصاید کے شروع میں بعض دفعہ مناظر قدرت کی تصویر کھینچنے میں فرخی اور منوچہری کے قلم نے وہ گلکاریاں کی ہیں کہ روح انسانی ان کو سنکر رقص کرنے لگتی ہے۔ لیکن ان سے صمیمیت نہیں ظاہر ہوتی بلکہ مبالغہ اور تصنع کا اظہار ہوتا ہے۔ جدید شعرا اپنے ماحول سے متاثر ہوتے ہیں۔ ان کے لئے البرز اور الوند کے دامن میں چاندنی راتیں حسن وجمال کی بہترین تصویریں ہیں ملک الشعرائے بہار۔ دماوند کو "مادر سرسپید" کہکر پکارتے ہیں۔ اس سے اپنے دل کا حال بیان کرتے ہیں۔ اس کے سامنے عصر کی شکایت کا دفتر کھولتے ہیں۔ اور اس کو اپنا شریک حال بناکر اس سے مدد کے طالب ہوتے ہیں[1]

اے دیو سپید پاے در بند　　　ای گنبد گیتی اے دماوند
اے سیم بسر یکے کلہ خود　　　زاہن بمیاں یکے کمربند
تا چشم بشر نہ بیندت روی　　　بنہفتہ بابر چہر دلبند
تا وارہی از دم ستوراں　　　دین مردم نحس دیو مانند

---

ای مادر سرسپید بشنو　　　این پند سیاہ بخت فرزند
ابری بفرست برسر ری　　　بارانش زہول وبیم و ترفند
برکن زبن این بنا کہ باید　　　از ریشہ بناے ظلم برکند
زان بیخرداں سفلہ بستاں　　　داد دل مردم خردمند

قدرت کی ہر شے شاعر کے دل پر اثر کرتی ہے۔ بہار آتی ہے۔

---

[1] ایرانی۔ شعراے دوران پہلوی۔ ص ۱۹۲

گل و لالہ کے فرش بچھ جاتے ہیں۔ شاعر کو اپنی دلفریبیوں کی طرف بلاتی ہے۔ وہ اپنے تاثرات کا اظہار کرتا ہے۔ صبح کا سہانا موسم[1]۔ چاندنی راتوں کی چمک[2]، درخشاں تارے، آبشاروں کا نوحہ[3]، شبنم کی دلآویزی[4]، برگ زرد کی مایوسی[5]، بلبل سے دو دو باتیں[6]، جنگل کی ایک رات[7]، وہ مضامین ہیں جن پر ہمارے شعرا قلم اٹھاتے ہیں۔ سب سے زیادہ رشید یاسمی نے اس کی طرف توجہ کی ہے۔ چنانچہ شبے در جنگل شہاب، فوارہ کا ذکر محض بطور مثال کافی ہوگا۔ جن سے یہ ظاہر ہو سکتا ہے۔ کہ موجودہ شاعر مادر فطرت سے کہاں تک اکتساب کرتے ہیں۔ "آئینہ سیال" میں فرماتے ہیں۔

چہ خوش باشد بروے آب دیدن　　بر او رقصیدن مہتاب دیدن
بہ بیداری چناں خاطر فریبد　　کہ شام وصل یاران خواب دیدن

---

نسیم آید ازو پرچین شود آب　　بلرزد قرص ماہ چون لوح سیاب
وزم گردد چو روی مہ جبینی　　کہ ناگاہش برانگیزند از خواب

---

سپہری برزمین گسترده بینی　　زبادش چہرہ پرچیں کردہ بینی

[1] ایرانی شعرائے دوران پہلوی ص ۸۰، یحییٰ دولت آبادی کی نظم۔ "صبح"۔
[2] گلہائے ادب۔ ص ۳۰، حشمت زادہ کی نظم "یک شب ماہتاب"
[3] گلہائے ادب۔ ص ۱۲۴۔ اشتری کی نظم۔ "آہنگ آبشار"
[4] گلہائے ادب۔ ص ۹۱۔ احمدی بختیاری کی نظم۔ "افکار یک شب مہتاب"
[5] گلہائے ادب۔ ص ۱۰۴۔ نظام وفا کی نظم۔ "برگ زرد"
[6] گلہائے ادب ص ۶۶۔ جودی لنگرودی کی نظم۔ "ای بلبل"
[7] گلہائے ادب۔ ص ۱۲۰۔ رشید یاسمی کی نظم۔ "شبی در جنگل"

جمال بوستان آسمان را گہی بی پردہ گہ در پردہ بینی

---

درخت و کوہ و ابر و ماہ و انجم
دریں آئینہ گہ پیدا گہی گم
تو گوئی رنگ ریزان طبیعت
جہانے راہمی شویند در خم

---

صدای لطمۂ امواج آرام
کہ بر ساحل رسد از صبح تا شام
بود چون سیلیے یاران طنّار
بروی چہرہ عشّاق ناکام[1]

رشید یاسمی[2] باغ کی تعریف و توصیف میں کہتے ہیں :-

صبحدمی گفت مرا باغبان
زانچہ بتان چمنی کردہ اند
گفت ہرآن خو کہ نہان داشتند
دوش بخلوت علنی کردہ اند
قمریگان قصّہ سرا بودہ اند
بلبلگان خوش سخنی کردہ اند
چوں ملک بحری فوّارگان
شب ہمہ شب آب تنی کردہ اند
برگ درختان ز نسیم سحر
بر سر گل بادزنی کردہ اند
گفتی در رہگذر باد صبح
تودۂ مشک ختنی کردہ اند
بید بتان در بر وزندہ باد
در ورزش و مشق بدنی کردہ اند

**معاشرت اور تنقید معاشرت**

جدید شعرا نے جس طرح مناظر قدرت پر نظمیں لکھنے میں ایک نئی شاہراہ پر گامزنی کی ہے۔ اسی طرح سوشل معاملات پر جن کے متعلق تمدّن مغرب نے مشرقیوں کے خیالات میں یک گونہ تغیر پیدا کیا ہے۔ بہت توجہ مبذول کی ہے چونکہ یہ مسئلہ وطنیات سے ایک قسم کا تعلق رکھتا ہے۔ اور مجلسی امور کی ترمیم و اصلاح ملک کے مسائل مہمّہ میں

---

[1] سخنوران عصر حاضر۔ ص ۹۹ [2] ایضاً۔ ص ۹۷

سے ہے اس لئے شاعری کا بیشتر حصہ ان ہی افکار و خیالات پر مشتمل ہے - پردہ، تعدد زوجات کی خرابیاں، تعلیم نسواں، عورت کا درجہ سوسائٹی میں اور اس قسم کے دوسرے موضوعوں پر بکثرت طبع آزمائی کی گئی ہے۔ جیسا کہ تمام اسلامی ممالک میں دیکھا گیا ہے۔ ایران میں بھی مغربی تمدن کے اس پہلو کے متعلق مفکرین و مصلحین قوم میں اختلاف موجود ہے۔ ملک الشعرا بہار، ایرج میرزا مرحوم، عشقی اور عارف اس جماعت کے ممتاز افراد ہیں۔ جو یورپ کی تقلید میں حجاب وغیرہ کو یکسر ترک کرنے کے حق میں ہیں۔ مرزا بہاء الدین حسام زادہ[1] کہتے ہیں:-

دختر عزب بستر نگہ مقصود رسید     عرق شرم ز رو بیت نچکیدہ است ہنوز
بچمن سنبل بخت تو ز بد بختی ماست     کہ نروئید ہنوز و ندمیدہ است ہنوز
خیز و این چادر شومت ز سر افگن بکنار     گر عمر ز دستت نرہیدہ است ہنوز

عشقی نے "کفن سیاہ" کے عنوان سے جو نظم لکھی ہے وہ ان جدید جذبات سے لبریز ہے۔ عشقی عورتوں کیلئے مردوں سے شرم کرنے کی کوئی وجہ خاص نظر نہیں دیکھتے ؎

زن چہ کردہ است کہ از مرد شود شرمندہ

حسام زادہ اور عشقی کی اس تلقین کے علی الرغم ایک دوسرا گروہ ایسا بھی ہے جو ابھی تک معتدل پردہ کو ضروری سمجھتا ہے اور اسے عفت اور پاکبازی کیلئے اولین شرط قرار دیتا ہے۔ دکتر محمود خان افشار[2] جو جرمنی سے سند فضیلت حاصل کر کے آئے ہیں۔ فرماتے ہیں۔

پردہ زنہار میفگن ز رخ چوں قمرت     تا مبادا رسد از چشم بد کس نظرت
کمتر از خانہ بروں پای منہ بی مادر     بخیابان و بہ بازار اگر افتد گذرت
پس نگہ دار نظر را و نگہ دار ہوس     کہ ہمیں بوالہوسی افگند اندر خطرت

---

[1] آقای اسحاق۔ سخنوران عصر حاضر ص ۷۷ [2] ایضاً ص ۸۱

چونکہ از بہر زر و زیور باید زر و سیم | بہم آن است کہ عصمت برود از بہر زر
بہترین زینت دختر نہ مگر عفت اوست | خود تو دانی چہ بگویم من ازین بیشتر

پروین اعتصامی جو جدید ایران کی شاعرات میں سے ہیں۔ اس اہم مسئلہ پر جس کا تعلق ان کی اپنی جنس کے ساتھ ہے۔ بہت کم اظہار خیالات کرتی ہیں۔ غالباً پروین ضرورت سے زیادہ تجدد کو پسند نہیں کرتیں[۱]۔ بلکہ مرد اور عورت ہر دو کو اس کش مکش حیات میں ایک دوسرے کا لازم ملزوم خیال کرتی ہیں:۔

وظیفہ زن و مرد اے حکیم دانی چیست | یکی است کشتی و آن دیگریست کشتیبان
بروز حادثہ اندریم حوادث دہر | امید سعی و عمل ہاست ہم ازین ہم ازان
ہمیشہ دختر امروز مادر فرد است | ز مادر است میسر بزرگی پسران

اگرچہ ایران کے نوجوان طبقہ پر بالعموم اس تجدد کا اثر نظر آتا ہے۔ لیکن اسکے باوجود وہ سوسائٹی اور فیملی کے انتشار کے قایل نہیں۔ وہ ایک گھر کو جس کی چھوٹی چھوٹی راحتوں اور مصروفیتوں میں انسان اُلجھ کر اکثر کلفتوں کو بھلا دیتا ہے۔ تمدن کے لئے ضروری سمجھتے ہیں[۲]۔ رشید یاسمی فرماتے ہیں:۔

خرم آں ساعت کہ زی خانہ شوم ہنگام شب | دل ز کار روز م افسردہ روان اندر تعب

---

آدمی را چو مرغاں آشیانی درخور است | کاندران مصروف گردد مال و نان مکتسب
تا نہ داری خانہ کی دانی بہائے ملک و دین | تا نداری ریشہ کی گردی بہا غی منتسب

جیسا کہ گذشتہ سطور میں بار بار اس بات کی صراحت آچکی ہے۔ ایران کے ایک محدود طبقہ کے علاوہ، فضلا اور ارباب بصیرت کا ایک جم غفیر یورپ کی اندھی

---

[۱] ایضاً۔ ص ۳۸ [۲] ایرانی۔ شعرائے دوران پہلوی ص ۳۰۰

تقلید کا دشمن ہے۔ اور قوم کو جدید تمدّن کی مادہ پرستانہ سپرٹ سے متنبہ کرتا رہتا ہے۔ ان لوگوں میں وحید دستگردی، حیدر علی کمالی اصفہانی سب سے زیادہ اپنا زور کلام اس بات پر صرف کر رہے ہیں۔ کسروی تبریزی جو ایک بلند پایہ مصنف ہیں۔ معاشرت، مذہب اور ادبیات غرض ہر چیز میں یورپ کی تقلید کی مخالفت کرتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے اپنی کتاب "آئین کسروی" میں اس موضوع پر نہایت جامعیت کے ساتھ لکھا ہے۔ اس موضوع پر سید حیدر علی کمالی کی اس نظم سے بہتر کوئی قطعہ شاید نہ لکھا گیا ہو گا جس کا عنوان یہ ہے:ـ "خوانند بہار مہرگاں را":ـ

اے عصر جدید ایکہ خود را / زاعصار خجستہ می شماری
انصاف بدہ کہ گوئیمت تا / از عدل جوی خبر نداری
در ما بقدیم و عہد وسطیٰ / ہرگز نبُد این سیاہکاری
آوخ کہ بعنف یا بعمدا / گر عمر بدین نمط گذاری
وحشت کدۂ کنی جہاں را[1]

**فکاہیات** اس موقعہ پر میرزا غلام رضا خان روحانی کا ذکر کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ جن کی فکاہی نظمیں اس زمانے میں وہی حیثیت رکھتی ہیں جو سید اشرف الدین "نسیم شمال" کی دورۂ انقلاب اور جمہوریت میں۔ ان نظموں سے زیادہ مقصود یہ ہے۔ کہ ظرافت کے رنگ میں معاشرت اور سوسائٹی کی تنقید کی جائے۔ اور ایرانی امرا اور عوام میں جو خرابیاں پیدا ہو گئیں۔ ان کی لطیف پیرایے میں مذمت کی جائے ہجو میں جدید زمانے میں جو خوشگوار تبدیلی ہوئی ہے۔ اس کی بہترین مثال یہی ہے۔ روحانی کا "اراجیف الاجنۃ" اور "ادارہ نامۃ" اس موضوع کی بہترین کتابیں ہیں۔ جو جستہ جستہ ایران کے بعض فکاہی رسالوں مثلاً "امید" اور "گل زرد" میں

[1] سخنوران عصر حاضر ص ۱۱۲

شائع ہوئیں۔ اہل ایران کی کسالت اور کاہلی کے متعلق کہتے ہیں:۔

اروپائی اگر از صفحۂ خاک — رود با آسمان پیما بلا فلاک
از وکم نیست ایرانی کہ دایم — کند سیر فلک باچرس وتریاک
اثاثی در سرائی کشور جم — نماند از غارت دزدان چالاک
سخن از فضل و دانش چند گوئی — بقومی بے خبر از عقل وادراک
لب از گفتار روحانی فرو بند — دہانت را بزن مہر و بکن لاک

اہل ایران میں "افیون خوری" کا مرض عام ہے۔ روحانی نے اس کے خلاف کئی طریقوں سے آواز بلند کی ہے۔ حافظ کی ایک مشہور غزل کی تضمین کرتے ہیں:۔

مُردیم از خمارے ہمشیرگان خدارا — از یک دولت شیرہ سازید شادمارا
دور روزہ مہر گردوں افسانہ ایست افسوں — مرفین بجائے افیون تزریق سازد مارا
آسایش دوگیتی تفسیر این دو حرف است — باشیرہ مروت بالنگی مدارا
فیوریاں برنا بخشند گان عمراند — ساقی بشارتے دہ پیران پارسارا
تریاک وشیرۂ مفت صد بار ہست خوشتر — از ہستی دو عالم تریاکیے گدارا

"اراجیف الاجنہ" میں "داد از دست زنم" کے عنوان سے منزلی زندگی کے ایک پہلو کا دلچسپ نقشہ کھینچا ہے اس مستزاد کے پہلے دو شعر یہ ہیں:۔

شب عید است وگرفتار زن خویشتنم — داد از دست زنم
او ست جفت من و من جفت ملال و محنم — داد از دست زنم
ہم کرپ[1] ژرژت[2] ہم من خواہد دہم ژرسہ و وال — مد[3] و فرم[4] امسال
خود نہ شلوار بہ پا یم نہ قبای بہ تنم — داد از دست زنم

---

[1] کریپ۔ [2] جیٹ۔ جرسی۔ وائل کپڑوں کے فرنچ نام ہیں۔
[4] form فرم [3] mode مد

**سیاسیات و وطنیات** | سیاسیات و وطنیات کی تاریخ پر جو کچھ Press and Poetry. میں مرحوم پروفیسر براؤن نے لکھا ہے۔ اس سے زیادہ کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں۔ سیاسی بیداری سے لے کر انقلاب اور دورۂ مشروطیت تک جو خدمات شعرائے وطن نے انجام دیں۔ ان کا تذکرہ تفصیل کے ساتھ اس کتاب میں ملے گا۔ یہاں مجملاً بعض جدید خیالات اور افکار کا ذکر کیا جاتا ہے۔

نوجوان شعرا میں حبیب یغمائی[1] جدید ترین تحریکات سیاسی سے بہت زیادہ متأثر معلوم ہوتے ہیں۔ حبیب پرانے نظام میں تبدیلی چاہتے ہیں۔ کیونکہ ان کے نزدیک اس کا وجود کمزور اور ضعیف انسان کی ترقی کے لئے سخت مضر ہے۔ آپ ان الفاظ میں انقلاب کی تلقین کرتے ہیں۔

ز انقلابی سخت جاری سیل خون بایست کرد — وین بنای سست پی را سرنگون بایست کرد
از برای نشر آزادی زبان باید گشود — ارتجاعیون عالم را زبون بایست کرد
تا که در نوع بشر گردد تساوی برقرار — سعی در الغاء القاب و شئون بایست کرد
ثروت آنکس که می باشد فزون باید گرفت — وانکه کم از دیگران دارد فزون بایست کرد
منزل جمعی پریشان مسکن قومی ضعیف — قصرهای عالی اشراف دون بایست کرد
هر که پارازیت[2] و تنبل می شود بایست کشت — آری از تن خون فاسد را برون بایست کرد

حبیب سوشلزم کو مساوات انسانی کے قیام کے لئے ضروری خیال کرتے ہیں۔ اور سرمایہ کی بنا پر پیدا شدہ امتیازات کو مٹا دینا چاہتے ہیں۔

مالک و دهقان، غنی و بی نوا، شاه و گدا — محو باید گردد از روی زمین این نامها

حبیب عمل کو زندگی کا مترادف قرار دیتے ہیں۔

در مذهب من بدنام بهتر بود از گمنام — جبریل امین از نیست شیطان لعین باشد

---

[1] سخنوران عصر حاضر۔ ص ۲۶۴۔ [2] Parasite.

صبح و شام کی رسمی اور افسردہ زندگی نہایت ناقابل برداشت ہے۔

زین زندگی یک شکل افسردہ دلم ای کاش　　یا بہتر ازین گردد یا بدتر ازین باشد

ضعیفوں کی بہتری کے لئے شاید لینن کا دستور ہی کچھ کارگر ثابت ہو سکے۔

شاید کہ ضعیفاں را اوضاع شود بہتر　　در گیتی اگر مجری دستور لینن باشد

وضع غنی و درویش آن بہ کہ شود تبدیل　　یک چند چناں می بود یک چند چنین باشد

حبیب کی اس نظم پر جو بچوں کے لئے سادہ زبان میں "وطن" کے موضوع پر لکھی گئی ہے۔ علامہ اقبال کی کسی بین الاسلامی نظم کا دھوکا ہوتا ہے۔

کشور ایران کہ نزید جاوداں　　ہست وطن بر ہمہ ایرانیاں

رشت و قم و ساوہ و طہران یکیست　　مشہد و تبریز و صفاہاں یکے ست

اہل وطن زادۂ این مادر اند　　یاور و غم خوار بیکدیگر اند

ڈاکٹر محمود خاں افشار کا ایک اور قطعہ اشتراکیت اور سوشلزم کے متعلق ہے۔ جو انقلاب روس سے پہلے لکھا گیا تھا۔[1]

پاینده باش نزار رغ بدبخت رنجبر　　ای آنکہ زندگانی مادر بقای تست

در نزد خلق اگرچہ گدائی و بے نوا　　در چشم من تو شاہی و سلطاں گدای تست

گر مردم از رضای تو غافل نشستہ اند　　خوشنودی و رضای خدا در رضای تست

جان حقیر من نبود لایق نثار　　ور نہ زری صدق و ارادت فدای تست

فرخی یزدی[2] جنہیں آزادی ایران اور عقاید سیاسیہ کی خاطر بہت قربانیاں کرنی پڑیں۔ ایک اہم انقلاب کے آرزو مند ہیں۔

گر خدا خواہد بجو شد بحر بے پایان خون　　می شوند این ناخدایان غرق در طوفان خون

باسرافرازی نہم پا در طریق انقلاب　　انقلابی چوں شوم دست من و دامان خون

[1] سخنوران عصر حاضر ص ۸۱ [2] سخنوران عصر حاضر ۱۳۲

کلبۂ بی سقف دہقانرا چو آدم در نظر          کاخہای سر بکیوانرا کنم ایوان خون
فرخی راشبہ گیر انقلابی خوانده اند          زانکه خورد از شیر خواری شیر از پستان خون

فرخی ماسکو میں انقلاب کی دسویں سالگرہ کے جشن میں شامل ہوئے۔ ان کی مسمطات اور مستزاد ین وطنیات کے متعلق بہت شہرت رکھتی ہیں۔

**ایرانی عصبیت کا احیا** پور داؤد کی وطنی نظموں کے ذکر سے یہ مقالہ بے نیاز نہیں ہو سکتا۔ لیکن چونکہ ان کے کلام کا انتخاب مرحوم براؤن کی کتابوں میں آ چکا ہے۔ اس لئے قارئین کرام کو ان کتابوں کیطرف متوجہ کیا جاتا ہے۔ ان کی نظموں کا مجموعہ پوراندخت نامہ بھی بمبئی میں طبع ہو چکا ہے۔ پور داؤد ان تجدد پسند ایرانیوں میں سے ہیں۔ جو تحریک احیائے ایرانِ قدیم اور عربوں کے خلاف ایرانی عصبیت کے علمبردار ہیں۔ اگرچہ ایرانِ قدیم کو دوبارہ زندہ کرنے کی تحریک پر کوئی جائز اعتراض نہیں ہو سکتا تاہم بعض ایرانیوں میں عربوں اور عربیت کی بلاوجہ مخالفت خود وہاں کے معقول گروہ کو ناپسند ہے کچھ عرصہ پہلے فارسی زبان سے عربی الفاظ نکالنے کا جو رجحان پایا جاتا تھا۔ وہ بھی اب سرد ہو چکا ہے۔ چنانچہ کتابوں میں کوئی صفحہ ایسا نہ ہوگا۔ جو عربی الفاظ سے پُر نہ ہو۔ پھر بھی زیر بحث دور میں ایسے لوگ ضرور موجود ہیں۔ جنہیں عربیت سے سخت نفرت ہے۔ کیونکہ ان کے خیال میں اسلام کا تسلط ایرانی قومیت کے لئے باعث بربادی ہوا۔ یہ جماعت ایران کے قدیم مشاہیر کی عظمت کے ترانے گاتی ہے۔ اور پرانے اولیا اور بزرگانِ دینی مثلاً زرتشت کے متعلق عقیدت کے رشتوں کو جوڑ رہی ہے۔ پور داؤد ان احساسات و جذبات کے اظہار میں سب سے زیادہ بے باک ہیں۔ "بہاره و بہدین" کے عنوان سے انھوں نے جو نظم لکھی ہے۔ اس میں ان عقاید کی تشریح نہایت صفائی اور صراحت سے کی ہے۔[1]

---

[1] شعرائے دوران پہلوی۔ ص ۲۵۲

حسام زادہ نے "چند قطرہ اشک بروی آثار مخروبہ پازار گاد"[1] کے عنوان سے شاہان قدیم کی ایک راجدھانی کی عربوں کے ہاتھوں بربادی پر بہت نوحہ کیا ہے۔ اس نظم سے بھی ان مخصوص ایرانی محسوسات کا بخوبی پتہ چلتا ہے۔

یک مرتبہ ہم اے دل بگذر تو بپازرگاد　　ماتم زدہ بین سروش بگرفتہ دل وناشاد
دستش بسما افراز روحش زندی فریاد　　گوید کہ بمن از چرخ رفتہ است بسے بیداد
عزو شرف و شانم دادند ہمہ برباد
صد داد ازین بیداد و از جور زماں صد داد!

آخری بند یوں ہے۔

این خاک کہ بُد مہد شاہنشہی ایران　　بے سُود سر شوکت روزی بسر گیہان
آتشکدہ زردشت آرامگہ یزدان　　امروز شدہ یکسر جولانگہ خناسان
مہد و وطن خوباں جاکردہ دراد دیوان
آں شوکت و فرو جاہ آوخ کہ برفت ازیاد

دکتر محمود خاں افشار کی نظم "در راہ اصفہان"[2] بھی قریب قریب اسی جذبہ کا اظہار کرتی ہے۔ شاعر جب شیراز سے اصفہان جاتے ہوئے پرانی یادگاروں کے پاس سے گذرتا ہے۔ تو خون کے آنسو بہاتا ہے۔ اور سیروس کے مقبروں کی ویرانی سے متاثر ہوتا ہے۔ بلکہ آتشکدہ ہائے ایران کی خاموشی سے بھی وہ انگاروں پر لوٹتا ہے۔

خاموش اگر گردید آتشکدہ ہائے پارس
در سینہ ما از غم آتشکدہ سوزان بود

فرہنگ اپنی نظم "خاک ایران"[3] میں اوستا اور دینداد کے مردہ ہوجانے پر اشک حسرت

[1] سخنوران عصر حاضر۔ ص ۸۳ [2] شعرائے دوران پہلوی ص ۱۰۰ [3] شعرای دوران پہلوی ص ۳۳۹

بہاتے ہیں اور ایران کے آتش کدوں کی معدومی پر متاسف ہوتے ہیں۔

جب فرخ خراسانی[1] ۱۳۴۵ھ میں عراق عرب کی طرف گئے تو انہیں بعض جرائد میں ایرانیوں کے متعلق نامناسب اشارات نظر آئے۔ اس کے جواب میں انہوں نے ایک قصیدہ لکھا جس کے چند شعر یہ ہیں:۔

یارب عرب مباد و دیار عرب مباد　　　این مرز شوم و مردم دور از ادب مباد

این قوم دون دزد گدا راز کردگار　　　جز لعنت و عذاب و بلا و غضب مباد

تنہا ہمیں عراق نہ ہر جا عربکدہ　　　نجد و حجاز و تونس و مصر و حلب مباد

**بعض مختصر ڈرامے** — بعض نئی طرز کی چیزیں ایسی ہیں جن کا ذکر پروفیسر براؤن مرحوم اپنی کتابوں میں کر چکے ہیں۔ ان میں سے عارف قزوینی کی "تصنیفات" بہت شہرت رکھتی ہیں اور ان کے اعادہ کی یہاں ضرورت نہیں۔ البتہ عشقی کے بعض مختصر ڈراموں کا یہاں ذکر کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ جو علاوہ ایک جدید اختراع ہونے کے وطن پرستانہ جذبات سے بھی پر ہیں۔

ان میں سے ایک "کفن سیاہ ۔ سرگذشت یک زن باستانی ۔ خسرو دخت و سرنوشت زنان ایرانی" ہے۔ اس نظم میں حجاب اور پردہ کی رسم کے خلاف ایک خیالی قصہ لکھا ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ میں خرابہ ہای مداین کے ارد گرد ایک گاؤں کے ویران سے گھر میں وارد ہوا اور اپنے اندرونی احساسات سے متاثر ہو کر اس ویرانے میں گردش کر رہا تھا کہ ایک عورت مجھے نظر آئی۔ جس نے سیاہ کفن پہنا ہوا تھا۔ اس کی گفتگو نے یہ حقیقت واضح کی کہ وہ ملکۂ ایران ہے اور سلطنت عجم کے انقراض کے وقت سے اس نے سیاہ کفن پہن رکھا ہے۔ عشقی جب صبح کے وقت ان کھنڈروں سے نکلا۔ تو اس نے دیکھا۔ کہ تمام ایرانی عورتوں نے

---

[1] سخنوران عصر حاضر ص ۲۹۸

وہی کفن سیاہ پہن رکھا ہے۔ شاعر اس سے یہ ثابت کرنا چاہتا ہے کہ ایران کی عورتیں عہد ساسانی میں پردہ نہیں کرتی تھیں اس کے بعد سے اس کو بطور ایک ماتمی لباس کے انہوں نے اوڑھ رکھا ہے۔ اس حکایت (یا ڈرامہ) کے ۹ ۵ بند ہیں۔ ہر بند میں پانچ ہم مصرعہ قافیوں کے بعد ایک شعر ہم قافیہ لایا گیا ہے۔

عشقی کی ایک دوسری نظم "ایدہ آل" (Ideal) بھی اس سے کم دلچسپ نہیں۔ جس کے تین منظر یا تابلو ہیں۔ یہ دراصل ایک پیر کہن سال کی داستان ہے۔ جس کے دو لڑکے راہ آزادی و مشروطیت میں ہلاک ہوئے۔ اس کی ایک لڑکی مریم طہران کی مبتذل سوسائٹی میں اپنے آپ کو کھو چکی ہے اس داستان میں عشقی ایران کی اجتماعی زندگی پر تنقید کرتا ہے۔ ہر بند پانچ مصرعوں کا ہے۔ اور پانچواں مصرعہ پہلے چار ہم قافیہ مصرعوں سے الگ ہے۔ ہر بند کا پانچواں مصرعہ ہم قافیہ ہے

تابلو اول۔ در شب ماہتاب اس میں مریم اور ایک نوجوان کی ملاقات ہوتی ہے

تابلو دوم : روز مرگ مریم

تابلو سوم : سرگذشت پدر مریم

ان تین مناظر کے اندر ایران کی اخلاقی حالت اور ملکی ذہنیت کی خرابیوں پر دردناک طریق پر تبصرہ کیا ہے۔ ایک اپرا (Opera) "رستاخیز سلاطین ایران" کے عنوان سے لکھا ہے جس میں ایران قدیم کے احیا کی طرف توجہ دلائی گئی ہے۔ عشقی نے تمہید کے طور پر لکھا ہے کہ ۱۳۳۴ھ میں میں نے مداین کے بعض کھنڈروں کی زیارت کی اس گہوارۂ تمدن کی حالت کنونی کو دیکھ کر میں بے خود ہو گیا۔ یہ اپرا انہی آثار کہنہ و شکستہ کی یاد میں لکھا گیا ہے۔ اشخاص اپرا یہ ہیں۔

خوانندہ اوّل: میرزادہ عشقی بالباس سفر در خرابہ ہای مداین

خوانندہ دوم : خسرو دخت باکفن

خوانندہ سوم : داریوش

خوانندہ چہارم : سیروس

خوانندہ پنجم : انوشیروان

خوانندہ ششم : خسرو پرویز

خوانندہ ہفتم : شیریں ملکہ قدیم ایران

خوانندہ ہشتم روان بشت زردشت

اس اپرا میں مندرجہ بالا افراد باری باری ظاہر ہوئے ہیں۔ اور سر زمین ایران کی بربادی پر ماتم کرتے ہیں۔ اس کے بعد زردشت کی روح نکلتی ہے جو ایران کی تقدیر پر کچھ تبصرہ کرتی ہے۔

اختتام پر میرزادہ عشقی[1] یوں کہتا ہے۔

آنچہ من دیدم دراین قصر خراب بُد بہ بیداری خدایا یا بخواب

بادشاہاں راہمہ اندوہگین دیدم اندر ماتم ایران زمین

ننگ خود دانند ماں اجداد مان ایخدا دیگر برس بر داد مان

وعدہ زرتشت را تقدیر کن دیدہ عشقی خواب و تو تعبیر کن

(پردہ می افتد)

**غزل اور عشقیہ شاعری** | یہ سمجھنا غلط ہے کہ ایران میں اب غزل گوئی کا رواج کم ہو گیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ گل و گلزار کی سرزمین عشق اور غزل گوئی کے لئے فطری طور پر سازگار ہے۔ جدید خیالات و طریقے جو آج کل کسی قدر زیادہ اشاعت پا رہے ہیں۔ سیاسی ہیجان کی یادگار ہیں۔ امن و امان

---

[1] سخنوران عصر حاضر ص ۲۴۹

کا دَور جتنا طویل اور لمبا ہوتا جاے گا۔ اسی قدر طبائع کا میلان غزل گوئی کی طرف زیادہ ہوگا۔ کیونکہ آخر کار عشق و محبت فطرت انسانی کا لازمہ ہی تو ہے۔ اسی طرح یہ بھی غلط معلوم ہوتا ہے کہ غزلیات میں طرز قدیم کو بالکل ترک کر دیا گیا ہے۔ دور حاضر کے بے شمار شاعر پُرانے انداز پہ غزل کہتے ہیں اور ملک میں ان کی غزلیں اچھی خاصی مقبول ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ غزل میں بعض ایسی اصلاحات ضرور کر دی گئی ہیں جنہوں نے غزل کے بہت سے نقائص کو دور کر دیا ہے۔ مثلاً پرانے زمانے سے یہ دستور چلا آتا تھا کہ غزل کا ہر شعر دوسرے شعر سے مختلف مضمون رکھتا ہو یعنی ہر جزو میں ایک مستقل مضمون و موضوع کا لحاظ رکھا جائے۔ قطع نظر اس بات کے کہ پچھلے شعر میں اس سے مختلف و متناقض مضمون آچکا ہو۔ جس سے غزل مختلف اور متضاد مضامین اور واردات کا پتہ دیتی تھی۔ جو واقعیت اور صداقت کے خلاف ہے۔ شاعر ایک ہی وقت میں ہجر کی صعوبتیں بھی برداشت کر رہا ہے۔ اور وصل کی لذتوں سے بھی بہرہ در ہوتا ہے محبوب کی عنایات کا شکر گزار بھی ہے اور اس کی بے التفاتیوں کا گلہ مند بھی۔ غرض اس طرح غزل ایک مصنوعی ہجر و وصل، بناوٹی حکایت و شکایت کا مرقع بن گئی تھی۔ بعض جدید شعرا نے کوشش کی ہے۔ کہ غزل میں مضمون مسلسل اور مربوط ہو۔ اور ساری غزل ایک واردات اور ایک حالت کی مظہر بن جاے۔ ایک اصلاح اس سے بھی عمدہ ہوئی۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ اپنے آپ کو غزل میں محدود کرنے کی بجاے شعرا نے عشقیہ قطعات کو بھی رواج دیا ہے۔ جس میں اپنی دردمندی اور مجبوری پر پرسوز اشعار کہے ہیں۔

آخری صدی میں ایرانی شاعری میں جو ابتذال آگیا تھا۔ اس کی کچھ مثال قاآنی کے اشعار میں ملتی ہے۔ اور یہ ایسا رنگ تھا جس کو بُرا نہیں سمجھا جاتا تھا۔ کیونکہ یہ شاعری بہرحال اس زمانے کی معاشرت کا عکس ہی تھا۔ لیکن زمانے

کی سپرٹ اور اخلاقیات کے تبدیل ہونے کے بعد شاعری کے اس مکروہ پہلو میں بھی خوشگوار تغیر آگیا - چنانچہ اس نئے دور میں ہم ان فحش اور ننگے اشارات سے شاعری کو خالی پائیں گے۔جن کی طرف ابھی اشارہ کیا گیا ہے

جدید ایران میں عشق و محبت کا موضوع مونث ہے نہ کہ مذکر۔ پرانے شعرا نے جن رعنائیوں سے مونث کو مخاطب نہ کیا تھا۔وہ شاید اب وزنی نہیں رہیں۔ اور اب زیادہ فطری اور قدرتی طریق تخاطب اختیار کر لیا گیا ہے۔سعادت نوری کہتا ہے۔

مطرب امشب سرخوش است وطرز دیگر می زند
نیک بخت آنکس کہ با محبوبہ ساغرے زند

بعض شعرا نے عشقیہ قطعات میں سیاسی اصطلاحات استعمال کرنے کو رواج دیا ہے جس میں ایک غرابت اور دلچسپی پیدا ہو جاتی ہے۔گلشن ایرانپور اصفہانی نے ایک قصیدہ یا عشقیہ قطعہ میں یورپ کے اکثر ممالک کے نام استعمال کئے ہیں بعض اشعار بطور نمونہ یہ ہیں :-

جنگ جو ترکِ من اے چشم تو با تیر و کماں — فتنۂ دولتِ ترک آفتِ ملک ایران
آلمانی تیم اے برلنِ خوبی را شاہ — سوی پاریسِ دلم لشکرِ بیداد مران
زپیلن ہای غمت دمبدم می بارد بمب — تا کہ چون بندر ریگا کندم از بنیان
خوبرویاں ہمہ جمع آمدہ در استھکلم — تا پس از جنگ پی صلح کشایند زبان
ادقیانوس سرشکم متلاطم آمد — تا کہ شد توپ غمت بر دلم آتش افشان
رخ بریتانی و گیسوی تو ہندوستانی — خال زنگی مژہ خونخوار چو خیل افغان
ہمچو امریک بود گرچہ لبت صلح طلب — لیک ندید چو بریطانی چشم تو امان
موقع قہر چو روسی و گہ مہر فرانس — موقع صلح چو امریک و گہ جنگ آلمان

موجودہ دور کے غزل گو شعرا میں سے سالار، شباب کرمانشاہی، شوریدہ شیرازی

غمام ہمدانی اور فرخ خراسانی ممتاز حیثیت رکھتے ہیں۔ ان میں سے ہم یہاں صرف شوریدہ شیرازی کی بعض غزلیات کا نمونہ پیش کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔ جو ایک نابینا شاعر تھا۔ اور جس کا حال ہی میں انتقال ہوا ہے۔ ذیل کی غزل میں اس واقعہ کو غزل کے دوران میں کتنا ملحوظ خاطر رکھا گیا ہے۔ کہ نابینا شاعر جب حسن کو آنکھوں سے دیکھ نہیں سکتا تو اس سے متاثر کیسے ہوتا ہے؟

روی بنمائی و دل از منِ شوریدہ بائی — تو چہ شوخی کہ دل از مردم بی دیدہ ربائی
حسن گویند کہ چون دیدہ شود دل برباید — تو بدین حسن دل از دیدہ و نادیدہ ربائی
خاطرِ خلق بدین روی پریوار ستانی — طاقتِ جمع بدین موی پریشیدہ ربائی
آنکہ اورا نتوان دل بدو صد شیوہ ربودن — تو بدین روی خوش و خوی پسندیدہ ربائی
تو کہ خود فاش توانی دلِ یک شہر ربودن — دلِ شوریدہ روا نیست کہ دزدیدہ ربائی

ایک اور غزل کے کچھ شعر یہ ہیں:۔

ہر چہ کنی بکن بکن ترکِ من ای نگارِ من — ہر چہ بری ببر مبر سنگدلی بکار من
ہر چہ کشی بکش مکش بادہ ببزم مدعی — ہر چہ خوری بخور مخور خونِ دل فگارِ من
ہر چہ دہی بدہ مدہ زلف بباد ای صنم — ہر چہ نہی بنہ منہ دام برہگذار من

ساری غزل اسی طرح ہے۔

ایک اور غزل یوں ہے:۔

آں پریروی از درم روزی فراز آید؟ نیاید — من ہمی خواہم کہ عمر رفتہ باز آید؟ نیاید!
پیش ازیں کایام در پیچد بہم طومار عمر — نامۂ از کوئی یار و لنواز آید؟ نیاید!

صنایع بدایع کا استعمال اگرچہ کم ہوگیا ہے۔ اور دقت پسندی کی بجائے طبیعتیں سہولت اور سلاست کی طرف مایل ہوگئی ہیں۔ پھر بھی صنایع وغیرہ کا استعمال بعض قدیم اسلوب کے متبعین کے کلام میں نظر آتا ہے۔ حافظ اور سعدی کا تتبع بھی اکثر کیا

جاتا ہے۔ جن کے تفاصیل کے لئے آقائے اسحاق وغیرہ کی کتابوں کی طرف رجوع کرنا چاہئے۔

**نظریۂ زندگی** | شاعری کے ضمن میں اب ایک اہم بحث رہ گئی ہے اور وہ نفسیات انسانی کے ان پہلوؤں سے متعلق ہے۔ جن میں روح ایران ہمیشہ ایک خاص قسم کے مظاہر دکھاتی رہی ہے۔ تصوف ایرانی زندگی کا ایک جزو لاینفک ہے اور یہ رجحان کسی نہ کسی شکل میں ان لوگوں کی سیرت کے ساتھ شامل رہتا ہے۔ طبعی یاس اور قنوط بھی شاید تصوف ہی کی طرح ایرانی فطرت میں مرکوز ہو چکا ہے۔ جس کو آسانی سے دور نہیں کیا جا سکتا۔ موجودہ زمانے میں جو نئے اثرات تمدن اور معاشرت پر پڑے انہوں نے کم از کم عارضی طور پر اس رجحان کو تبدیل کرنے میں کامیابی حاصل کر لی ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ اب تصوف کی بجائے لاادریت اور مادہ پرستی نے لے لی ہے، لیکن اس سے کسے انکار ہو سکتا ہے۔ کہ بے عملی کی تعلیم و تلقین سے لاادریت بہر حال بہتر ہے۔

طول کلام سے بچنے کے لئے یہاں صرف ایک مسئلہ کو زیر بحث لایا جاتا ہے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ ایرانی شاعری میں خصوصاً اور مشرق میں عموماً دنیا کو اور زندگی کو حقیر چیز سمجھا جاتا ہے۔ بے ثباتی عالم اور مذمت دنیا، ترک علایق اور شکایت روزگار ایک اچھا خاصہ پامال مضمون ہے۔ غالباً بہت کم شاعر ایسے نکلیں گے۔ جنہوں نے اس مضمون پر نہ لکھا ہو۔ اور غالب خیال یہی چلا آیا ہے۔ کہ زندگی اچھی چیز نہیں موجودہ دور میں بھی ایران کے اکابر شعرا میں ایک مناظرہ شعری ایک عرصے تک مجلہ ارمغان میں جاری رہا۔ جو "نکوہش و ستایش روزگار" کے مضمون پر تھا۔ سید احمد ادیب پشاوری جو اب وفات پا چکے ہیں اس دور کے اکابر شعرا میں سے ہیں۔ فرماتے ہیں:-

یکے گل دریں نغز گلزار نیست　　　که چیننده را زاں دو صد خار نیست

منہ دل برآوای نرمِ جہاں — جہاں راچو گفتار کردار نیست
مشو غرّہ برعہد و زنہار وے — کہ نزدیک وی عہدو زنہار نیست
فروبند جنبدہ لب از گلہ — کہ این بد کنش راز کس عار نیست
کسے کو گلہ آرد از بدگہر — ہم از بدگہر کم بمقدار نیست

ادیبؔ کے اس قصیدہ کے جواب میں پہلے پہل بہارؔ نے ایک قصیدہ لکھا
جس میں فرماتے ہیں :۔

جہاں جز کہ نقش جہاندار نیست — جہاں رانکوہش سزاوار نیست
سراسر جمالست و فرّ و شکوہ — براں ہیچ آہو پدیدار نیست
جہاں راجہاندار بنگاشتہ است — بشکلی کزاں خوبتر کار نیست
چو پیغارہ رانی ہمی بر جہاں — چناندان کہ جز برجہاندار نیست
چنندۂ گُل ارخارش انگشت خست — گنہ بر چنندہ است برخار نیست
تو گوئی فسانہ است کار جہاں — ہمیدوں مرا باتو پیکار نیست
کداین فسانہ است کاں پیش تو — بیکبار خواندن سزاوار نیست

ایک اور شاعر صغیرؔ اسی موضوع پر بہارؔ کی تائید میں لکھتے ہیں :۔

بلی پیش نابخرداں بر جہاں — بغیر از نکوہش سزاوار نیست
نہاں راز بہ پیش اہل مجاز — کہ او از حقیقت خبردار نیست
جہاں رانکوہش کند گر ادیبؔ — روا باشد و جای انکار نیست
کہ ناداں اگر مدح آں بشنود — دگر از جہاں دست بردار نیست
درین حال زیبد کہ گوید ادیبؔ — یکے گل دریں تغز گلزار نیست

اس دلچسپ مضمون پر شعرا نے کافی طبع آزمائی کی ہے۔ لیکن ظاہر ہے
کہ ملک الشعرا اور اس کے مویدین نے اس مسئلہ کو جس نئے زاویۂ نگاہ سے دیکھا

ہے۔ وہ کسی حد تک نئے نظریۂ زندگی کے ماتحت ہے اور بہ جرأت یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ میلان، ایران کے قدیم پختہ رجحان طبع سے بہت مختلف ہے۔ جس سے ایرانِ جدید کی ذہنیت اور شعور اجتماعی کی تبدیلی کا پتہ چلتا ہے۔ اور یہ امر واقعہ صرف شاعری تک ہی محدود نہیں بلکہ ادبیات کے باقی شعبوں پر بھی صادق آتا ہے۔ جس پر آئندہ فرصت میں ہم تبصرہ کریں گے +

سیّد محمد عبداللہ یونیورسٹی لائبریری لاہور
۱۶ فروری ۳۷ء

# فرخی سیستانی

(سلسلہ کے لئے دیکھو بھی میگزین بابت ماہ فروری ۱۹۳۷ء)

**ممدوحین فرخی** یمین الدولہ سلطان محمود غزنوی بن ناصر الدین سبکتگین - ابو احمد محمد بن سلطان محمود - سلطان ابو سعید مسعود ولیعہد و ابن محمود غزنوی - عضد الدولہ امیر ابو یعقوب یوسف سپہ سالار و برادر محمود غزنوی - ابو علی حسنک میکال نیشاپوری وزیر - شمس الکفاۃ خواجہ ابو القاسم احمد بن حسن میمندی وزیر - وزیر زادہ میر ابو الفضل جلیل عبد الرزاق فرزند سید الوزرا - وزیر زادہ ابو الحسن علی بن فضل المعروف بالحجاج - خواجہ ابو الحسن منصور بن حسن میمندی - خواجہ ابو الفتح فرزند وزیر خواجہ ابو بکر علی بن حسن عمید الملک قہستانی عارض سپاہ محمودی - عبد اللہ بن احمد وزیر امیر ابو یعقوب یوسف - خواجہ ابو سہل احمد بن حسن حمدوے - خواجہ ابو سہل عراقی - خواجہ عمید سید ابو احمد تمیمی - خواجہ سید ابو طالب بن طاہر - خواجہ عمید حامد بن محمد - حسین بن علی - امیر ایاز ادیماق محبوب سلطان محمود - ابو المظفر فخر الدولہ احمد بن محمد والی چغانیاں - خواجہ عمید اسعد کدخدائے امیر ابو المظفر والی چغانیاں گورنر بلخ منجانب محمود غزنوی - ابو منصور دوانی - فراتکین حاکم گرجستان - خواجہ ابو بکر عبد اللہ بن یوسف حصیری سیستانی

---

سلطان محمود کی اکتیس سالہ حکومت میں تین آدمیوں کو وزارت کا منصب ملا۔ سب سے پہلے فضل بن احمد اس منصب پر فائز ہوا۔ ابتداء میں سامانی خاندان کا میر منشی تھا۔ پھر سبکتگین کے دربار میں وزارت کے مرتبہ پر پہنچا۔ سبکتگین کے بعد سلطان محمود نے اس کا عہدہ بحال رکھا۔ علم و فن سے بے بہرہ تھا لیکن مہمات سلطنت کے انصرام میں خداداد ملکہ رکھتا تھا۔ دس برس وزارت کرنے کے بعد سلطان محمود نے بربنائے رقابت اسے معزول کر دیا۔ اسکے بعد حسن میمندی وزیر ہوا۔ اٹھارہ برس کے بعد وہ بھی معزول ہوا۔ اور حسن بن محمد کو مسند وزارت عطا ہوئی۔

ندیم سلطان محمود۔

**شعرائے معاصرین** فردوسی طوسی۔عسجدی مروزی۔عنصری بلخی ملک الشعراء زینی علوی۔منوچہری دامغانی۔غضائری رازی۔اور دوسرے شعراء محمودی جن کا شمار چار سو سے بھی زیادہ بتایا جاتا ہے۔اور اُن کا مقتداء ملک الشعراء عنصری مانا جاتا ہے۔

**آثار فرخی** اُس کی تصنیف سے ترجمان البلاغۃ فن صنائع شعریہ میں ہے جسے رشید الدین وطواط نے دیکھا ہے۔اور اپنی کتاب حدائق السحر میں اس کا ذکر کرکے اُسے لغو اور مہمل بتایا ہے۔اب یہ کتاب دستیاب نہیں ہوتی۔ایک شعر میں محمود کے حالات دیکھنے کے لئے دولت نامہ دیکھنے کی ہدایت کرتا ہے۔

ہر کہ خواہد کز کرامتہاے او آگہ شود　　گو ز دولت نامہ برخواند ہمی بیتے ہزار

مگر اس شعر سے یہ نہیں ثابت ہوتا کہ اُس کی تصنیف سے ہے۔یا کسی دوسرے کی۔

ایک دیوان جس میں دوسو آٹھ قصائد۔تین ترجیع بند (دو چوبیس چوبیس بند کے اور ایک سات بند کا) چار قطعات۔اٹھائیس غزلیات۔اور چوبیس رباعیات پر مشتمل ہے۔کل تعداد اشعار اس دیوان مطبوعہ ایران ۱۳۱۱ھ میں نو ہزار پانسو چونسٹھ ہے۔

**وفات** تاریخ ولادت فرخی کسی تذکرہ سے معلوم نہ ہوئی۔آتشکدہ آذر میں سن وفات چار سو ستر مرقوم ہے۔اور مرزا رضا قلی ہدایت شیرازی اپنے تذکرہ مجمع الفصحا میں چار سو اُنتیس سن وفات بتاتے ہیں۔اور یہی قرین صحت معلوم ہوتا ہے۔کیونکہ آخر زمانہ حکومت مسعود بن محمود میں اس نے انتقال کیا ہے۔

علی بن عبدالرسول ایرانی مدون کلام فرخی اپنے مقدمہ میں لکھتے ہیں کہ ایک نسخہ دیوان فرخی مشتمل بر شش ہزار بیت ناقص و نادرست اغلاط سے پر اور تصحیف و

تحریف سے مملو ایران میں چھپا تھا - جو قابل استفادہ نہیں اور اب وہ بھی کمیاب بلکہ نایاب ہے - اُنہیں چند نسخے قلمی دیوان فرخی کے ملے یہ نسخہ مطبوعہ مطبع مجلس ایران بماہ آبان ۱۳۱۱ھ کی کئی بار تصحیح اُن نسخوں سے کی ہے - ان نسخوں میں سے ایک جو بظاہر زیادہ قدیم معلوم ہوتا تھا - اُسی کو اصل قرار دیا - اور دوسرے اختلافات نسخ جو بعض مقامات پر اصل سے بھی زیادہ موزوں اور مناسب معلوم ہوئے اُن کو فٹ نوٹس میں لکھا ہے - تاکہ ارباب طبع سلیم و ذہن مستقیم جسے پسند کریں - اختیار کرلیں -

ان نسخہائے قلمی میں علاوہ اس کے کہ وہ ناقص ہیں خلط ومزج بھی بکثرت ہے یعنی دوسروں کے قصائد کو فرخی سے منسوب کر دیا ہے - بعضے تذکرہ نویسوں کو بھی ایسا اشتباہ ہوا ہے - وہ قصیدہ جس کا مطلع یہ ہے :-

چو برکندم دل از دیدار دلبر نہادم مہر خورسندی بدل بر

فرخی کا سمجھا - چنانچہ ہدایت شیرازی نے مجمع الفصحا میں ترجمہ فرخی کے ذیل میں لکھا کہ یہ پہلا فرخی کا قصیدہ ہے جو فرخی نے فخر الدولہ ابو المظفر چغانی کی مدح میں لکھا ہے - اس نسبت کے صحیح نہ ہونے کے اسباب میں سے ایک یہ بھی ہے - کہ اختلاف اسلوب زبان پایا جاتا ہے - اسی وجہ سے عوفی نے لباب الالباب میں اس قصیدہ کو طیبی کا بتایا ہے - اور اسی کا خیال صحیح ہے -

اور زیادہ تعجب کی بات یہ ہے کہ اسی قصیدہ کو دیوان منوچہر دامغانی میں منوچہر کا سمجھ کر لکھا گیا ہے - نیز اکثر نسخوں میں یہ قصیدہ لامعی جرجانی کا بتایا گیا ہے اور بعض نسخ میں ازرقی ہروی کا

ایک نسخہ میں غزل ذیل فرخی کے نام سے دیکھی گئی :-

بر وعدہ مرا شکیب فرمائی تا کے کنم اے صنم شکیبائی

از بہر سہ بوسہ مستمندے را　　خواہی کہ سہ سال صبر فرمائی
راز دل خویش با تو بگشادم　　باشد کہ بر این رہی ببخشائی
بر برگ سمن بمشک بنوشتی　　تا راز مرا بہ خلق بنمائی
بد مہر بتی و سنگدل یاری　　لیکن چہ دل و چہ دیدہ در پائی
سزاوار تہی ۱۲

ایک اور نسخہ میں اشعار ذیل فرخی سے منسوب دیکھے گئے

لطفے اگر کنی بنگا ہے چہ میشود　　خوشنود اگر شوم زنو گا ہے چہ بیشود
سیراب اگر شود زنوائے ابر مرحمت　　درخشک سال ہجر گیا ہے چہ بیشود

تصحیح نسخہ ایرانی دیوان فرخی بقدر نصاب منشی فاضل و ایم۔ اے پنجاب یونیورسٹی برائے ۱۹۳۶ء و مابعد

صفحہ ۲

چو دو دین آتشے کا بے بر او اند ر زنی ناگہ ٭ میں نے یوں ترمیم کی ہے ؎ چو دو دین آتشے کا بے بروے اوزنی ناگہ ۔ ملک سہم و ملک سیما بادشاہ کی ایسی ہیبت اور رعب ہے ۔ بادشاہ کا ایسا باشان چہرہ ہے ۔ یا ۔ ملک چہر فرشتہ کا ایسا چہرہ ہے اور فرشتہ کا سا منظر و دیدار ہے ۔

صفحہ ۴ ۔ بادسخا ۔ یادست سخا چو بر دریا ۔ تو بر دریا

صفحہ ۶ ۔ بادشاہا چون توئی از بادشاہان جہان ٭ اے بادشاہ جیسے تم منجملہ شاہان جہان ہو ۔ یا ۔ بادشاہا چون توئی نے بادشاہے در جہان ٭ فردگر داند زخالی ناگہ چین از قریب ٭ محشی ایرانی نے اس پر حاشیہ دیا کذا فی جمیع النسخ میں نے اس کی یوں تصحیح کی ہے ؎ فردگر داند حالی ناگہ چین از عرب ٭

صفحہ ۸ ۔ گرد ماہ حلقہ اور گھیرا قمر کا ۔ یا ۔ قرص ماہ

صفحہ ۹ ۔ بے رنج و ذل شاید " بے رنج دل " اس سے بہتر ہو

تیغ او اندر غلاف و تیر او اندر قراب۔ غلاف بمعنی نیام ہے مگر قراب بمعنی ترکش نہیں دیکھا اور غلاف قراب سے عام تر ہے اس لئے مصرع یوں بنا دیا ؎ تیرش اندر ترکش و شمشیر او اندر قراب +

سپیدہ جامہ۔ سپید جامہ نور کا تڑکا

صفحہ ۱۲۔ بیاب محشی لکھتے ہیں بتقدیم باء موحدہ بر تحتانی بر وزن ثیاب مرادف خراب و بمعنی بے آب است۔ محشی نے اسے لفظ فارسی بے آب سمجھا حالانکہ بتقدیم یاء تحتانی بر باء موحدہ لفظ عربی ہے اور مترادف خراب ہے۔ اس عربی لفظ کے معنے بے آب کے نہیں۔

صفحہ ۱۳۔ کہ بے گزند بود چون بر او زنی بشتاب + محشی بہ نسخہ ؎ کہ بید رنگ بود گر زنی بر او بشتاب + لکھ کر فرماتے ہیں کہ درنگ بقول جہانگیری بمعنی رنج و محنت ہے۔ اور اسی شعر کو بطور شاہد پیش کیا ہے۔ ہر دو صورت میں زدن بمعنی حملہ کردن ہے۔ اس سے بہتر ہے کہ بجائے " بشتاب" کے نُشّاب پڑھا جائے۔ جس کے معنی تیر کے ہیں۔ اس لفظ سے شعر کے معنے بہت صاف ہو جاتے ہیں۔ اور گزند کی جگہ " بید رنگ " لفظاً یا معناً کسی طرح اچھا نہ تھا۔

صفحہ ۱۸۔ ندانم شدن۔ یا۔ نتانم شدن۔ تانم بمعنی توانم کواکب و مثقب صحیح کواکب مثقب چنانچہ نجم زحل ہمت مرترا مرکب + مرزائد ہے اور طباعت کی غلطی ہے۔ ستارشان صحیح ستارہ شان

صفحہ ۲۰۔ کافر نعمت و نسپاس گشت وزن جاتا رہا۔ یوں چاہیئے ؎ کافر نعمت شدہ نسپاس گشت۔

صفحہ ۲۲۔ سکونے و یکو نے نہ۔

صفحہ ۲۳۔ یوسف پسر ناصر الدین الف لام وزن کو بگاڑتا ہے۔ لہذا اسے نکال ڈالو

اوسخت سخی مہتر وچاکر داریست صحیح اوسخت سخی مہترے وچاکر داریست ۔
صفحہ ۲۵ ۔ این فضل واین مروت این نعمت آشناست ۔ ہر سہ این کی جگہ زین چاہیئے
حشمت خدا ۔ یا ۔ دادۂ خداست
صفحہ ۲۷ ۔ کہ من دلشدہ ۔ یا ۔ گو منم ۔ دردلم ۔ بردلم
صفحہ ۲۹ ۔ مراجان وجہان دربراوست ۔ میری جان اور میری دنیا اس کے پاس ہے ۔ یا ۔ بجائے جہان جنان یعنی دل ۔ سوزش تب ۔ یا ۔ سوزش وتب ۔
صفحہ ۳۰ ۔ دریاے دمان راوگراست ۔ دریاے دمان ویگرہست ۔
صفحہ ۳۱ ۔ بشاخ سرو بر کلام قدما میں ایک اسم پر دو دو حرف جار لانا کثیرالوقوع ہے جیساکہ شیخ سعدی دیباچہ گلستان میں فرماتے ہیں " وبشکر اندرش مزید نعمت " اس جگہ سروبن بھی پڑھ سکتے ہیں ۔ اعداے دین زانکس بجاے زانکس ازبیم ۔ یا ۔ ازغم
صفحہ ۳۲ ۔ ولی چون روے او ..... وگرچہ ..... مجھے چون کی جگہ ۔ تا ۔ اور وگرچہ کی جگہ چنانکہ اچھا معلوم ہوتا ہے ۔
صفحہ ۳۳ ۔ چگونہ ہول حیوانے زبالا درثریاں پیلے + کجا پیلے ثریاں زوتا جہان باشد جہان باشد ۔ بہ بالا چون اور پیلے کی جگہ پیل اضافت کے ساتھ مصرع ثانی بین ۔ اور ۔ زو ۔ کی جگہ ۔ کو ۔ سے شعر صاف ہوجاتا ہے ۔ اصل سے بھی معنے ہیں ۔ زبالا در یعنی دربالا ۔ ز ۔ زیادہ ہوگی ۔
صفحہ ۳۶ ۔ پدید گشت کہ آن ازچہ روے وازچہ نہاد + کہ کی جگہ ۔ نہ ۔ صاف ہے ۔ یعنی ممدوح کی پیشین گوئی کرنا علل واسباب کی بنا پر نہیں بلکہ محض کرامت ہے ۔ کاف کے ساتھ شاید یوں ہوگا ۔ کہ آن کرامت ازچہ روے وازچہ نہاد پدید گشت ۔
صفحہ ۴۰ ۔ گرکوہ اُحُد برفتد وبرجگر آید + گر کی جگہ ۔ گو ۔ یا ۔ ہم صاف ہے ۔
صفحہ ۴۵ ۔ ہرکہ اوتیز ہوش تر زادب + ز ۔ کی جگہ ۔ بہ ۔ بہتر ہے

صفحہ ۴۶ - گل برویدز آذر و خرداد ، بہ آذر و خرداد

صفحہ ۴۷ - کاخ تو چونکہ کنشت چونکہ - سے - مثل - صاف ہے

صفحہ ۵۲ - گوہر اندر زیر گنجوران زیر جوتے کا تلا - یہ معنی زیر کے شاید قدیم نہیں - لہذا - پاے - پڑھو - یہ بھی ہوسکتا ہے کہ - اندر زیر - میں اندر زائد اور زیر کے معنے تحت کے ہوں -

صفحہ ۵۳ - سیاہ شاہ انگار "چومن" کے ساتھ سیاہ شاہ اچھا نہیں - اس سے بہتر سیاہ سام ہے جو مدون نے فٹ نوٹ میں لکھا ہے - اور اس سے بہتر سیاہ شام بمعنی ستارگان ہے

صفحہ ۵۴ - بباغے چو پیوستن مہر خرم - مہر کی جگہ یار زیادہ مناسب ہے

صفحہ ۵۶ - براہل سلاسل نکرداست حیدر ، سلاسل جمع سلسلہ بمعنی زنجیر - اس لفظ کی خوبی بلکہ معنے میں نہ سمجھ سکا اس لئے - براہل بہود آن نکرداست حیدر - یا - براہل اُحُد آن - تجویز کرتا ہوں -

خوشا کاخ و باغے کہ داری - بشادی درین کاخ مے خور وزین کاخ برخور

ظاہر ہے کہ مصرع ثانی میں بجاے کاخ ثانی - باغ - چاہئے -

صفحہ ۵۹ - برمیان شان حلقہ بند کمرہا شمس زر حلقہ کمر شمس زر کے معنی ڈاب (کمر پیٹی - بگلوس) کا کھٹکا (نرمادگی) - یا - اول و آخر ہر دو شبین معجمہ بمعنی سبیکہ و شوشہ زر - ڈلا یا سلاخ سونے کی - مصرع ثانی یوں بھی پڑھ سکتے ہیں ؎ زیر ران باساز زرین مرکبان راہوار ،

شمس زر کا ترجمہ انگریزی میں (رانگوٹ آف گولڈ) ہے

صفحہ ۶۲ - طریقہاش چو نرم آبہاے سیل از گل ، اس کے الفاظ کی نشست دقت میں ڈالتی ہے - اس طرح صاف ہوجاتا ہے ؎ طریقہاش ہمہ نرم ز آب سیل چو گل خوار صحیح خار

صفحہ ۶۳ - فرو فگندہ بموج مدوّن نے فرو فتادہ ببرج بھی نسخہ لکھا ہے - اور ہیں فرا رسیدہ بچرخ تجویز کرتا ہوں -

مال تجار بھی جمع قلت تاجر ہے - اور اگر مال و تجار عطف کے ساتھ پڑھیں تو مال کے معنے اُونٹ اور تجار بفتح کے معنی گھوڑے کے ہوں گے -

زآب گنگ ہمانا گذشتہ نیست دوبار - یوں بہتر ہے ع زآب گنگ ہمانا گذشت نے یکبار -

صفحہ ۶۵ - چہ آبہاے تا گنگ رفتہ از کہسار - باوجود مذبذب ہونے کے یوں ترمیم کرتا ہوں ع چہ آبہائے از گنگ رفتہ تا کہسار -

صفحہ ۶۸ - بصد پے اندر دہ جاے ریگ چون سرمہ - بجاے سرمہ - پشتہ بھی پڑھ سکتے ہیں -

ستاکہاے درخت وپشیز ہاے کمر - واو کی جگہ - از - چاہئے - یعنی یوں لکھا ہے کہ درخت کی شاخوں میں پھنس گئے تھے - جس سے شاخیں پائے باز کی طرح پر از جلاجل ہوگئی تھیں

صفحہ ۶۹ - ہیچو نیلوفر - یا - برگ نیلوفر

صفحہ ۷۳ - گرفت راہ زرہ باز رفتگان دگر - یوں واضح تر ہے ع گرفت رہ زرہِ باز رفتگان دیگر - یک ماہ راہ یک ماہہ راہ - کرندے از کرانہ حذر یا - کرندے ازمیانہ حذر - بفال نیک شہ پر دل آب رابگذاشت - یا - بفال نیک شہ پُردل اسب رابگذاشت - بہادر بادشاہ نے پانی میں گھوڑا ڈال دیا

صفحہ ۷۵ - عقل چو جہل - علم چو جہل

صفحہ ۷۶ - ہمایو شہریار - ہمایوں شہریار

صفحہ ۷۸ - کودکانرا کوکنار - اگرچہ کوکنار کے ساتھ کودک مناسب ہے - مگر بدسگالان کے ساتھ دوستداران موزون معلوم ہوتا ہے - نیز بیدار کے ساتھ تشبیہ خوابیدہ کی اچھی

نہ معلوم ہوئی - یا یوں مانیں کہ تشبیہ فعل بیم اور فعل کو کنار میں ہے - نہ خواب و بیداری میں
صفحہ ۹، کنگرۂ کاخ - کنگرہ کاخ بلا اضافت ظاہر - مگر اضافت بباطن اضافت متعدد
جگہ اس ایرانی ایڈیشن میں ہمزہ برائے اضافت ایسی (ۂ) پر چھپ گیا ہے -
صفحہ ۸۲ - روز و شب بر رخش از - روز و شب روے اواز - گلنار بر رخش اچھا نہ
معلوم ہوا -
نوگیرو مے نوش گوار - نوگیرمے نوشگوار (از سر نو بگیر)
صفحہ ۸۴ - چون یار آراستہ و زیبا - یا ہموار (یہ نسخہ خود فٹ نوٹ میں موجود ہے)
کورا بھمہ حال صحیح اورا بکند آوری گوے بر دی ز آزر محشی لکھتے ہیں کہ کند آوری
بمعنی شجاعت و دلیری با آزر بتگر مناسبت ندار د متحمل است ایں مصرع تحریف و تصحیف
شدہ باشد (بیشک ایسا ہی ہے) و در بعضے از نسخ آذر بذال معجمہ بود آنہم معنی درست ندارد۔
میں نوذر تجویز کرتا ہوں - جو منوچہر کا بیٹا تھا - معنے ترکیبی پسر دلیر کے ہیں ٭
صفحہ ۸۶ - خنگ اشقر بہتر ہے کہ خنگ و اشقر عطف کے ساتھ پڑھا جائے
صفحہ ۸۸ - شیران سیہ افریقہ کے شیر - یہاں مراد شجاعان سیہ فام - یا - شیران سپہ بمعنی
دلیران فوج -
صفحہ ۹۰ - باد نیز تیری خدمت میں میری بھی زندگی ہو - یا - بجاے نیز - دیر - پڑھو -
صفحہ ۹۱ - آن کس کہ وہد خلق جو اخلاق کو راہ دے گا وہ ممدوح کے فضل کا اقرار
کرے گا (۲) جو ذات (خدا) مخلوق کو پیدا کرتی ہے - اس کو بھی اس کی فضیلت کا اقرار
ہے - ان جھگڑوں سے تو یہ بہتر ہے کہ یوں پڑھا جائے ؎ آنرا کہ بود عقل بفضلش ہمہ اقرارش
یا - بود اقرار
تا در بلغار - تا - دژ بلغار - دژ بمعنے قلعہ
صفحہ ۹۲ - بنالید ملک بہتر ہے کہ - بنالیدہ ملک پڑھیں اور ملک سے مراد اہل ملک

ممکن ہے کہ نیوروس سال بادشاہ کا کوئی مرگیا ہو اور بادشاہ رویا ہو
درماندہ بماند ماندن کو متعدی ماننا پڑے گا اس لئے گذاشت ۔یا ۔کرد پڑھو
چہ بارست چہ چندین گفتار چہ بارست وچہ چندین گفتار مع عطف
صفحہ ۹۳ ۔ ریزہ خوار گردد خوار خفتی آن خفتن ۔یا ۔خفتنی خفتی کز خواب
صفحہ ۹۴ ۔خفتن بسیار ایخسرو خوے تو نبود ۔یا ۔خوے تو خفتن بسیار نبُد اے خسرو
صفحہ ۹۶ ۔آنرا کا بین بہ تیغ ......اس مصرع نے عاجز کر دیا ۔فرہنگ میں عقلی گدّے لگائے ہیں ۔
صفحہ ۹۷ ۔مسمار چوب نقارہ ۔اس کی جگہ حاشیہ میں خود ہی مزمار نسخہ ہے
دشت وچو پرنیان صحیح چون وشی و پرنیان
صفحہ ۱۰۱ ۔چو درا پشت وپناہ وامن رایسر ولیسار قصیدہ کی بحر رمل مخبون ہے ۔اور اس مصرع کا وزن فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلات ہوتا ہے ۔اگر مخبون میں لائیں تب بھی تیسرا رکن فاعلاتن رہتا ہے ۔جو میرے علم سے باہر ہے (مگر میرا علم ہی کیا) تیسرا رکن بروزن مفعولن بوجہ تسکین اوسط مجنون میں دیکھا گیا ہے ۔چونکہ میں اُس وزن سے نابلد تھا ۔اس لئے یوں بنالیا ہے جو درا پشت وپنہ بہرامان یُسر ولیسار ۔
صفحہ ۱۰۳ ۔دشت باغے گشت ۔یا دشت کشمر گشت ۔کشمر شہرے حسن خیز کہ زردشت دران سروے کاشتہ بود ۔ہمہ کم گشتگان ہمی کشتند ہمہ کی جگہ ہیچو ۔گشتند کے فاعل بزہاے کوہی ۔
صفحہ ۱۰۴ ۔گشتہ صحیح گشتہ نشاط کردن وچوگان ورزم وبزم وشکار پہلے مصرع میں چار چیز کو منتخب خسرو کہا ہے ۔اور یہاں پانچ ہو جاتی ہیں ۔لہذا نشاط کردن چوگان بغیر واو پڑھو ۔یعنی نشاط کردن بچوگان ۔
صفحہ ۱۰۵ ۔مصافی چون مصافے چو ۔یہاں مصاف مطلق میدان کے معنے ہیں ۔

آ ہوئے آہوے ۔کشوار کچھ پتہ نہ چلا کو شیار بروزن فاعلات حکیمے گیلانی اوستاد بوعلی سینا ۔مگر اس مصرع میں بروزن فعلات پڑھنے سے موزون ہو گا ۔اس لفظ کا بھی تلفظ ہے ۔

صفحہ ۱۰۶ - اندوہ دل براین بگسار اندوہ دل ازین بگسار کہ کس چو بشنید کہ کس نہ بشنید رسد بجائے رسید جائے

صفحہ ۱۱۰ - دولت راثیا بست محشی نے ثبات نسخہ لکھا ہے اور میں دثار تجویز کرتا ہوں ۔

بس نپاید بہت قیام نہ کرے گی ۔یا ۔بس نپاید بہت دیر نہ ہوگی ۔

صفحہ ۱۱۱ - زشرم دو رخ او زرد گشت چون دینار بجائے زرد ۔سرخ ۔ہونا چاہئے ۔ کیونکہ شرم سے چہرہ سرخ ہو جاتا ہے اور خوف سے زرد جیسا کہ مقولہ مشہور ہے الحمرۃ للخجل والصفرۃ للوجل ۔وہ خود بھی آگے چل کر کہتا ہے ۔ چون شاکرے از نعمت او شکر گزارد ٭ از شرم دو رخسار کند ہمچون گلنار ٭ اور دینار کا رنگ سرخ اور زرد دونوں مانتے ہیں ۔یا دینار کی جگہ بھی گلنار بنالو ۔

صفحہ ۱۱۳ -وگر زراست مگر زراست ..... ؟

صفحہ ۱۱۴ -سرور ۔یا ۔مہتر ہمچو یا اظہار واو کے ساتھ یا ہمچون

صفحہ ۱۱۵ - آئین مہ و مہر مراد جہانگیری ۔یا ۔آئین مہ مہر ۔مہ مہر =ماہ مہرگان آئین مہ مہر سے مراد خز پوشی و میخواری ۔موسم سرما میں میخواری زیادہ لطف اور مزہ دیتی ہے ۔

اے عرض تو بر چشم اے عرض تو در چشم ۔

صفحہ ۱۱۹ -زیادا او نظرش زیادہ از نظرش ۔

صفحہ ۱۲۰ - بترسد از قلم و تیر بجائے تیر بلحاظ مصرع اوّل تیغ مناسب ہے ۔

صفحہ ۱۲۱ -پدید آے ۔پدید آر ۔ربایدیا بدید آے ۔بدید آر ۔ستاند ۔

صفحہ ۱۲۲ - وایزد بود - زایزد بود آنرا کہ تو را گوید آن کس کہ ترا گوید -
صفحہ ۱۲۳ - حال حذر حال قابل اجتناب - یا - جان بضرر - یا - جان بحذر -
صفحہ ۱۲۴ - جلوہ کردہ بماہ محشی نے بناز نسخہ لکھا ہے اور میں چو ماہ بھی تجویز کرتا ہوں -
صفحہ ۱۲۵ - گرکہ سرمایۂ ہی گرچہ سرمایہ ہی ہنر است -
صفحہ ۱۲۶ - کہ زمردم بداند کہ زمردم بدارد این مقدار ؟
صفحہ ۱۲۷ - بباد پرچم بود صحیح بباد بر جم بود (ہوا پر سلیمان ہیں)
گرہی شیر گشت شرزۂ نر کہ ہی گشت شیر شرزۂ نر ؛ یا
دیدی او را بدین جوانمردی گہ چنین گشت شیر شرزۂ نر
صفحہ ۱۲۸ - راست گفتی جدا ے گشت بتیر ؛ راست گفتی جدا شدست بتیر ؛
صفحہ ۱۳۲ - بہ روز رزم حدیثے بجاے رزم - بزم چاہیئے - کلای تو صحیح کلاہ تو
چہ ابر باکف دینار بار تو چہ گرد بجاے گرد اگر مہ بمعنے کہرا ہو تو بحر اور شمر کی طرح
ابر اور مہ ایک صنف یا مقابل کی چیزیں ہو جاتی ہے -
صفحہ ۱۳۴ - گو بدرگاہ میر ما بگذر - یا - گو ز درگاہ میر ما گذر ؛ اے تجاوز مکن
صفحہ ۱۳۵ - زدہرۂ تیز زدہرہ تیز بغیر اضافت -

(باقی دارد)

سید اولاد حسین شاداں بلگرامی

# منوچہری اور اُسکا کلام

**تمہید۔** نویں صدی عیسوی کے اخیر پر فارسی ادبیات کے دلکش چمن میں موسم بہار کا آغاز تھا۔ بتدریج اس چمن میں نہایت خوشنما پودے قدرت کی آبیاری سے بڑھنے شروع ہوئے اور پھلے پھولے اور صدیوں تک یہ باغ ہرا بھرا اور لہلہاتا رہا جس کی باغبانی کے لئے بہت سے اہل کمال اٹھ کھڑے ہوئے۔ چنانچہ غزنوی دورِ حکومت وہ زمانہ تھا جب اہلِ علم و فضل کی بہت تلاش اور قدر کی جاتی تھی۔ نیشاپور۔ غزنی۔ بخارا کے علاوہ جنوب مغربی علاقہ میں اور کئی ایک ادبیات کے مرکز تھے۔ جن میں سے رَے یا اصفہان میں دربار صاحب اسمٰعیل بن عبّاد۔ بخارا میں دربار سامانیہ۔ طبرستان میں دربار شمس المعالی قابوس بن وشمگیر اور خیوا کا دربار خوارزمشاہی بہت مشہور تھے۔ ان میں سے ہر ایک کے مفصّل حالات پر قلم اٹھانا ایک لمبا کام ہے۔ تاہم اصل موضوع پر کچھ لکھنے سے پہلے عام حالات اور سلطان محمود کے دربار کی مجمل کیفیت سے مطلع ہونا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ تاکہ ناظرین کو معلوم ہو سکے کہ ہمارے شاعر نے کس ماحول میں زندگی بسر کی۔

عام طور پر مشہور ہے۔ کہ سلطان محمود خود بھی کبھی کبھی شعر کہا کرتا تھا۔ چنانچہ عوفی مصنف لباب الالباب۔ نے اسے ان ملوک کے شمار میں دوسرے درجہ پر رکھا ہے جو اتفاقیہ شعر کہا کرتے تھے مستشرق ایتھے کا خیال ہے کہ اس کی طرف چھ غزلیں منسوب ہیں۔ عوفی نے چھوٹے چھوٹے دو قطعے نقل کئے ہیں۔ تاہم اس میں کچھ شک نہیں کہ سلطان محمود اہلِ ہنر کا بڑا قدردان تھا اور اس کے درباری شعرا کی ایک طویل فہرست تیار کی جا سکتی ہے۔ صاحب تذکرہ کا خیال ہے کہ محمود

کے دربار میں کم از کم چار سو[1] شاعر مستقل طور پر دادِ سخنوری دیا کرتے تھے عنصری ان سب کا سرگروہ تھا محمود نے اسے ملک الشعرا کا خطاب دیکر اس کے ذمہ یہ فرض عاید کیا ہوا تھا۔ کہ ملک کے مختلف اطراف سے اچھے اچھے شعرا کو تلاش کر کے دربار میں حاضر کیا کرے۔ جو محمود کی علمی قدردانی کی بین دلیل ہے۔ صاحب مجمع الفصحا لکھتے ہیں کہ ایک دفعہ سلطان مسعود خراسان سے غزنی کو آیا۔ اور تمام شعرا نے اپنے اپنے قصاید پیش کئے جس پر سلطان محمود نے ہر ایک کو بیس ہزار درہم اور زینتی اور غضائری کو پچاس پچاس ہزار درہم عطا کئے۔ اس واقعہ سے بھی محمود کی علمی قدر شناسی کا اندازہ ہو سکتا ہے منوچہری کو محمود کے سبعہ سیارہ میں شمار کیا جاتا ہے۔ دراصل وہ سلطان محمود کے بیٹے مسعود کا درباری شاعر تھا لیکن عام طور پر اسے محمود ہی کے شعرا میں گنا جاتا ہے

یہ مضمون دو حصوں پر منقسم ہے۔ اول مختصر سوانح منوچہری۔ دوم اس کی شاعری پر ریویو۔ اخیر میں ملحقات منضم کئے گئے ہیں۔ حتی الوسع کوشش یہ کی گئی ہے کہ شاعر کے دیوان سے جو واقعات اخذ ہو سکیں ان کو زیادہ قابلِ حجّت قرار دیا ہے۔ کیونکہ عموماً تذکرہ نویس کسی واقعہ کے متعلق متفق الرائے نہیں ہیں۔ صرف ان واقعات یا روایات میں تذکروں سے استمداد کی گئی ہے جن پر جمہور کا اتفاق ہے۔ دراصل کسی مصنف کے اصلی حالات معلوم کرنے کے لئے اس کے اپنے تصانیف سے بڑھ کر اور کوئی ماخذ زیادہ قابلِ صحت نہیں ہو سکتا فنقول و باللہ التوفیق۔

## حصۂ اوّل (سوانح منوچہری)

**نام اور جاے ولادت** | حکیم ابو النجم احمد بن یعقوب دسویں صدی ... عیسوی

[1] تذکرہ۔ ایڈیشن پروفیسر براؤن صفحہ ۴۴-۴۵

کے اخیر دامغاں میں پیدا ہوا جیسا کہ وہ ایک شعر میں کہتا ہے ؎

سوئے تاجِ عمرانیاں ہم بدینساں      بیامد منوچہرئی دامغانی

مگر صاحب تذکرہ کا گمان ہے کہ اس کا اصل وطن[1] بلخ تھا۔ لیکن اس نے اپنے اس قول کی تائید میں کوئی دلیل پیش نہیں کی۔ منوچہری کے سلسلۂ نسب کے متعلق ہمارے معلومات کسی حد تک محدود ہیں۔ عوفی نے اس کا سلسلہ اس طرح بیان کیا ہے۔ ابوالنجم[2] احمد بن قوص بن احمد منوچہری لیکن باقی تمام مصنفین اس بات پر متفق ہیں کہ اس کے والد کا نام یعقوب تھا۔ ہاں یہ یقینی امر ہے۔ کہ وہ شاہی خاندانِ سامانیہ کی اولاد میں سے تھا چنانچہ وہ کہتا ہے ؎

منم از نژادِ بزرگانِ سامان      کہ بودند شاہانِ چتر و کواکب

منوچہری اپنے استاد عنصری (متوفی ۱۰۴۰ عیسوی) کی وفات کے ایک سال بعد یعنی ۱۰۴۱ء میں فوت ہوا۔ اس امر کا اقرار کہ وہ عنصری کا شاگرد تھا۔ اس نے خود ایک قصیدہ میں کیا ہے جو اس کی مدح میں کہا گیا ہے ؎

اوستادِ اوستادانِ زمانہ عنصری      عنصرش بے عیب و دل بے غش و دینش بے فتن

کو جریر و کو فرزدق کو زہیر و کو لبید      رؤبہ و عجاج و دیک الجن و سیفِ ذویزن

گو فراز آیند و شعرِ اوستادم بشنوند      تا غریزی روضہ بینند و طبیعی نسترن

آں رسولِ مرسلِ ایں شاعرانِ روزگار      شعر او فرقان و معنیہاش سرتاسر سنن

میر تقی کاشی صاحب خلاصۃ الافکار اور رضا قلی[3] خاں کا خیال ہے کہ منوچہری امام الحرمین ابوالمعالی عبدالملک بن محمد الجوینی کا شاگرد تھا۔ جو امام حجۃ الاسلام غزالی کے اساتذہ میں شمار ہوتے ہیں۔

---

[1] تذکرہ صفحہ ۴۰ [2] لباب الالباب مرتبہ پروفیسر براؤن جلد دوم صفحہ ۵۳ [3] مجمع الفصحاء جلد اول صفحہ ۵۴۲۔

**لقب** منوچہری عام طور پر شصت گلہ کے لقب سے مشہور ہے۔ مؤرخین نے اس کے مختلف معانی بیان کئے ہیں چنانچہ جمہور کا خیال ہے کہ چونکہ اس کے پاس اونٹوں اور بھیڑوں کا ریوڑ تھا۔ اس لئے وہ شصت گلہ کے لقب سے مشہور ہو گیا۔ کیونکہ یہاں شصت کا لفظ عدد معین کے لئے نہیں بلکہ کثرت کے معنی میں مستعمل ہے۔ بعض محققین لفظ گلہ کو بکاف عربی مفتوح اور لام کو مشدد پڑھتے ہیں۔ اور اسے عربی کا لفظ قرار دیتے ہیں۔ جس کے معنی تلوار کند کے ہیں اور شصت بمعنی برانگشت۔ یعنی چونکہ اس کا انگوٹھا کرم خوردہ تھا۔ اس لئے اس نام سے مشہور ہوا۔ بعض دیگر لفظ گلہ کو بضم کاف عربی اور بہ تخفیف لام مفتوح ٹوپی کے معنی میں لیتے ہیں۔ اور وجہ یہ بیاں کرتے ہیں کہ اس کے پاس ساٹھ قسم کی ٹوپیاں تھیں۔ لیکن کوئی صاحب فراست اس دوراز قیاس توجیہ کو ایک آن کے لئے تسلیم کرنے کی نیار نہیں۔ ان تمام احتمالات میں سے پہلے معنی سب سے زیادہ قرین قیاس معلوم ہوتے ہیں۔

اس کے برخلاف محمد بن علی بن سلیمان الراوندی مولف کتاب راحتہ الصدور و آیتہ السرور (تاریخ آل سلجوق) کا خیال ہے کہ سرے سے یہ لقب[1] منوچہری کا نہیں بلکہ بارھویں صدی عیسوی کے ایک اور شاعر کا ہے جس کا نام شمس الدین احمد بن منوچہر ہے اس خیال کے مطابق یہ لقب یا تو عمداً منوچہری دامغانی کے نام کے ساتھ چسپاں کر دیا گیا ہے۔ اور یا احمد اور منوچہر کے دو ناموں کے اشتراک کی وجہ سے متاخرین کو دھوکا لگ گیا ہے۔ ایک لحاظ سے راوندی کی یہ روایت زیادہ قابل اعتبار ہے کیونکہ وہ شمس الدین احمد بن منوچہر کا ہمعصر تھا۔ تاہم اس خیال کو سوائے پروفیسر براؤن کے اور کسی نے صحیح نہیں مانا۔

---

[1] راحتہ الصدور و آیتہ السرور صفحہ ۵۷ و ۴۷-۴۷۷

عوفی اس بارہ میں بالکل خاموش ہے۔ لیکن رضا قلی خاں۔ امین رازی۔ آذر۔ دولت شاہ۔ شبلی اور مظفر حسین تمام اس پر متفق ہیں کہ یہ لقب منوچہری دامغانی کا تھا۔ جمہور کے خیال کے خلاف ہونا اس روایت کی صداقت کو کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتا۔

**تخلص** منوچہری ابوالفرج سیستانی (متوفی ۱۰۰۲ء) کے پاس تکمیل تعلیم کر کے امیر منوچہر بن قابوس بن وشمگیر والیٔ جرجان (متوفی ۱۰۲۹ء) کے دربار میں آیا اور اسی کے نام کی مناسبت سے اس نے منوچہری تخلص اختیار کیا۔

**ہجرت غزنی** جب ۱۰۲۹ء میں امیر منوچہر نے وفات پائی تو اس کے تھوڑے عرصہ بعد منوچہری رَے سے غزنی میں آ گیا۔ اور ملک الشعراء عنصری کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا جو بالعموم قصیدۂ شمع کے نام سے مشہور ہے۔ عوفی[1] اور دولت[2] شاہ نے اسے نقل کیا ہے اور پروفیسر[3] براؤن نے بھی قریباً ۲۵ شعر کا ترجمہ دیا ہے۔ آذر[4] اور شبلی[5] نے بھی چند اشعار کا انتخاب کیا ہے۔ چونکہ یہ قصیدہ کئی لحاظ سے عجیب و غریب ہے اس لئے ہم بھی اس کے چند اشعار نقل کرتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| اے نہادہ بر میانِ فرق جانِ خویشتن | جسم ما زندہ بجان و جانِ تو زندہ بتن |
| ہر زماں روحِ تو لختے از بدن کمتر کند | گوئی اندر روحِ تو منضم ہمی گردد بدن |
| گر نہ کوکب چرا پیدا نگردی جز بہ شب | ور نہ عاشق چرا گرئی ہمی بر خویشتن |
| کوکبی آرے ولیکن آسمانِ تست موم | عاشقی آرے ولیکن ہست معشوقت لگن |
| پیرہن در زیرِ تن پوشی و پوشند ہر کسے | پیرہن بر تن تو تن پوشی ہمی بر پیرہن |

۱؎ لباب الالباب جلد دوم ۲؎ تذکرہ صفحہ ۴۱ ۳؎ تاریخ ادبیات ایران جلد دوم صفحہ ۱۵۴ تا ۱۵۶ ۴؎ آتشکدہ بمبئی ایڈیشن مطبوعہ ۱۲۷۷ھ صفحہ ۲۹۶ ۵؎ شعر العجم جلد اول صفحہ ۱۸۶

| | |
|---|---|
| چون بمیری آتش اندر تو رسد زنده شوی | چون شوی بیمار بهتر گردی از گردن زدن |
| تاهمی خندی همی گریی و این بس نادر است | هم تو معشوقی و عاشق هم بُتی و هم شمن |
| بشگفی بے نوبهار و پژمری بے مهرگان | بگریی بے دیدگان و باز خندی بے دهن |
| تو مرا مانی بعینه من ترا مانم درست | دشمنِ خویشیم هردو ـ دوستدارِ انجمن |
| خویشتن سوزیم هردو بر مراد دوستان | دوستان در راحت انداز ما و ما اندر حزن |
| هردو گریانیم و هردو زرد و هردو در گداز | هردو سوزانیم و هردو فرد و هردو ممتحن |
| آنچه من در دل نهادم بر سرت بینم همی | آنچه تو بر سر نهادی در دلم دارد وطن |
| رازدارِ من توئی همواره یارِ من توئی | غمگسارِ من توئی من آنِ تو ـ تو آنِ من |
| روی تو چون شنبلید نوشگفته بامداد | روی من چون شنبلید پژمریده در چمن |
| از فراق تو بگشتستم عدوِّ آفتاب | وز وصالت بر شبِ تیره شدستم مفتتن |
| من دگر یارانِ خود را آزمودم خاص و عام | نے سه تن شان رازدار و نے وفا اندر دو تن |
| تو همی تابی و من بر تو همی خوانم بمهر | هر شبے تا روز دیوانِ ابوالقاسم حسن |
| اوستادِ اوستادان زمانه عنصری | عنصرش بے عیب و دل بے غش و دینش بے فتن |
| شعرِ او چون طبعِ او هم بے تکلف هم بدیع | طبعِ او چون شعر او هم با ملاحت هم حسن |
| زین فروتر شاعران دعوی و زو معنیٰ پدید | این حکیمانِ دگر یک فن و اُو بسیار فن |
| در زغن هرگز نباشد فرِّ اسپِ راهوار | گرچه باشد چون صهیلِ اسپ آوازِ زغن |
| تاهمی خوانی تو اشعارش همی خائی شکر | تاهمی گوئی تو ابیاتش همی بوئی سمن |
| مجلس استادِ تو چون آتشے افروخته است | تو چنان چون اشترے بے خواستار اندر عطن |

ایک اور قصیدہ میں سے جو عنصری کی مدح میں ہے چند اشعار یہ ہیں ؎

| | |
|---|---|
| بنام خداوندِ یزدانِ اعلیٰ | که داراے دهر است و دادار مولیٰ |
| ملیکِ السمٰوات و خلاقِ ارضین | بفرمانِ او هرچه علوی و سفلی |

نشستم برآن ناقۂ آل پیکر | فگندم براو لطع و د لوِ مصلّیٰ
سپردم بدین ناقہ چونیں قفارے | چو دانا کہ دارد بجدے و ہزلی
چو سہلے بریدم رسیدم بوعرے | چو وعرے بریدم رسیدم بوعرے
برامیدِ دیدارِ استاد فاضل | چراغِ ہدایات و نورِ تجلّی
ہمش کنیت نیک وہم نام فرّخ | ہمش نام پیغبر رب اعلیٰ
یکے نام دارے کہ ازپشتِ آدم | نیامد بافضالِ او ہیچ فضلی

**بعض تذکرہ نویسوں کی غلط خیالی** صاحب مجمع الفصحا[1] اور مولانا شبلی کے[2] خیال کے مطابق منوچہری سلطان محمود کے حلقۂ شعرا میں ملک الشعراء عنصری کی وساطت سے شامل ہو گیا اور اپنے نئے ممدوح (سلطان محمود) اور اس کے بیٹوں محمد اور مسعود کی مدح میں قصیدے لکھے۔

**تبصرہ** مندرجہ بالا خیال درست نہیں۔ کیونکہ شاہزادہ منوچہر سلطان محمود[3] سے پہلے مرا ہے۔ چونکہ دیوان میں محمود کی مدح میں کوئی قصیدہ نہیں اس لئے یہ یقینی امر ہے کہ منوچہری ۱۰۳۰ء سے پہلے غزنی میں نہیں آیا چونکہ محمود اسی سن میں مرا ہے۔ لیکن چونکہ دیوان میں بعض قصائد سلطان مسعود کے وزراء کے علاوہ خواجہ حسن میمندی کی مدح میں جو ۱۰۳۲ء میں مرا پائے جاتے ہیں۔ اس لئے منوچہری یقیناً ۱۰۳۲ء سے پہلے غزنی آگیا تھا۔ پس ہم وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ وہ

---

[1] جلد اول صفحہ ۵۴۲۔ [2] شعر العجم جلد اول صفحہ ۱۸۶-۷۔

[3] شبلی نے شاہزادہ منوچہر کی تخت نشینی اور وفات کی تاریخیں ۳۸۶ھ ہجری یعنی ۹۹۵ء اور ۴۱۱ھ ہجری یعنی ۱۰۲۰ء باترتیب دی ہیں۔ لیکن پروفیسر براؤن نے ۱۰۱۲-۱۳ء اور ۱۰۲۸-۲۹ء تاریخیں دی ہیں اور یہی درست ہیں۔

۴۲۱ھ میں غزنی آیا۔

## تاریخِ ہجرت کے متعلق اندرونی شہادت

اس کے علاوہ دیوان میں اور بعض مقامات سے بھی اسی تاریخِ ہجرت کی مزید تائید ہو سکتی ہے مثلاً ؎

خواست از رَے خسروِ ایراں مرا بر شفقت میل
خود تو ہرگز نیندیشید در حین سنین

واقعہ یہ ہے کہ ۱۰۳۰ء میں جبکہ سلطان مسعود ساری اور آمل سے رستہ غزنی کو آرہا تھا۔ تو منوچہری اس وقت رَے میں تھا اور مسعود نے اسے دربار میں آنے کی فرمائش کی چنانچہ وہ خود کہتا ہے ؎

دانی کہ من مقیم بر درگہِ شہنشہ تا باز گشت سلطان از لالہ زارِ ساری
با او شدم بہ بیدم وین کوہ ہا پیادہ دو پائے با جراحت دو دیدہ گشتہ تاری

اس بات کا ثبوت کہ وہ غزنی آنے سے پہلے رَے۔ جرجان۔ شروان اور ... وغیرہ میں پھرتا رہا۔ ایک اور شعر سے بھی ملتا ہے ؎

شاعرا ترا در رَے وگرگان و در شروان کہ دید
بدرۂ عدلے بہ پشت پیل آوردہ بزین
آنچہ ایں مہتر دہد روزے بکہتر شاعرے
معتصم ہرگز بعمر اندر نداد و مستعین

اس میں کچھ شک نہیں کہ عنصری کی شہرت۔ ہر دلعزیزی اور ملک الشعرائی کی وجہ سے غزنی اور دیگر شہروں میں اس کا بہت اثر تھا۔ اس کے علاوہ اس کا مختلف بلاد و امصار کے شعرا کو دربار میں متعارف کرانا اور منوچہری کا اس کی مدح میں قصائد لکھنا وغیرہ تمام امور اس بات کا خیال دلاتے ہیں کہ

منوچہری کی دربار غزنوی میں رسائی بھی عنصری ہی کی وساطت سے ہوئی لیکن منوچہری کے اپنے اشعار بتلا رہے ہیں۔ کہ وہ خاص سلطان مسعود کی ذاتی فرمائش پر غزنی میں آیا جیسا کہ اوپر بیان ہوا۔ اس کے علاوہ منوچہری کا یہ کہنا کہ اس نے غزنی آکر سوائے سلطان مسعود کے اور کسی کی مدح نہیں کہی اور اس کے ساتھ ہی سلطان محمود کی مدح میں تمام دیوان بھر میں کوئی قصیدہ نہ ہونا رضا قلی خاں اور شبلی کے اس خیال کو کہ منوچہری محمود کے دربار[1] میں تھا باطل ثابت کرتے ہیں۔ تعجب ہے کہ محمود جیسے قدردان پادشاہ کے دربار میں اس کی قدر نہ ہوئی حالانکہ محمود جو کہ عموماً علم و ہنر کا پایہ شناس تھا۔ غیر ممالک کے علما و فضلا کی طرف غیر معمولی توجہ مبذول کیا کرتا تھا پھر کوئی وجہ نظر نہیں آتی کہ وہ منوچہری کی کیوں قدر نہ کرتا جس پر منوچہری کی مدح سرائی محمود کی قدر شناسی کو چار چاند لگا دیتی۔ اس لئے صرف محمود کی مدح میں دیوان بھر میں کوئی قصیدہ نہ ہونا ہی اس امر کی کافی دلیل ہے کہ منوچہری محمود کی وفات کے بعد غزنی میں آیا۔

**منوچہری کی علمی قابلیت**

جب منوچہری غزنی میں آیا تو وہ ابھی عالم شباب میں تھا۔ جیسا کہ وہ خود کہتا ہے ع

حاسدم گوید کہ ما پیریم و تو برناتری

لیکن وہ بالکل نوجوان بھی نہ تھا کیونکہ علم دین۔ نحو اور طب اور بالخصوص عربی نظم کے متعلق اسے جو واقفیت حاصل تھی جس پر وہ بدیں الفاظ فخر کرتا ہے۔ ع

من بدانم علمِ دین و علمِ نحو و علمِ طب

---

[1] شبلی کا بیان ہے کہ منوچہری نے سلطان محمود کے بیٹے محمد کی مدح میں قصائد کہے لیکن دیوان سے اس امر کا کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ منوچہری دربار غزنوی میں محمد کے دور حکومت کے بعد آیا ہے جیسا کہ ہم اوپر مفصل لکھ چکے ہیں+

اور ع من بسے دیوانِ شعر تازیان دارم زبر

وہ غزنی میں آنے سے پہلے اُس کی تکمیل کرچکا تھا۔ اسے غزنی میں بلائے جانے کا بجز اس کے اور کوئی سبب نظر نہیں آتا۔ کہ وہ فطری ذہانت اور قابلِ رشک شاعرانہ اوصاف کا مالک تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اس کی وہ نظمیں جو اس نے غزنی میں آنے کے بعد کہیں فصاحت و بلاغت کے زیور سے آراستہ ہیں۔ جن سے بخوبی معلوم ہوسکتا ہے کہ شاعر نے بہت وسیع مطالعہ کیا ہُوا ہے۔

**دربار شاہی میں رسوخ**

جب منوچہری دربار غزنی میں آیا تو ان دنوں سلطان مسعود کا دورِ حکومت تھا۔ تھوڑے ہی عرصہ میں اس نے عام ہر دلعزیزی کے علاوہ دربار میں اس درجہ تک رسائی حاصل کرلی کہ وہ جس وقت چاہتا دربار میں بلا روک ٹوک آمد و رفت کرسکتا تھا۔ یعنی منصب ترخانی حاصل تھا۔ سلطان مسعود ۴۳۰ھ میں تخت پر بیٹھا اور دس سال تک حکمران رہا۔ اس مدت میں منوچہری اس کے دربار میں رہا۔ اور درحقیقت منوچہری سے بڑھ کر اور کوئی شاعر مسعود کا مصاحب ہونے کے زیادہ قابل بھی نہ تھا کیونکہ وہ اس کے اندرونی جذبات و عادات کا بہت گہرا مطالعہ کرچکا تھا۔ جن کا وہ پوری طرح اظہار کرسکتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ آہستہ آہستہ دولتمند ہوتا چلا گیا ؎

من بندہ را برحمت کردی بزرگ شاہا پاینده باد تخت پاینده بختیاری

**ہجرت غزنی سے پہلے زمانہ کا کلام**

غزنی میں آنے سے پہلے زمانہ کے کلام میں سے دیوان میں صرف دو تین نظمیں ملتی ہیں۔ لیکن ہر ذی ہوش اندازہ لگا سکتا ہے کہ ایک درباری شاعر کا صرف یہی سرمایہ نہیں ہوسکتا اس لئے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ غالباً اس زمانہ کے

کلام کا بیشتر حصّہ خواہ شاعر کے اپنے ہاتھوں اور خواہ مؤلفین دیوان کی لاپروائی کی وجہ سے ضائع ہوگیا ہے۔ کما سیأتی

چونکہ امیر منوچہر سلطان محمود کا داماد تھا اس لئے غالباً منوچہری نے جو مدحیہ قصاید منوچہر کی مدح میں کہے ان میں منوچہر کے خسر یعنی محمود کا بھی ذکر کیا ہوگا۔ جیسا کہ سلطان مسعود کے وزراء کی مدح میں جو قصیدے موجود ہیں۔ ان میں مسعود کی بھی مدح پائی جاتی ہے۔ لیکن محمود اور مسعود کی مخالفت کوئی چھپی ہوئی بات نہ تھی جیسا کہ خود منوچہری اس کی طرف اشارہ کرتا ہے ؎

گوئی محمود بود پیش ز مسعود     نے نے مسعود ہست پیش ز محمود

ہمچو سلیمان کہ بود پیش ز داؤد     پیشتر از زال بود رستم زال

اسلئے منوچہری غزنی میں آئے اور مسعود کی مدح کرنے کے بعد وہ اشعار جن میں محمود کی بالواسطہ مدح پائی جاتی تھی۔ دیوان میں باقی نہ رکھ سکتا تھا کیونکہ مسعود کی مدح محمود کی ہجو اور محمود کی مدح مسعود کی ہجو کے مترادف تھی

اس کے علاوہ منوچہری علانیہ کہہ رہا ہے کہ میں نے دو ممدوح اختیار نہیں کیے۔

جز بر در شہنشہ بر در گہے نرفتم     نہ بر در حجازی نہ بر در بخاری

چون تو نیم کہ خدمت کمتر کنی و مہتر

ان امور کی بنا پر ہم وثوق سے کہہ سکتے ہیں کہ منوچہری کا ابتدائی کلام ضائع ہوگیا ہوگا اور غالباً اس نے خود عمداً اس کو نیست و نابود کردیا ہوگا۔ یہی امر اس بات کی وجہ ہے کہ اس کا دیوان دیگر شعرائے فارسی کے دواوین کے مقابلہ میں بہت مختصر ہے۔

**منوچہری کی زندگی کے آخری ایام**

منوچہری اپنے ممدوح مسعود[1] کے بعد تھوڑے عرصہ زندہ رہا۔ گو مسعود کی وفات پر کوئی مرثیہ یا اس کے

---

[1] بعض کہتے ہیں کہ منوچہری اور سلطان مسعود نے ایک ہی سن میں وفات پائی

جانشین کی تخت نشینی پر کوئی قصیدہ دیوان میں موجود نہیں لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس نے مسعود کے قتل (۴۳۲ھ) کے بعد کے پُر آشوب زمانہ میں شعر گوئی کو ترک کر کے گوشہ نشینی اختیار کر لی تھی +

**کلام کی تالیف** اس کے کلام کا جو مجموعہ ہم تک پہنچا ہے وہ بیشتر قصائد و مسمطات پر مشتمل ہے۔ جس میں تین ہزار کے قریب شعر ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس کا اصل دیوان تیس ہزار اشعار پر مشتمل تھا۔ موجودہ دیوان رضا قلی خاں ہدایت مصنف تذکرۂ مجمع الفصحاء کی کاوش کا نتیجہ ہے جو اس نے مختلف بلاد و امصار خصوصاً طہران و شیراز وغیرہ سے تفحص کے بعد تالیف کیا جیسا کہ وہ اس مجموعہ کے دیباچہ میں کہتا ہے۔

"میں مدت سے منوچہری کے کلام کی تلاش میں تھا۔ ۱۲۴۷ھ ہجری میں مجھے شیراز میں اس کا ایک مختصر سا مجموعہ ملا۔ جس میں سے بعض میں سے بعض اشعار میں نے اپنی کتاب مجمع الفصحاء میں نقل کئے ہیں +

**دیوان کی اشاعت** منوچہری کے دیوان[1] کی اشاعت عام نہیں ہوئی صرف تین ایڈیشن ہماری نظر سے گذرے ہیں۔ (۱) مطبوعہ مشہد ۱۸۹۴ء۔ یہ ایڈیشن نامکمل ہے۔ (۲) مطبوعہ طہران شائع کردہ میرزا حسن خوانساری ۱۸۷۹ء اور (۳) مطبوعہ پیرس ۱۸۸۶ء۔ اس کے شروع میں ایک تاریخی دیباچہ اور آخر میں پورا ترجمہ اور نہایت مفید نوٹ جرمن زبان میں موجود ہیں۔ یہ بہترین ایڈیشن ہے +

پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں دیوان منوچہری کا ایک قلمی نسخہ بھی موجود ہے۔ جس کا نمبر A Pi VI 3 B ہے۔ اس کی تاریخ نقل ۱۲۴۹ھ ہجری ہے۔ اس کے

---

[1] چند ایک قطعات بھی ہیں۔ لیکن ان کی تعداد انگلیوں پر شمار ہو سکتی ہے [2] تعجب ہے کہ دولت شاہ لکھتا ہے کہ دیوان منوچہری ایران میں عام طور پر شائع ہے۔ (تذکرہ صفحہ ۴۰)

کے اوراق ۱۳۴ اور صفحے ۲۶۸ ہیں۔ یہ دو حصوں میں منقسم ہے۔ حصۂ اول از آغاز تا ورق ۸۶ یعنی ۱۷۲ صفحے۔ اس میں صرف قصائد ہیں۔ حصۂ دوم از ورق ۸۷ تا ۱۳۴ یعنی ۹۶ صفحے۔ اس حصہ میں مسمطات۔ رباعیات۔ قطعات۔ غزلیات اور افراد اسی ترتیب سے موجود ہیں۔ ہر صفحہ میں ۱۲ سطریں ہیں اور ہر سطر میں ایک شعر ہے۔ پہلے حصہ کے آخر میں کاتب لکھتا ہے:۔

"گویند حکیم ابوالنجم احمد منوچہری را دیوان اشعار مشتمل بر سی ہزار بیت بود - تا اکنون کہ ہشتم صفر المظفر ۱۲۴۹ سنہ ہجری می باشد زیادہ ازیں قصائد و مسمطات دیدہ نشد۔"

اس نسخہ میں قصائد حروف ہجا کے مطابق مرتب ہیں۔ کاتب کا نام مذکور نہیں۔ حاشیہ پر کہیں کہیں متن کی عبارت پر مختصر نوٹ لکھے ہوئے ہیں۔ ایک غزل اور تین افراد اور قصیدہ ۵۳ کا ایک شعر جو مطبوعہ نسخوں سے زائد اس نسخہ میں پائے جاتے ہیں۔ ہم نے تتمہ ج میں دے دئے ہیں +

اس کے علاوہ ایک قلمی نسخہ اورینٹل پبلک لائبریری بانکی پور میں موجود ہے۔ جس کے متعلق مفصل حالات کتب خانۂ مذکورہ کی عربی و فارسی کتب قلمی کی مطبوعہ فہرست کے صفحہ ۱۴ پر مل سکتے ہیں۔

مطبوعہ ہر سہ ایڈیشنوں میں بعض جگہ قراتیں مختلف ہیں۔ ہم نے تمام اختلافات کی فہرست تتمہ ا میں دیدی ہے۔ پیرس ایڈیشن میں بعض فاحش اغلاط بھی ہیں۔ جن کی تفصیل تتمہ ب میں دے دی گئی ہے۔ تتمہ د میں منوچہری کے تمام ممدوحین کی فہرست دی گئی ہے +

(باقی دارد)

صوفی محمد ضیاء الحق گورنمنٹ کالج جھنگ

# پرتھی راج راسا

سلسلہ کے لئے دیکھو اورینٹل کالج میگزین بابت ماہ فروری ۱۹۳۷ء

## ستی کی صدای بازگشت

مصنف کا عقیدہ ہے کہ مسلمان عورتیں اور کنیزیں اپنے آقاؤں اور خاوندوں کی لاش کے ساتھ زندہ دفن کر دیجاتی ہیں۔ چنانچہ حسین کتھانویں داستان میں چترریکھا حسین کی لاش کے ساتھ زندہ دفن ہوتی ہے۔ دھیرپنڈیر ۶۴ ویں داستان میں شہاب الدین کا خواص سیرن شہاب الدین کی گرفتاری کے وقت اپنی پیاری جان لے کر غزنین بھاگ جاتا ہے۔ جب اپنے گھر پہنچتا ہے۔ اس کی بیوی ملامت کے لہجہ میں اس سے کہتی ہے۔ اگر تو میدان جنگ میں قتل ہو جاتا اور میں تیری نعش کے ساتھ دفن ہوتی۔ مجھے یہ حالت تیرے اس فرار ہونے اور جان بچانے سے ہزار درجہ زیادہ گوارا ہوتی۔ یہ صدای بازگشت ہے ستی کی رسم کی جو ہندوؤں میں رائج تھی۔ یہ ہندو بھاٹ اس وہم میں مبتلا ہے۔ کہ جہاں ہندو عورتیں زندہ جلا دیجاتی ہیں۔ مسلمان عورتیں زندہ دفن کیجاتی ہیں

## بخشی

میں یہاں بعض دفتری اصطلاحوں کا ذکر کرتا ہوں جو راسا میں مل جاتی ہیں۔

ان میں ایک اصلاح 'بخشی' (تنخواہ دہندۂ فوج) ہے مصنف اس کو 'بگسی' لکھتا ہے۔ راجپوتانہ میں آج بھی غیر تعلیم یافتہ ہنود سے یہی تلفظ مسموع ہوتا ہے۔ سلکھ جدھ تیرہویں داستان میں آتا ہے ۔

سلطان کھبری ایہ سین پائی بگسی سہاب برنی سنائی (چھند ۲۰ صح $\frac{۵۲۱}{۵}$)

ایک اور موقع پر آتا ہے ۔ بیجل خاں بگسی بھیو (چھند ۱۱۸ صح $\frac{۱۱۹۵}{۱۰}$)

مگر یاد رہے کہ بخشی ہندوستان میں مغلوں کی آمد تک رواج میں نہیں آیا تھا۔ اور یہ مغل ہیں جن کے ساتھ یہ اصطلاح اس ملک میں آتی ہے بلکہ ریاستوں میں آج بھی یہ عہدہ موجود ہے۔ قدیم زمانہ میں اس کی جگہ 'عارض' آتا ہے۔

بخشی کے متعلق تحقیقات سے پتہ چلتا ہے کہ دراصل سنسکرت کا لفظ بھکشو بمعنی بھکاری اس کی قدیم شکل ہے جو بدھ مت والوں کے ساتھ چین میں پہنچا۔ اور وہیں سے مغولستان پہنچ گیا۔ چنگیزیوں میں یہ ایک اہم عہدہ تھا۔ اور انہیں کے ساتھ ایران میں آیا۔ جہاں سے دسویں صدی ہجری میں بابر کے ساتھ واپس ہندوستان پہنچتا ہے۔ بہر حال راسا میں بخشی کا استعمال ہمارے نزدیک اس تالیف کے جدید العہد ہونے کی ایک مضبوط دلیل ہے +

# شاگرد پیشہ

جس طرح بخشی مغلیہ عہد کی دفتری اصلاح ہے۔ اسی طرح 'شاگرد پیشہ' ہے۔ جس سے مقصد بجز خدمتگاران شاہی ہیں۔ شاگرد پیشہ کے لئے بہار میں آتا ہے:۔

"لفظی است مستعمل دفاتر و دربار سلاطین ہندوستان و در ایران عملہ بجای آن گویند"

راسا میں یہ لفظ بھی موجود ہے چنانچہ: پچیس سہس ساگر دپیس (چھند ۲۰ صح $\frac{۵۲۱}{۵}$ سلکھ جدھ ۱۳ ویں داستان)

# عرضداشت

عرضداشت ایک اور دفتری اصلاح ہے۔ جو متاخرین میں تو بہت زیادہ مستعمل ہے۔ بہار عجم میں اس کے متعلق تحریر ہے:۔

"درہندوستان پادشاہزادگان و امرا بجناب عالی و خوردان بخدمت بزرگان نویسند۔

راسا میں یہ اصلاح بصورت 'ارداس' موجود ہے چنانچہ سے تب نثار ارداس لکھی ۱۱

(چھند ۲۹۲ صفحہ ۲۰/۷ دھن کتھا ۲۴ ویں داستان)

اسی داستان میں ایک اور موقعہ پر آتا ہے:۔

لکھی ارداس نثار خاں آپہی بیروچار ۱۱ (چھند ۳۰۵ صفحہ ۲۴/۷ دھن کتھا ۲۴ ویں داستان)

# ڈاک چوکی

"ڈاک چوکی" ایک اور اصلاح ہے جو اکبری عہد کے مورخین کے ہاں عام استعمال میں آرہی ہے۔ مثلاً:۔

"شہزادہ دمشقی بتقریب دیر رسیدن ڈاک چوکی از دہلی بدروغ آوازہ درانداختند کہ سلطان تغلق نماند (منتخب التواریخ بدایونی صفحہ ۵۸ نولکشور)

لیکن قدیم لفظ اس کے لئے یا تو فارسی الاغ ہے یا ہندی دھاوہ چنانچہ فرشتہ اس کی طرف ایما کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

"دراثنای این حال ڈاک چوکی کہ باصطلاح آن مردم الاغ میگفتند با فرمان از دہلی رسید" (صفحہ ۱۳۱ نولکشور

برنی نے ایک موقعہ پر دونوں لفظ دیے ہیں:۔

"کارہای ملک در دہلی بگشت وغیرے بر تختگاہ دہلی متمکن گشت و راہ الاغ ودھاوہ بکلّی منقطع شد۔

ایک اور موقع پر علاء الدین خلجی کے حالات میں بتقریب مہم دکن برنی لکھتا ہے۔

"بسبب آنکہ یک دو تھانہ از راہ برخاستہ بود راہ لشکر منقطع شدہ والاغ و قاصدے دھاوہ از لشکر در دہلی نرسید"۔

اس سے اس قدر اندازہ ہوتا ہے کہ ڈاک چوکی کوئی قدیم اصطلاح نہیں ہے۔ مگر مغلوں میں اس کا رواج بہت عام ہے۔ اسی اثر میں ہم دیکھتے ہیں کہ راسا میں بھی استعمال میں آرہی ہے چنانچہ:-

ہ آین ڈاک چوکی لورکھن ॥ چھند ۲۹۸ صح ۷۲۳ دھن کتھا ۲۴ ویں داستان

# اردو

اس سلسلہ میں ایک اور قابل ذکر اصلاح اُردو ہے۔ جسے مصنف بشکل اُردھ لکھ رہا ہے۔

(۱) دو سین ساجے راجے رودھ ٹھڈے سو آئے آسور اُردھ (چھند ۹۲۷ صح ۲۲۶/۱۹ بڑی لڑائی چھیاسٹھویں داستان)

(۲) لوہا نو مد موندا بان مُکّے بہو بھاری ॥ چھُٹی سو ٹھُر جوان اپچھ اُردھ نکاری ॥
چھند ۱۱۷ صح ۹۰۶/۸

اردو کے تعلق میں تو یقین کے ساتھ کہا جا سکتا ہے۔ کہ مغلوں سے قبل کے ہندوستان میں یہ لفظ رواج عام میں نہیں تھا۔ اور یہ جو بعض تاریخوں میں ایک آدھ جگہ مل جاتا ہے۔ مثلاً طبقات ناصری و تاریخ فیروز شاہی شمس سراج میں تو یہ ہمارے نزدیک قدما کی تحریر میں متاخرین کی فروگزاشت کا پرتو ہے یعنے جب اکبری عہد میں یہ کتابیں نقل ہوئیں۔ سہو کتابت سے یہ لفظ بعض موقعوں پر متن میں شامل ہو گیا۔ البتہ

تغلق نامہ میں امیر خسرو اس کو بشکل 'اُرد' لکھ رہے ہیں۔ جس کی شکل راسا کے 'اُرَدھ' سے بہت ملتی جلتی ہے۔ مثالیں ذیل میں عرض ہیں:-

~ زاُرد خاص تا دروازۂ قصر ہمہ تیغ و سنان بدباشہ عصر ص۱۳۶ شعر ۲۶۱۷ تغلق نامہ

دیگر ~ جو بشکست آن سپاہ و رفت ہرسوی ملک آورد سوی ارد گہ روی ص۱۳۱ شعر ۲۵۲۰ " "

## ہمیر

راسا میں کئی موقعوں پر ایسے نام ملتے ہیں۔ جن میں ہمیر کا لفظ موجود ہے۔ مثلاً ہنساوتی دیاہ ۳۶ ویں داستان میں منگل گڈھ کے راجا ہاڑا ہمیر کا ذکر آتا ہے۔ اور کانگڑہ جدھ ۳۵ ویں داستان میں ہاہولی رای ہمیر کا نام آتا ہے جو پرتھی راج کا ایک سادنت ہے۔ مصنف ہمیر کو بالتشدید ہمّیر لکھتا ہے۔ اور یہ اس کی ناواقفیت یا بے پروائی پر مبنی ہے اس میں شک نہیں کہ اکثر اوقات شاعر کو ہم الفاظ کے توڑنے مروڑنے اور ان کے گھٹانے بڑھانے میں مصروف دیکھتے ہیں۔ ہمیں معلوم نہیں ہمیر نام ہندوؤں میں کب سے رائج ہے مگر ہم دیکھتے ہیں کہ ساتویں صدی ہجری میں وہ رنتنبھور کے چوہان راجہ کا نام ہے۔ جو ہمیر دیو کے نام سے بہت مشہور ہے اور جس کے حالات میں ہمیر راسا اور ہمیر کاویہ وغیرہ ہندی تصنیفات موجود ہیں۔ مگر یاد رہے کہ 'ہمیر' مسلمانی لفظ ہے اور لفظ امیر کی بگڑی شکل ہے۔ سب سے پہلے بخط ہندی مسکوکات پر اس کا استعمال ہوتا ہے۔ ان میں سب سے قدیم خود سلطان معز الدین محمد بن سام کے سکّے ہیں۔ جن پر "سری ہمیر" کی شکل میں ملتا ہے 'سری ہمیر' سے مقصد امیر المومنین خلیفۂ بغداد ہے۔ یہ ہندی کلمہ سلطان معز الدین۔ شمس الدین التتمش۔ رکن الدین فیروز۔ سلطان رضیہ وغیرہ کے مسی سکوں پر نظر آتا ہے۔ اس بیان سے ظاہر ہے کہ یہ عین پرتھی راج کا زمانہ ہے۔ جب یہ مسلمانی لفظ مسکوکات میں شائع ہو کر ہندوؤں میں

روشناس ہونے لگا ہے۔ بحیثیت علم اس کا اختیار کیا جانا بہت بعد کی بات ہے اس لئے یہ خیال کرنا کہ پرتھی راج کے عہد میں ہندو قوم نے بحیثیت اسم اس لفظ کو اختیار کر لیا تھا۔ حتیٰ کہ خود پرتھی راج کے ایک سامنت کا نام ہمیر تھا۔ بیحد غیر اغلب اور ناقابل یقین معلوم ہوتا ہے۔

## ہتھنار

بیشمار موقعوں پر اس رزمیہ میں ہتھنار یعنے ہتھنال کا ذکر آتا ہے مثلاً گھگھر کی لڑائی ۲۹ ویں داستان میں آتا ہے :۔

؎ سوا گیں ہتھناری اُپار سجن | رتن دیکھت کاٹر دور بھجن || (چھند ۱۶ صفحہ ۹۴۸/۹)

ہتھنال سے مراد ایسی توپ ہے جسے ایک ہاتھی آسانی سے لیجا سکے۔ اکبر کی اور ایجادات کے علاوہ جس میں بعض توپیں ٹکڑے کر کر کے لیجائی جاتی تھیں اور بعض میں سترہ توپوں کے لئے ایک پلیتہ درکار تھا۔ ایک ایجاد یہی ہتھنال ہے۔ یعنے ہاتھی کی توپ جس کا نام اکبر نے گج نال رکھا تھا آئین اکبری میں آتا ہے۔

"و نیز چنان بر ساخت کہ یک فیل بآسانی کشد وآنرا گج نال نامند۔

(ج اول صفحہ ۱۴۳ نولکشور ۱۸۶۹ء)

اکبر کے عہد سے قبل اس گجنال یا ہتھنال کا کتب تاریخ میں ذکر نہیں ملتا۔ جب راسا میں ہتھنال کا ذکر آرہا ہے تو ظاہر ہے کہ اس کی تصنیف اکبر کے عہد سے بعد کی ہے۔ کیونکہ گج نال و ہتھنال میں گجنال قدیم ہے۔

## کمان یا کمند

ایک انوکھی رسم یعنی کمان کے ذریعہ سے گرفتاری راسا کے صفحات میں کئی جگہ

ملتی ہے۔ مثلاً پدماوتی سمے بیسویں داستان میں آتا ہے کہ عین گھمسان کے معرکہ میں پرتھی راج نے کمان ڈال کر شہاب الدین کو گرفتار کر لیا۔ ریوا تٹ سمیو ستائیسویں داستان میں پھر مذکور ہے کہ پرتھی راج نے کمان ڈال کر شاہ کو اسیر کر لیا۔ اور گھگھر کی لڑائی انتیسویں داستان میں مرقوم ہے کہ کنہ چوہان نے میدان جنگ میں کمان ڈالکر شاہ کو کھینچ لیا۔ بہرحال یہ تین موقعے تو صاف طور پر مجھے معلوم ہیں۔ اور موقعے بھی ہوں تو تعجب نہیں۔ اس گرفتاری کی ایک عام خصوصیت یہ ہے کہ بادشاہ کو کمان کے ذریعہ سے اسیر کیا جاتا ہے۔ لیکن کمان کے ذریعہ سے دشمن کی گرفتاری کمان کا بالکل جدید استعمال ہے۔ جو صرف راسا میں پایا جاتا ہے۔ ایرانی اور مسلمانی اقوام میں گرفتاری کے لئے کمند کا بالعموم استعمال رہا ہے۔ مگر مصنف راسا کمند کا کام کمان سے لے رہا ہے۔ اگر ہمیں سچی بات کہنے کی اجازت دیجائے تو کہینگے کہ مصنف راسا کو کمان اور کمند میں التباس ہو گیا ہے۔

## طبیب

چوتھی داستان لوہانا آجان باہو سمے اس کہانی سے شروع ہوتی ہے کہ پرتھی راج کو ایک دن یہ عجیب شوق چرّایا کہ اپنے ساونتوں کو بتیس ہاتھ اونچے چھجّے سے کدائے ساونت راجہ کی اس انوکھی فرمائش پر حیرت زدہ رہ گئے۔ لوہانا آجان باہو راجہ کے حکم کی تعمیل میں بلا پس و پیش کود پڑا۔ اور غریب کے چوٹ آگئی۔ راجہ نے فوراً طبیبوں کی حاضری کے لئے حکم دیا۔ وہ آئے اور علاج کے واسطے لوہانا کو اٹھا کر اپنے گھر لے گئے۔

تب طبیب تسلیم کری اسے گھر آئے لوہان ۱۱ چھند ۶ صفحہ ۲۷۶/۳

ذرا پرتھی راج کے عہد کی اس زبان پر بھی غور کر لیا جائے۔ اگر آج یہ فقرہ اردو میں لکھا جائے تو یوں ہوگا:۔

تب طبیب تسلیم کر [کے] لوہانا [کو] گھر لے آئے۔

اسی طرح یہ امر بھی قابلِ لحاظ معلوم ہوتا ہے کہ پرتھی راج کے پاس چھٹی صدی ہجری کے وسط میں جب کہ وہ ناگور میں مقیم ہے۔ مسلمان طبیب بھی موجود ہیں۔ جو راج کنوار پرتھی راج کو تسلیم کر کے لوہانا کو علاج کی غرض سے اپنے گھر لیجاتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ پرتھی راج کے عہد میں خصوصاً راجپوتانہ جیسے الگ تھلگ مقام پر طبیب موجود نہیں تھے۔ اور ہندوستان میں ان کی مقبولیت اس عہد سے بعد کی بات ہے مگر چونکہ مصنف کی آنکھوں میں اس کے اپنے عہد کی زندگی کا نقشہ پھر رہا ہے۔ جب طبیب ہندوستان کی زندگی کا لازمہ بن گئے ہیں۔ اور ہندوستان کے ہر حصہ میں پہونچ گئے ہیں۔ اس لئے وہ اپنے رزمیہ میں ان کا ذکر کرنے پر مجبور ہوا۔

## لاڈنوں اور کھٹو

راسا میں جن شہروں اور موضعوں کے اسما ملتے ہیں۔ ان میں سے اکثر مارواڑ سے تعلق رکھتے ہیں مثلاً سانبھر۔ اجمیر۔ ناگور۔ سارونڈا۔ اچل پور۔ پارس پور۔ پنچوسر۔ در پور۔ لاڈنوں اور کھٹو۔

لاڈنوں فی زمانہ ایک جاگیری قصبہ ہے جو اس کے لکھ پتی بنیوں کی بنا پر دور دور مشہور ہے۔ یہ قصبہ جودھ پور ریلوے کی اس شاخ پر ایک اسٹیشن ہے جو سجان گڈھ اور ڈیگانہ جنکشنوں کے درمیان چلتی ہے۔ راسا جو اپنے لئے اس قدر قدامت کا مدعی ہے۔ تعجب ہے کہ لاڈنوں کو اس کے جدید تلفظ سے یاد کرتا ہے یعنے لاڈنوں۔ حالانکہ اس کا قدیم تلفظ جو آئین اکبری میں محفوظ ہے۔ بصورت لاڈوں ملتا ہے (آئین ص ۲۷۲ جلد دوم)

(باقی پھر) (محمود شیرانی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم - الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

# علم کلام اور نظریہ "استطاعۃ"

(سلسلہ کے لئے دیکھو یہی رسالہ بابت ماہ فروری ۱۹۳۷ء)

(۲) علیٰ ہذا القیاس حضرت فاروق نے کوفہ میں عجم کو دینی تعلیم دینے کا بھی فیصلہ کیا اور اس کی زمام انتظام حضرت عبداللہ بن مسعود جیسے اعلم بکتاب اللہ (قال ابن مسعود انی لاعلمہم بکتاب اللہ ۔ استیعاب بر حاشیہ اصابہ صفحہ ۳۲۱) واقفہ امت صحابی کے سپرد کی - جن کے متعلق حضرت حذیفہ صاحب السر فرماتے ہیں - ما اعلم احداً اقرب سمتاً و ہدیاً من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ابن ام عبد ۔ حلیہ و استیعاب - وکان صاحب الوساد والسواد والسواک والنعلین ۔ حلیہ واقبل ابن مسعود ذات یوم وعمر جالس فقال کنیف ملئ فقہاً ۔ حلیہ و استیعاب قالوا لعلی اخبرنا عن عبداللہ بن مسعود قال علم القرآن والسنۃ ثم انتہی وکفی بذالک علماً ۔ حلیہ وقد قال فیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لو کنت مؤمراً احداً من غیر مشورۃ لامرت ابن ام عبد ۔ استیعاب - حضرت فاروق نے ان ابن مسعود کو کوفہ میں معلم و مبلغ بنا کر بھیجا - قال ابن عبدالبر بعثہ عمر بن الخطاب الی الکوفۃ مع عمار بن یاسر وکتب الیہم انی قد بعثت الیکم بعمار بن یاسر امیراً و عبداللہ بن مسعود وزیراً و معلماً وہما من النجباء من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، من اہل بدر - فاقتدوا بہما واسمعوا من قولہما وقد اثرتکم بعبداللہ بن مسعود علی نفسی ۔ استیعاب صفحہ ۳۲۳ - ابن مسعود نے کوفہ پہنچ کر تعلیم دینا شروع کیا اور ایسے شہرۂ آفاق تلامذہ پیدا کئے جنہوں نے نہ صرف ابن مسعود کا نام روشن کیا - اور ان کے علوم کو زندہ کیا - بلکہ بعد میں جب حضرت علی مرتضیٰ کوفہ میں تشریف

لائے تو اُن کے قضایا اور فتاوی کو بھی پوری احتیاط سے از بر کر کے شائع کیا۔ اگر اصحاب ابن مسعود نہ ہوتے تو علیؓ کے قضایا و فتاوی صحیح طور پر ضبط نہ ہوتے۔ سوائے تلامذۂ ابن مسعود کے اور لوگ اس قابل نہیں کہ اُن کی بات سُنی جائے۔ چہ جائیکہ اُن سے روایت ہو۔ الا ما صرح المحدثون بتوثیقہم ورووا عنہم کما لایخفی علی ماہر الفنّ

اَقضاکم عَلیؓ | بنابریں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلّم کے ارشاد "اَقضاکم علیؓ" سے مراد علی مرتضی کے وہی فتاوی و قضایا ہو سکتے ہیں جو بذریعہ اصحٰب ابن مسعود مروی ہوئے ہیں۔ "اقضاکم علی" میں سے وہی فیصلے مراد ہیں جو اصحاب ابن مسعود سے مروی ہیں۔ اس کو حکیم الہند شاہ ولی اللہ صاحب نے "قرۃ العینین" میں مختلف مقامات پر خوب واضح کیا ہے۔ فلیراجع ھناک۔

ستہ متناسبہ یا اصحاب ابن مسعود | فقہ عراق کے سلسلہ میں ہم چاہتے ہیں کہ ابن مسعود کے ان مشہور تلامذہ کا مختصر سا تذکرہ کر دیں۔ جنہوں نے نہ صرف عبداللہ بن مسعود کے نام کو اُچھالا۔ اور اساتذہ کوفہ کے اصولوں کو زندہ جاوید کیا۔ بلکہ علی مرتضی کے علوم و فنون کو بھی ہم تک بلا کم و کاست پہنچایا۔ یوں تو کروڑوں انسانوں نے عبداللہ ابن مسعود سے فیوض علمی حاصل کئے۔ مگر ان کی تمام علمی کوششوں کا نچوڑ چھ نفوس قدسیہ ہیں۔ جنہوں نے دُنیائے علم و عمل میں لازوال شہرت حاصل کر رکھی ہے۔

عن ابراہیم النخعی کان اصحاب عبداللہ الذین یقرؤن الناس ویعلمونہم السنۃ ویصدر الناس عن رایہم ستۃ۔

(ترجمہ) ابراہیم نخعی سے مروی ہے کہ ابن مسعود کے وہ شاگرد جو لوگوں کو تعلیم دیتے۔ اور اُن کو احادیث نبویہ

علقمۃ والاسود و ذکر الباقین تہذیب التہذیب صفحہ ۲۷۷ | پڑھاتے تھے۔ اور تمام مسلمان انہیں کی رائے کا اتباع کرتے تھے۔ وہ چھ اشخاص تھے۔ علقمہ۔ اسود وغیرہ ھ

وقال ابن سیرین ادرکت الناس بالکوفۃ وھم یقدمون خمسۃ من بدء بالحارث ثنی بعبیدۃ ومن بدء بعبیدۃ ثنی بالحارث ثم علقمۃ لاشک فیہ ھ تہذیب صفحہ ۲۷۷ | (ترجمہ) امام محمد بن سیرین فرماتے ہیں۔ کہ میں نے کوفہ کے لوگوں کو دیکھا کہ وہ علما میں سے پانچ افراد کو مقتدا شمار کرتے تھے۔ البتہ اتنا اختلاف تھا کہ کوئی حارث کو مقدم کرتا۔ اور عبیدہ کو دوم نمبر پہ رکھتا۔ اور کوئی اس کے برعکس۔ مگر علقمہ بالاتفاق سوم نمبر پر تھے۔"

ذیل میں ان چھ یگانہ ہائے دہر کا مختصر تذکرہ حروف ھجا کی ترتیب سے دیا جاتا ہے:۔

(۱) اولہم اسود بن یزید النخعی الکوفی من الزہاد الثمانیہ ھ حلیہ روی عن ابی بکر وعمر و علی و ابن مسعود وحذیفۃ وعائشہ وغیرھم۔ وعنہ ابن اختہ ابراہیم بن یزید النخعی۔ ذکرہ ابراہیم فی من کان یفتی من اصحاب ابن مسعود۔ قال ابن حبان فی الثقات کان فقیہا زاہداً ھ تہذیب حج الاسود ثمانین حجۃ ھ حلیہ۔

(۲) وثانیہم الحارث بن سوید التیمی الکوفی، روی عن ابن مسعود وعمر و علی و عنہ ابراہیم بن یزید بن شریک التیمی الکوفی [وھو غیر ابراہیم بن یزید النخعی الامام] قال ابن معین " ابراہیم التیمی عن الحارث بن سوید عن علی " ما بالکوفۃ اجود اسناداً منہ۔ قال ابن عیینۃ کان الحارث من علیۃ اصحاب ابن مسعود۔ وثقہ ابن معین وابن حبان والعجلی ھ تہذیب۔

(۳) وثالثہم شریح بن الحارث الکوفی القاضی۔ کان فی زمن النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

ولم یسمع منہ، استقضاہ عمر علی الکوفۃ واقرہ علی۔ واقام علی القضاء بہا ستین سنۃ وقضی بالبصرۃ سنۃ، روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم مرسلاً وعن عمر وعلی وابن مسعود وغیرہم۔ وعنہ ابن سیرین وابراہیم النخعی وغیر واحد۔ قال شریح ولیت القضاء لعمر وعثمان وعلی ومن بعدہم الی ان استعفیت من الحجاج۔ وکان عمرہ (۱۲۰) سنۃ قال لہ علی انت اقضی العرب ھ ت

(۴) ورابعہم عبدالرحمٰن بن یزید النخعی الکوفی، روی عن اخیہ الاسود وعمہ علقمۃ وعن حذیفۃ وعثمان وابن مسعود وعائشۃ وغیرہم۔ وعنہ ابراہیم بن یزید النخعی وغیرہ۔ قال ابن معین ثقۃ۔ قال الدارقطنی ہواخوالاسود وابن اخی علقمۃ وکلہم ثقات ھ ت

(۵) وخامسہم عَبیدۃ بن عمرو السلمانی [نسبتہ الی سلمان مدنیۃ باذربیجان] المرادی الکوفی، اسلم قبل وفات النبی صلی اللہ علیہ وسلم بسنتین، روی عن علی وابن مسعود وروی عنہ ابراہیم النخعی وعامر الشعبی وغیرہما۔ قال الشعبی کان شریح اعلمہم بالقضاء وکان عبیدۃ یوازیہ وکان من اصحاب علی وابن مسعود ھ ت۔

(۶) وسادسہم علقمۃ بن قیس النخعی الکوفی ربانی ہذہ الامۃ ھ حلیہ وہو اعلم بعبد اللہ قال ابن المدینی اعلم الناس بعبداللہ علقمۃ، قال ابوالمثنی ریاح اذا رایت علقمۃ فلا یضرک ان لا تری عبداللہ اشبہ الناس بہ سمتا وہدیاً۔ واذا رایت ابراہیم فلا یضرک ان لا تری علقمۃ، روی عن عمر وعثمان وعلی وابن مسعود وغیرہم۔ وعنہ ابن اخیہ عبدالرحمٰن بن یزید بن قیس وابن اختہ ابراہیم بن یزید النخعی وعامر الشعبی۔ وکان اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یسئلون علقمۃ ویستفتونہ ھ تہذیب وحلیہ [1]

---

[1] ہم نے وہ ستہ متناسبہ ذکر کردئے جن کا تعلق ہر دو بزرگوں سے ہے یعنی علی اور ابن مسعود مولانا مہاجر نے کتاب التمہید میں علقمہ، اسود، ربیع بن خثیم، عمرو بن میمون اودی لکھے آخرالذکر ہر دو بزرگ صرف ابن مسعود سے تعلق رکھتے ہیں۔ نہ علی مرتضی سے۔ تہذیب میں ان کے تراجم ملاحظہ ہوں ۱۲ نورالحق غفرلہ

امام الفقہ ابراہیم نخعی | مذکورہ بالا حضرات نے اپنی تعلیم و تربیت سے ابراہیم نخعی جیسی ہستی تیار کی۔ فی التہذیب ابراہیم بن یزید النخعی الکوفی، الفقیہ، روی عن خالیہ الاسود و عبدالرحمن بن یزید، و علقمۃ وشریح و کان مفتی اہل الکوفہ صالحاً فقیہا۔ قال الشعبی ما ترک ابراہیم احداً اعلم منہ رای عائشۃ و انساً ولم یسمع منہما شیئاً۔ یکثر من الارسال وجماعۃ من الائمۃ صححوا مراسیلہ، وخص البیہقی ذلک بما ارسلہ عن ابن مسعود ہ ص ۱۷۷/۱ تہذیب التہذیب۔

حماد بن ابی سلیمان | ابراہیم نخعی نے حماد بن ابی سلیمان جیسی ہستی تیار کی۔ قال الحافظ فی التہذیب حماد بن ابی سلیمان مسلم الاشعری الکوفی الفقیہ، روی عن انس و سعید بن المسیب و ابراہیم النخعی والشعبی وعنہ شعبۃ والثوری والامام ابوحنیفہ والاعمش وہم من اقرانہ، قال مغیرۃ قلت لابراہیم ان حماداً قعد یفتی، فقال وما یمنعہ ان یفتی وہو وحدہ قد سألنی عما لم تسألونی کلکم عن عشرہ۔ ثقۃ، افقہ اصحاب ابراہیم ہ ص ۱۶/۳ وقال ابن عبدالبر و ابوحنیفۃ افقہ الناس بحماد ہ جواہر ص ۳۰ وقال ابوحنیفۃ ما مددت رجلی نحو دار حماد تعظیما لہ۔ وکان بینہما سبع سکک ہ مفتاح السعادۃ ص ۶۹/۲

امام ابوحنیفہ۔ امام الروایۃ والدرایۃ | حماد بن ابی سلیمان کی سعی سے امام ابوحنیفہ بروئے کار آئے۔ کوفہ کا مرکزی نقطہ امام اعظم کا وجود باجود ہے۔ اور بس جیسے سلسلہ مدینہ میں امام مالک اسی شان کے مالک ہیں

حافظ شمس الدین ذہبی متوفی ۷۴۸ھ "تذکرۃ الحفاظ" میں حضرت امام ہمام کو حفاظ حدیث کے طبقہ پنجم میں شمار کرتے ہوئے فرماتے ہیں فقیہ العراق الامام ابوحنیفۃ رای انس بن مالک غیر مرۃ لما قدم علیہم الکوفۃ رواہ ابن سعد عن سیف بن جابر انہ سمع اباحنیفۃ یقولہ ہ ص ۱۵۸/۱ + وقال ابو عمر ذکر الواقدی ان اباحنیفۃ رای انس بن مالک وعبداللہ بن الحارث بن جزء الزبیدی ھکذا ذکرہ وسکت عنہ ہ جواہر ص ۲۷/۱

وكان قد ادرك اربعة من الصحابة هم انس بن مالك بالبصرة (؟) وعبدالله بن اوفى بالكوفه (؟) وسهل بن سعد الساعدي بالمدينة۔ و ابو الطفيل عامر بن واثلة بمكة ھ مراۃ الجنان لليافعي صہ ۳۱ + وحدث ابو حنيفة عن عطاء ونافع والاعرج وعمرو بن دينار وخلق كثير۔ وتفقه به زفر بن الهذيل وداؤد الطائي والقاضي ابو يوسف ومحمد بن الحسن واسد بن عمرو والحسن بن زياد اللؤلؤي ونوح الجامع ومطيع البلخي وعدة۔ وكان تفقه بحماد بن ابي سليمان وغيره وحدث عنه وكيع ويزيد بن هارون وسعد بن الصلت وعبدالرزاق وابونعيم وبشر كثير۔ وكان اماماً ورعاً عالماً عاملاً۔ قيل ليزيد بن هارون ابو حنيفه افقه ام سفيان؟ قال ابو حنيفه افقه وسفيان احفظ للحديث، قال ابن المبارك ابو حنيفة افقه الناس۔ قال ابوداؤد ان ابا حنيفة كان اماماً ھ تذكره صہ ۱۵۸ بعد۔

قال الامام ابوالمحاسن الحنفي سبط ابن حجر الحافظ۔ المتوفى ۸۷۴ھ شذرات۔ تفقه الامام بحماد وغيره حتى برع في الفقه والرائ وساد اهل زمانه بلامدافعة في علوم شتى۔ سئل ابن المبارك مالك افقه ام ابو حنيفة قال ابو حنيفة ھ نجوم زاهره ۱۲/۲ قال يحيى بن معين سمعت يحيى بن سعيد القطان يقول لانكذب كم من شئ حسن قال ابو حنيفة وربما استحسنا الشئ من رايه فاخذنا به، قال يحيى بن معين وكان يحيى بن سعيد يذهب في الفتوى مذهب الكوفيين ھ كتاب الانتقاء از امام المغرب ابوعمر بن عبدالبر صہ ۱۳۲ وقال ابن معين سمعت يحيى القطان يقول والله جالسنا ابا حنيفة وسمعنا منه وكنت والله اذا نظرت اليه عرفت انه يتقي الله ھ جواہر نقلا عن الخطيب صہ ۲۱۲/۲ وقال على بن عاصم لووزن علم ابي حنيفة بعلم اهل زمانه لرجح عليهم۔ وقال حفص بن غياث كلام ابي حنيفة ارق من الشعر لايعيبه الا جاهل ھ صہ ۱۲/۲ نجوم زاہره۔ قال عبد ان سمعت ابن المبارك وقد طعن رجل في مجلسه في ابي حنيفة فقال له اسكت والله لورايت ابا حنيفة لرايت عقلاً ونبلاً۔ وعن ابن المبارك مارايت احداً اعقل

من ابی حنیفۃ۔ وکان یقول اذا اجتمع ہذان علی شیئ فتمسک بہ یعنی الثوری وابا حنیفۃ ھ
کتاب انتقاء ص۱۳۲ ص۱۳۳۔ وقال ابو یوسف سفیان الثوری اکثر متابعۃ لابی حنیفۃ
منی ھ کتاب انتقاء ص۱۲۸ ص۱۴۶

وقال ابن عبدالبر المالکی (المتوفی ۴۶۳ھ) فی کتاب "الانتقاء" قال ابوداؤد
السجستانی ان اباحنیفۃ کان اماماً وان مالکاً کان اماماً وان الشافعی کان اماماً وکلام الائمۃ
بعضھم فی بعض یجب ان لا یلتفت الیہ ولا یعرج علیہ فی من صحت امامتہ وعظمت
فی العلم غایتہ ھ ص۳۲ وجواہر ص۳۰/۱ وقال ابو مقاتل حفص بن سلم کان ابو حنیفۃ
امام الدنیا فی زمانہ فقہا وعلماً وورعاً۔ قال وکان ابوحنیفۃ محنۃ" یعرف بہ اہل البدع
من الجماعۃ ھ کتاب الانتقاء ص۱۶۷

**توثیق امام از شعبہ وابن معین** | امام ابن عبدالبر فرماتے ہیں۔ کان شعبۃ بن الحجاج
وعلی بن المدینی وکفی بہم اماماً وفخراً | حسن الرای فی ابی حنیفۃ ھ انتقاء ص۱۲۶۔ وسئل
یحیی بن معین عن ابی حنیفۃ فقال، ثقۃ۔ ما سمعت احداً ضعفہ ہذا شعبۃ بن الحجاج
یکتب الیہ ان یحدث، ویامرہ۔ وشعبۃ شعبۃ ھ کتاب انتقاء ص۱۲۷ قال الحافظ
عبدالقادر القرشی فی الجواہر ص۲۹/۱۔ قلت شعبۃ اول من تکلم فی الرجال ھ وقیل
لیحیی بن معین یا ابا زکریا ابو حنیفۃ کان یصدق فی الحدیث؟ قال نعم صدوق،
وقال ابن عبدالبر قال ابن المدینی ابو حنیفۃ ثقۃ لا باس بہ ھ جواہر ص۲۹/۱

وقال ابن عبدالبر فی کتاب العلم۔ قال یحیی بن معین اصحابنا یفرطون فی
ابی حنیفۃ واصحابہ۔ فقیل لہ اکان ابوحنیفۃ یکذب؟ فقال کان انبل من ذلک ھ
ص۱۴۸/۲۔ وقیل لیحیی بن معین یا ابا زکریا ابوحنیفۃ کان یصدق فی الحدیث؟ قال
نعم صدوق، وکان شعبۃ حسن الرای فی ابی حنیفۃ۔ وقال علی بن المدینی ابوحنیفۃ
روی عنہ الثوری وابن المبارک ووکیع بن الجراح، وہو ثقۃ لا باس بہ ھ ص۱۲۹/۲

یہ ہیں تین ائمۂ جرح و تعدیل، جو امام ہمام کے معاصر، اور آپ سے صحبت رکھنے والے ہیں۔ ان کی توثیق کے بعد متاخرین اہل حدیث کی جرح ہمارے یہاں "شبہ" لاشئی سے بھی فروتر ہے مثلاً امام بخاری کی سب وشتم اپنی تاریخ صغیر میں (دیکھو کتاب انتقاء صـ ۱۴۹) اور خطیب کی جرح تاریخ بغداد میں' یہ سب رجم بالغیب ہیں۔ ہم علے الاعلان کہتے ہیں کہ تعصب مفرط کی وجہ سے ان متاخرین کی یہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جرح جماعتی جرح یا رقابتی جرح ہے اور بس۔ جس کی توضیح آ رہی ہے۔

**نکتہ بدیعہ** کوفہ اور مدینہ کے سلسلہ میں اس نکتہ کا لحاظ از حد ضروری ہے کہ ان ہر دو فقہوں کا مرکز اور اصل ایک اور فقط ایک ہے۔ یعنی مذہب عمرؓ و فقہ فاروق اعظم، یہ ہر دو اسی مذہب و فقہ کی شاخیں اور اس کے اجمال کی تفصیل ہیں حکیم الہند شاہ ولی اللہ قدس سرہٗ نے "ازالۃ الخفاء" میں مذہب فاروق کو ایک مبسوط رسالہ کی صورت میں جمع کر دیا ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ اس رسالہ کی تصحیح اور تخریج کی جائے۔ اور بعدہ اس کو دیدہ زیب صورت سے شائع کرایا جائے اس کے بعد اس کو داخل درس کر کے اس کی تعلیم کو عام کیا جائے۔ اور اس کی تعلیم ایسے علما کے سپرد کی جائے۔ جو فلسفہ جمع المذاہب میں حاذق ہوں۔ اور طلبہ کو یہ سمجھانے کے اہل ہوں کہ فقہ حجاز اور فقہ عراق مذہب فاروق سے کیونکر نکلی ہیں۔ وہ کیونکر اصل ہے۔ اور یہ کیونکر اس کی فروع ہیں۔ تاکہ اس گئے گزرے وقت میں بھی وہ سماں نظر آنے لگے جس کو جمیل بن معمر عذری نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔ ؎

كَأَنْ لَمْ تُحَارِبْ يَا بُثَيْنَ لَوَ انَّهَا ۔۔۔ تُكَشَّفُ غُمَّاهَا وَ أَنْتِ صَدِيْقُ

ورنہ اب تو یہ حالت ہے جیسے حافظ شیراز بیان کی ہے ؎

جنگِ ہفتاد و دو ملت ہمہ را عذر بنہ ۔۔۔ چوں ندیدند حقیقت رہِ افسانہ زدند

(باقی آئندہ)

# پنجاب میں اُردو

اورینٹل کالج میگزین بابت فروری ۱۹۳۴ء میں میرا ایک مضمون بعنوان بالا شائع ہو چکا ہے۔ وہاں میں نے ایک اُردو نگار پنجابی شاعر اشرف نوشاہی کا مختصر حال درج کیا تھا۔ اور اس کی چند غیر مطبوعہ غزلیں بطور نمونہ دی تھیں۔ اس کے بعد مختلف بیاضوں سے مجھے اس کے مآثر میں سے ذیل کی غزلیں دستیاب ہوئی ہیں۔ جنہیں ناظرین میگزین کی خدمت میں پیش کرتا ہوں اور آخر میں خلدی نام ایک شاعر اور دوسرے چند مجہول الاسم اُردو نویسان پنجاب قدیم کا کلام بھی تبرکاً درج کرتا ہوں۔ حاشیے میں پنجابی الفاظ کے معنی اردو میں دیئے گئے ہیں۔

## مستزاد اشرف

جب پہر[۱] قبا تنگ مرا یار کرم سوں — جاتا ہے چمن میں
غیرت سوں پڑے داغ سبھی دردِ الم سوں (کذا) — لالے بدن میں
اس حسن دِگلو سوز کی تعریف نہ ہووے — ہر چند لکھوں میں
کہتا ہوں میں یہ بات تیرے آگے قسم سوں — نہیں کچھ فرق سخن میں
کیا کامل استادؔ[۲] دیا سبق جفا کا — اس شوخ میرے کوں
عاشق کوں پکڑ قتل کرے تیغ عدم سوں — اک رمز نین میں
جب شوخ کمر باندھ چلے بانکی دھج سوں — با لشکر غمزہ
رستم کے بدنؔ[۳] لرزہ پڑے تیغ دعلم سوں — در گور و کفن میں
اشرف ہمہ شب کرتا ہے یہ نالہ وزاری — در پیش خداوند

---

[۱] پہن [۲] یعنی استاد نے [۳] بدن میں

یا پیر غلام اپنے کوں دیہ[1] لطف و کرم سوں آرام وطن میں

## غزل ریختہ

آیا نہیں وہ شوخ نہ جانو کیا سبب[2] ہے
چر کیوں لگا ہے اتنا کوئی واسطہ[3] عجب ہے

دن رین ہے یہ جھوراتن[4] کھا گیا وچھوڑا[5]
فریاد کر پکاروں پر کار کا ادب ہے

پھیرا نہ یار پایا کیا اس کے دل میں آیا
ہن[6] ڈھونڈ[7] اس چرن کی دلمیں ہی طلب ہے

تم اے صبا ہے جائیو میرا پیام لائیو
لکھ سیں مجھے بتائیو آون[8] تمہارا کب ہے

وعدہ کیا تھا پرسوں گئے گذر سال برسوں
قیامت تلک بھی آئیہ بھی قرار[9] جب ہے

اشرف خودی جوار و (؟) سب دور کر کے ڈارو
پھر آنکھ کھول دیکھو سبھی رب رب رب ہے

## غزل ریختہ

بہار آئی ہے اے بلبل چمن میں آشیاں کیجے
گلوں کے آونے[10] کی تہنیت ورد زبان کیجے

چمن میں جام ہے مے ہے سجن ہے اور ساقی ہے
چلو یارو شتابی سیں چمن میں جا مکاں کیجے

نہ کیجو بے وفائی سوں غرورت[11] حسن کی ہرگز
وفاداری میں ہر لحظہ بہار بے خزاں کیجے

تلی[12] پرے کھڑا ہوں جان تیرے کے تصدق کو
اگر نہیں مانتا مجھ کوں تو آ کر امتحاں کیجے

ملامت کا نشانہ ہو رہا اشرف ترے در پر
نگہ سوں تیر آرش اور ابرو کی کماں کیجے

یہ ملمع غزل بھی اشرف کی تصنیف ہے۔ اس میں اس نے یہ التزام کیا ہے کہ ہر مصرعہ کا ایک حصہ فارسی میں ہے اور باقی حصہ اس کا ترجمہ اردو میں ہے۔

---

[1] دے [2] دیر [3] سبب [4] فکر۔ تشویش۔ غم
[5] فراق [6] اب [7] ڈھول غبار [8] آمد۔ آنا [9] اقرار
[10] آنا [11] غرور [12] ہتھیلی

اے دلبر شیریں سخن (میٹھی تمہاری بات ہے) | در روز و شب خوانم ترا (یہ ورد دن اور رات ہے)
یک دم گر آئی اے صنم (اک پل میرے دل آئے تو[1]) | دارم بتو یک دو سخن (تجھ ساتھ اک دو بات ہے)
دیری مکن زودی بیا[2] (جھب آ تو[3] چیر لائیں نہیں) | امشب شب قدر است ایں (آج رات کو شبرات ہے)
در شش در اندیشہ ہا (شبہے کے گھمن گھیر میں) | افتاد خصم[4] با خجل (وَیری بڑا بذات ہے (کلا)

اشرف بگو میرد عدو (کہ تا مرے وَیری مرا)
ہست ایں خبیث بد صفت (وَیری بڑا بدذات ہے)

## غزل عرفانی

محبت میں نہیں لائق طریقہ خود نمائی کا | خودی کوں دور کر دل سوں پکڑو[5] رہ پارسائی کا
جسے[6] دل میں دوستی ناہیں[7] زباں کی کیا محبت ہے | منافق ہو طریقت میں وسیلہ ہے جدائی کا
جسے[8] نہ مطلب ہے ملنے کا تاں[9] بے مطلب ہوا ہیں | غرض مطلب کی ہے مانع تری مطلب روائی کا
مربی کی توجہ بن نہیں مرتا نفس کافر | نفس کا تازیانہ ہے یہی ٹکڑ[10] گدائی کا
تیری اے شیخ گذری عمر ساری بت پرستی میں | ...... بتخانہ میں طعنہ بے حیلی کا
عشق میں محو ہونا خوب ہے کیا.... پھرتے ہو | نہیں منظور اس رہ میں علم طبع آزمائی کا
جو اسکے غیر عالم[11] میں ہے ہو تو اس سے بیگانہ | کہ ہے اس ساتھ بیگانے کے رشتہ آشنائی کا
پڑھے زاہد جو دوگانہ کرے اس رہ سے بیگانہ | ہزاروں زہد سے بہتر ہے اک دم بے ریائی کا
لیا ہو تو ریاضت میں یہ سیماب نفس یارو | تجھے جسے[12] آرزو ہے دل میں کسب کیمیائی کا

کہے اشرف سنبھل کر پار کھو دریائے وحدت میں
نہو مغرور اس دریاء میں علم آشنائی کا

---

[1] طرف　[2] جلدی　[3] دیر نہ لگانا　[4] بیری دشمن
[5] پکڑو　[6-8] جو۔ اگر　[7] نہیں　[9] تو
[10] ٹکڑا　[11] ماسوی اللہ　[12] جو۔ اگر

## غزل

سجن نے رُخ اُوپر وہ زلف پیچا پیچ ڈالی ہے
کہو کیا چاند چودس پر گویا یہ رات کالی ہے

مجھے امید تھی اس ماہ رو سیں کام پاؤں گا
نچانا تھا یقین کر کے کہ آخر چاند خالی ہے

تیرے بن باغ میں لگتا نہیں دل آشناواں[1] کا
نظر میں چشم نرگس کے یکایک دام جالی ہے

مویاں[2] بھی نام دلبر کا نہیں ہوتا جدا دل سیں
کہ دل کی نخل تاب عشق کے پانی سیں پالی ہے

ہزاراں[3] عاشقاں کوں دیکھ اسکوں جاں بلب آوے
کوئی واقف نہیں جاں کا کہ کس[*] بدسیں نکالی ہے

میں اس زلف مسلسل کوں کیا معلوم راز اپنا
بحمد اللہ ہویا[4] واقف کہ یہ قرعہ رمالی ہے

نہیں فہمید جو سمجھو یں ان بڑوں[5] کیاں رمزاں
قصیدہ حسن میں جاتا[6] کہ وہ شہ بیت عالی ہے

کہوں ظالم کوں کس مظلوم کا پیتا ہے خوں امروز
کہ آگے سے زیادہ اُن لباں پر خوب لالی ہے

تیری اس خوش ادائی سیں رقیبوں کو نہیں پروا
کہ اشرف عشق تیرے میں دیوانہ لاابالی ہے

## غزل

دیدم شبے درخواب خوش استادہ جاناں یکطرف
فریاد عاشق یکطرف شور رقیباں یکطرف

شاید کہ مسجد میں کہیں اس شوخ کی تی[7] ہے گذر
زاہد تڑپتا یکطرف تسبیح و قرآں یکطرف

ٹھاکر دوارے میں جو کھو ہے عشق اسکا برقرار
چیلا گوسائیں یکطرف گھنٹی و مالا[8] یکطرف

میخانہ میں جا کر دِکھا وس خوبرو کا عشق ہے
خم یکطرف مے یکطرف ساقی پریشاں یکطرف

گلزار میں جا دیکھیا[9] اس گلبدن کے واسطے
بلبل پکارے یکطرف قمری ہے نالاں یکطرف

لالہ کھڑا ہے باغ میں سینہ میں اُنکے داغ ہے
سوسن چنبیلی یکطرف نرگس بھی حیراں یکطرف

مکتب میں جا کر دیکھیا[10] ہے کس طرح سیں وہ خبر آب
چفتی ملطفہ یکطرف تختی گلستاں یکطرف

---

[1] آشناؤں [2] مرنے پر [*] طرح [3] ہزاروں [4] ہوا [5] بڑوں کی رمزیں
[6] جانا [7] پیا ہے [8] کی ہے صحیح معنی کیا ہے [9] مالا [10] دیکھا [11] دیکھا ہے۔

عاشق بچارہ در اوپر گھائل کھڑا ہے سر بسر　　سر یکطرف پا یکطرف تن یکطرف جاں یکطرف

اشرف سجن کے نام پر ایسا دوانہ ہو رہیا[2]

کاغذ سیاہی یک طرف قینچی قلمداں یکطرف

## اشرف

اب پیا بن دیکھو سکھی کیا دکھ مجھے جرنا[3] پڑا　　ڈونگھا[4] سمند پریم کا اب با ہیلی ترنا[5] پڑا

پیا پیالہ پریم کا جیوڑا نہ رہیا وا کہیں　　سر انا الحق بول کر سولی اوپر چڑھنا پڑا

جب سے گیا وہ چھوڑ کے نینن ہیں نیند آئی نہیں　　جاؤ سیو گھر آپنے[6] اب بے اجل مرنا پڑا

اب اس پیا کے واسطے جیوڑا کیا اب اپنا کیا　　لیلے پیالہ کوئی[7] یہ خون مُڈ کرنا پڑا

دل بھی حوالے کر دیا پر جان بن راضی نہیں　　یہ سیس اپنا کاٹ کر اس پاؤں پر دھرنا پڑا

چاہ زنخداں دیکھ کے بر جانہ رہیا[8] دل مرا　　یارو خدا کیواسطے اس پڑن[11] میں پڑنا پڑا

لے رہی حیا اب نہ کیا کیا دوس دیجے غیر کوں　　قابل کا چاونا[12] سر اٹھا کھڑنا[13] پڑا (کذا)

جس طرف دیکھوں جائے کے دلبر نظر آتا نہیں　　اوس ماہ کنعانی صفت جا کھوہ[14] میں جھڑنا پڑا

نہ لیاوے[15] مالن باغ سیں یہ گل چنبیلی کیوڑا　　مجھ کوں پیا بن چھیج[16] پر جو تجھ میں سڑنا[17] پڑا

پوتھی کتابان[18] دیکھیاں[19] مقصد نہ کچھ حاصل ہوا　　یہ سبق ادکھا[20] پریم کا آخر مجھے پڑھنا پڑا

اشرف نہ کر یہ گفتگو اب اس پیا کے روبرو

مرشد جو کامل عشق دا[21] دامن ایہو پھڑنا[22] پڑا

---

[1] دیوانہ [2] ہو رہا [3] برداشت کرنا [4] گہرا [5] تیرنا۔
[6] دل قابو ہیں نہ رہا [7] اپنے [8] کوئی [9] شراب
[10] نہ رہا [11] افتاد [12] اٹھانا [13] لے جانا [14] کنوئیں میں
گرنا پڑنا [15] لاوے [16] سیج [17] جلنا [18] کتابیں [19] دیکھیں
[20] مشکل [21] حرف اضافت کا [22] پکڑنا۔

ذیل کی یہ ناتمام غزل بھی کسی پنجابی شاعر کی تصنیف ہے

مسافر ہو کے رہنا تھا دُنی[1] کا درد سہتا تھا | سارا دن روز کہتا تھا کہ آخر خاک ہو جانا
جنہاں[2] گھر پالکی گھوڑے زری زربفت کے جوڑے | او نہاں[3] کو موت نہ چھوڑے کہ آخر خاک ہو جانا
جنہاں گھر جھولتے ہاتھی ہزاروں لوک تھے ساتھی | اُنہاں کو کھا گئی ماٹی کہ آخر خاک ہو جانا
جنہاں کے لاکھ[4] ہیں پلّے وہ خالی دست ہو چلّے[5] | اونہاں جا جنگلیں[6] ملے کہ آخر خاک ہو جانا
جنہاں کے باغ ہیں رستے وچھاندے[7] ریشمی بستے[8] | اوہ بہندے کھٹّے[9] ہستے کہ آخر خاک ہو جانا
سجن کے وال ہیں کالے ملایاں[10] دودھ سیں پالے | اُپر سب خاک سیں ڈالے کہ آخر خاک ہو جانا
بنا کر کفن کا چولا اٹھا کر لے چلے ڈولا | نہیں ساتھی بجز مولا کہ آخر خاک ہو جانا

یہ دو شعر بھی ایک بیاض میں سے نقل کئے جاتے ہیں۔ غالباً کسی پنجابی شاعر کے ہیں

ارے یارو عجب دیدم کراڑی[11] خوب نتھ والی
شنیدم غلغل جھنجر گرفتہ ہاتھ موں تھالی
یکے من نازنین دیدم کہ تھم تھم پیر دھرتی ہے
کمر زنبور سے پتلی وہ آپوں[12] ٹوٹ پڑتی ہے

اس بیاض میں یہ تین شعر بھی درج ہیں۔ مصنف کا نام نہیں دیا گیا۔ لیکن انداز سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ کسی پنجابی بزرگ کی جولانئ طبیعت کا نتیجہ ہیں

چشم کرتی تجھ دیکھن[13] کو زاریاں | رات دن لیتی لہویں تاریاں[14]

---

[1] دنیا [2] جن کے گھر میں [3] ان کو [4] جن کے قبضے میں لاکھوں روپے تھے [5] چلے [6] جنگلوں میں جا بسیرا کیا [7] بچھاتے [8] بستر [9] وہ زمین پر بیٹھے [10] بالائیوں [11] ہندو عورت [12] خود بخود [13] تیرے دیکھنے کو [14] تیرنا سے حال صد

مسکرا کر مجھ کو رونا زار زار — اور ناں[۱] کو جا کرے دلداریاں
وعدہ کر کر بے وفا ہوتا صنم — اس طرح ہرگز نہ ہوتیاں[۲] یاریاں

---

پروفیسر شیرانی نے "پنجاب میں اردو" کے ص ۱۲۷ پر امیر خسرو کی طرف منسوب کی ہوئی ایک غزل بحوالۂ بیاض پروفیسر سراج الدین آذر درج کی ہے۔ مجھے اس سے ملتی جلتی ایک اور غزل امیر خسرو کے نام پر ملی ہے وہ بھی درج کرتا ہوں۔

نقد دلم دزدیدہ صندوق سینہ پھوڑ کر — پکڑوں قیامت میں تجھے آگے خدا کے چور کر
غرہ مشو بر حسن خود دن پانچ دس مہمان ہے — محبوب یوسف سے گئے وہ زیب و خوبی چھوڑ کر
میرا جو تم نے من لیا تم نے جوے غم کو دیا — غم نے مجھے ایسا کیا جیسا پتنگا شمع پر
از بہر تو دیوانہ ام آوارہ گشتہ خانہ ام — یہ دوست کیا انصاف ہے ہنسنا ہمیں منہ موڑ کر
خسرو کہے باتاں عجب دلبر پیاوے اک قدر — قدرت خدا کی یہ عجب ہیں جی دیا پر لاے کر

تیسرا اور آخری شعر جس میں شاعر کا تخلص ہے۔ پروفیسر صاحب کے ہاں موجود ہیں۔ اور یہ دونوں شعر ردیف و قافیے کے لحاظ سے باقی تین اشعار سے مختلف ہیں۔

عبدالرحمٰن خلدی کی ایک غزل پروفیسر شیرانی نے اپنی کتاب کے صفحہ ۳۰۷ پر درج کی ہے اور اس کی دو غزلیں میں اپنے محولہ بالا مضمون میں دے چکا ہوں۔ اس کے بعد مجھے ایک بیاض سے خلدی کی یہ ایک اور اردو غزل ملی ہے۔ جو اس نے ولی کے تتبع میں لکھی تھی:

آ جدائی نکر خدا سیں ڈر — غم فزائی نہ کر خدا سیں ڈر

---

[۱] اوروں کو [۲] ہوتیں

آگ برہوں کی آگ ہی ہے تمیز (کذا) — اب ہوائی نہ کر خدا سیں ڈر
دلبری دلبراں کوں لایق ہے — جاں ربائی نہ کر خدا سیں ڈر
تیرے سادے وہ نیں خونی ہیں — سرمہ سائی نہ کر خدا سیں ڈر
منہ در آیا نہ بول عاشق کوں — ژاژ خائی نہ کر خدا سیں ڈر
ہیچ غمزہ کو قتل کر جاوے — اب دہائی نہ کر خدا سیں ڈر

سُن وؔلی کا سوال خلدی گفت
" بیوفائی نہ کر خدا سیں ڈر "

فضل حق



# مرقع داراشکوہ اور اُس کا مقدمہ

ذیل کا مضمون ہمارے عنایت فرما مسٹر محمد عبداللہ صاحب چغتائی نے پیرس سے بھیجا ہے۔ مضمون اُن کے خاص "جناتی" خط میں لکھا ہوا ہے۔ اور وہ مصر ہیں کہ اس کو ضرور شائع کیا جائے۔ مکرمی حافظ محمود شیرانی صاحب نے توجہ فرما کر اس کی تصحیح میں کوشش کی ہے۔ مگر نتیجہ انہی کے الفاظ میں درج ذیل ہے:۔

"قدم قدم پر صاحبِ مضمون کی بدحواسی عیاں ہے۔ کتبوں اور تصاویر کی فہرست ہی اوّل تو نامکمل دی ہے۔ اور بیان بہت کچھ تشنہ ہے۔ دوسرے داراشکوہ کا دیباچہ اس سے بھی بدتر حالت میں ہے۔ چغتائی صاحب کے جناتی خط کے پڑھنے میں خاصہ کاوش سے کام لیا گیا ہے۔ مگر پھر بھی میں عہدہ برآ نہ ہو سکا۔ آپ خود دیکھ لیں مجھے جگہ جگہ استفہامیہ سے کام لینا پڑا ہے۔ آخری اشعار کو بصورت نثر لکھا ہے۔ دیباچہ کی عبارت کئی جگہ سے غیر مربوط ہے جس میں ربط پیدا کرنا میرے بس کا روگ نہیں۔ چغتائی صاحب کہتے ہیں کہ میں نے اسے نگارستان منیر کے خاتمہ سے نقل کیا ہے۔ لیکن مجھے منیر کی کوئی تصنیف جو نگارستان کہلاتی ہو معلوم نہیں۔ کارستان منیر میرے پاس ہے مگر اس میں یہ دیباچہ موجود نہیں اور نہ وہاں کوئی اس کا موقعہ ہے۔ ممکن ہے کہ منیر کی انشا میں ہو۔ میں نے تو نگار نامہ بھی اُٹھا کر دیکھ لیا۔ اس میں صرف خطوط ہیں اور کچھ نہیں۔"

ان حالات میں مضمون سے پورا فائدہ اٹھایا نہیں جا سکتا۔ تاہم چغتائی صاحب کی محنت کو سرتاسر ضائع کر دینا بھی مناسب معلوم نہ ہوا۔ اس لئے

اس کو ذیل میں شائع کیا جاتا ہے :-

"ایڈیٹر"

یہ بات[1] ہر شخص جانتا ہے کہ شہزادہ دارا شکوہ ایک عمدہ شاعر اور خوشنویس ہونے کے علاوہ بے شمار کتب تصوف کا مصنف تھا۔ اس نے اپنے زمانۂ شہزادگی میں علوم و فنون کی طرف بھی خاصی توجہ دی تھی۔ اس کے بے شمار ثبوت کیا بلکہ نمونے ملتے ہیں۔ چنانچہ میں نے اس کے دیوان کا ایک نسخہ جو کسی قدر نامکمل ہے آگرہ میں محترم سید ظفر الحسین، خان بہادر کے پاس دیکھا۔ شہزادہ دارا شکوہ قادری تخلص کرتا تھا۔ جو بالکل صحیح معلوم ہوتا ہے کلام کے اعتبار سے یہ نسخہ واقعی لاجواب ہے۔ اسی طرح تلاش سے اس کے متعلق دیگر علمی چیزیں بھی دیکھنے میں آئیں۔ چنانچہ قیام لندن کے زمانہ میں مجھے انڈیا آفس کے کتب خانہ میں اس کے مملوکہ ایک مرقع تصاویر کے دیکھنے کا اتفاق ہوا اور حیران ہوا کہ یہ بیش بہا خزانہ جو مغلی عہد کی تصویر کشی کا ایک نہایت اعلیٰ نمونہ ہے یہاں موجود ہے۔ اگرچہ سابق میں اس سے متعلق مفصلاً قبلہ پروفیسر شیرانی سے سن چکا تھا اور دیکھنے کا اشتیاق تھا۔ خدا کا شکر ہے کہ میری یہ آرزو پوری ہوئی۔ میں اس کی ایک مختصر سی کیفیت ذیل میں درج کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ میری یہ سعی علمی کام کرنے والوں کے لئے مفید ثابت ہوگی :-

## مرقع دارا شکوہ

پہلے صفحہ پر سید علی الحسینی کتابدار حضرت خلد آشیان اورنگ زیب عالمگیر کی مہر ہے۔ جس کے اصل الفاظ یہ ہیں :-

"سید علی الحسینی مرید بادشاہ عالمگیر ۱۰۶۹ سنہ"

---

[1] میں اس مضمون کو بہت پھیلا کر لکھنا چاہتا تھا۔ مگر سردست دیگر مصروفیتوں کی وجہ سے صرف ایک فہرست پر اکتفا کرتا ہوں۔ ع ہے یہ مثل کہ پھول نہیں پنکھڑی سہی ۔

صفحہ ۲ پر جو عبارت ہے سنہری زمین پر مرقوم ہونے کی وجہ سے اس کی سیاہی ماند پڑ چکی ہے اور پڑھی نہیں جاتی۔ مگر یہ بے ربط الفاظ پڑھے جاتے ہیں:۔

این مرقع نفیس پاس (؟) ھمدم و ھمراز ۔۔۔۔۔ خاص

نادرہ بیگم داد"

"محمد دارا شکوہ ابن شاہ جہان بادشاہ غازی ۱۰۵۱ھ"

یہ تو ہر شخص کو معلوم ہے کہ نادرہ بیگم داراشکوہ کی بیوی کا نام تھا۔ عبارت بالا سے یہ امر پایۂ ثبوت کو پہنچتا ہے کہ مرقع ہذا شہزادہ موصوف نے اپنی بیوی کو ہدیہ میں دیا تھا۔ اور داراشکوہ نے خود اس پر یہ عبارت اپنے ہاتھ سے لکھی ہے۔

مرقع ہذا کا ہر ورق پہلے صفحہ پر تصویر اور دوسرے صفحہ پر اساتذہ کی خطاطی کے نمونہ کا حامل ہے۔ میں یہاں صرف وہی عبارت نقل کرتا ہوں جو ان اساتذہ نے اپنا العبد لکھتے وقت رقم کی ہے،۔

ع ۲ نمونہ کتابت محمد صالح قدیمی۔

ع ۲۰/۲ "العبد علی کاتب"

ع ۲۱/۱ "الفقیر المذنب میر علی الکاتب"

ع ۲۱/۲ ایک ایرانی نوجوان کی تصویر ہے۔ جام بھر رہا ہے۔ تصویر ہذا پر درج ہے "علی محمد خاں مصور ۱۰۴۳ھ"۔

ع ۲۱/۱ نہایت عمدہ تصویر ہے۔ جو ایرانی مصوری کا اعلیٰ نمونہ ہے۔

ع ۲۷/۲ "الفقیر عبدالحیینی ۱۰۱۵ھ"

ع ۲۸/۱ فقیر عبدالرحیم عنبریں قلم"

ع ۲۹/۱ "کتبہ العبد محمد حسین زریں قلم جہانگیر شاہی۔

ع ۲۷/۱ ایک مغل تصویر نہایت عمدہ ہے۔ کوئی شہزادہ کسی درویش کے پاس بیٹھا ہے۔

ع ۳۹/۱ نمونہ کتابت از سلطان محمد خنداں

ع ۳۸/۲ " محمود بن اسحاق شہابی "

ع ۴۰/۲ " نمونہ کتابت فقیر محمد الکشمیری "

ع ۴۱/۲ و ع ۴۱/۱ پودوں کی نہایت عمدہ تصویریں -

ع ۴۸/۱ کسی امیر کی تصویر ہے - اور ہردو طرف ؛ فقیر علی و میر علی لکھا ہے -

ع ۵۶/۲ وصایای اردشیر بابکان -

ع ۶۰/۲ نمونہ کتابت شاہ محمود کاتب -

ع ۶۲/۲ کتبہ زین الدین محمود " یہ سبز سیاہی میں لکھا ہے -

ع ۶۵/۲ " فقیر محمد حسین زرین قلم اکبر شاہی "

ع ۶۷/۱ و ع ۶۷/۲ پرندوں کی بہت عمدہ تصاویر ہیں -

ع ۶۸/۱ " فرنگی عورت کی تصویر ہے جو کسی دوسرے فرنگی سے ملاقات کر رہی ہے -

ع ۶۹/۱ مشقہ سلطان محمد لوز تجاوز اللہ عنہ " کتابت سفید سیاہی میں سیاہ زمین پر ہے اور نام گلابی رنگ میں ہے -

اخیر میں پھر سید علی الحسینی کی مہر ہے

یہ دستور رہا ہے کہ ایسے مرقعوں کے مقدمے لکھے جاتے تھے - چنانچہ مجھے تین چار مقدموں کے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے - ان ہی سے ایک وہ ہے جو دارا شکوہ نے خود اپنی عبارت میں تحریر کرایا اور مجھے نگارستان منیر کے نسخہ کتب خانہ ملی پاریس میں دستیاب ہوا اس لئے میں مرقع دارا شکوہ کی مختصر کیفیت مندرجہ بالا کے ساتھ اس کا درج کرنا بھی یہاں مناسب سمجھتا ہوں -

(لہ) دیباچہ مرقع کہ از زبانِ دارا شکوہ رقم زدہ (ورق ۱۰۶)

---

لہ یہ دیباچہ کتب خانہ ملی پاریس ع ۱۰۶/۲ سے نقل کیا گیا ہے اس کے دو اور نسخے دیکھنے میں آئے - مگر وہ اتنے صاف نہ تھے - اگرچہ یہ بھی کوئی معدہ نہیں لکھا ہوا - ایک نسخہ بوڈلین اوکسفورڈ میں اور ایک نسخہ کتبخانہ مولوی عبدالحق صاحب اورنگ آباد میں دیکھا تھا - اور یہ نگارستان منیر کے ساتھ ملا ہوا ہے -

حمدی که قلم از تحریر آن قاصر است و خیال از تصویر آن عاجز بر آرندهٔ خط زخطان و نگارندهٔ صورت بتان را که اوستاد قدرتش ورق آفتاب را بجداول طلامی طراز د- نقاش صنعتش نیمرخ ماه را مستقبل میساز د زیبیان در هر قطعه زمین اورا میخوانند و آسمانیان هر صورت نامش بر زبان میسرایند- مثنوی

نقش بند صحیفهٔ گلزار چهره پرداز شاهدان نگار
شده از صنع کلک او جاوید خط روی بتان خط خورشید
معنی آسا بصورتش کار است زان بهر صورتے نمودار است
قلم قدرتش نهد ز حباب نقطهٔ آبدار بر خط آب
گشته از وی جهان نمود پذیر چون زنقاش مجلس تصویر

درودی که از زبان قلم بیرون تراود در صحیفهٔ دل نقش پذیرد اولین حرف دیباچه شهود(؟) و آخرین نقش کارنامه وجود(؟) را که بقلم بتان خطے بهر صفحه قمر کشید و قمر را بصورت دو پیکر گردانید ے

محمد آن شبیه ایزد پاک کزد صورت گرفته کار افلاک
بود ممتاز اجسام و جواهر که از وی صورت حق گشته ظاهر

و هزاران ثنا بر چهار یار او باد که چهار لوح مرقع خلافت اند و چهار چمن حدیقه شرافت و بر جمیع پیروان او که سر بر خط فرمانش نهاده اند و نقش ایمانش را در دل جای دارند خصوصاً چهره پرداز صور الهام خط شناس صحیفه ایام آئینه نگارین مرقع انداخته رمح خطی قلم را سرکرده ام و قلم و خط را بدست آورده ام خط شناسان هفت اقلیم یکقلم سر بر خط نهاده اند و خوش نویسان روی زمین در هشتم پشت انگشت بر زمین گذاشته اند دستِ اوستادانِ این فن را بر بسته ام و ازین دست کار دست بسته کرده ام این کارنامه را از خط آبدار خود زینت داده ام و این روش چمن را از رشحاتِ کلک خویش طراوت بخشیدم-

بنام ایزد عجب کارنامه که صحبت خطش با تصویر خوش بر آمد و نقش تصویرش با خط درست نشسته خطش دائره نواز است و تصویرش صورت و معنی است زهی بادشاه گیتی ستان که قلمرو هندوستان از فیض لطفش بهره یابست و خهی شاهنشاه والامکان که خط جبینش سرمشق آفتابست شبیهش را صورت تاجداران بر سرگذاشته و صورتش را آئینه ضمیران در دل نگاشته اند کارشرع از وصورت گرفته و نقش و نگار اسلام از و درستی پذیرفته سرمشق نویس عدالت است و صورت نگار جلالت سرلوح صحیفه اقبال است و منشأ صورت اجلال

قطعه

صاحبقران ثانی شاه جهان اوّل — آن شه که صورت دین گشته از و مکمل
صاحبقران اوّل چون او نبود آری — نقاش نقش ثانی بهتر کشد ز اوّل

و لبعده منکه دارا شکوه ابن شاه جهانم روزگاریست که بدستیاری قلم خطه خط را آباد ساخته ام و طرح این بدعوی حسن خطی بر آورده و بر خطش از روی لطافت صورتے پیدا کرده از شرم قطعه اش قطعه سخن رنگ باخته قطعه فردوس بے آب شد؛ از خجالت خطش خط آب ترگشته و خط آفتاب از درجه اعتبار افتاده تصویرش چون عزیمت گران در خط نشسته و خطش چون صورت پرستان دل بصورتے بزبان حال اسم بامنصور خوانده حسن تصویرش از حسن محبوبان ش (کذا) است و نقطه خطش با خال خوبان خویش پیوند

قطعه

بلطف ایزد پاک این مرقع رنگین — زسعی خامهٔ من یافت صورت اتمام
نگه زفیض تماشای او شود سرمست — از انکه هست خطش نشأه بخش چون خط جام
بحسن صورت زانگونه دلفریب بود — که در خطند زشرمش بتان سیم اندام
ازان بخطش دارند چشم اهل نظر — که چشم انجم روشن شود ز سرمهٔ شام

خطش چو خط رخ ماه طلعتان زیباست همیشه باد از وزیب صفحهٔ ایام
سیه جردگان سواد سخن که از نهانخانهٔ دل بدر دو وات؟ لب رسیده اند و از کوچهٔ قلم بفضای صفحه خرامیده بدست کاتب سیه کار گرفتار شده اند که چون او غلط نویسی درین جزو زمان در هیچ قلمرو نیست و به بهانهٔ تقطیع بعضے را پاره پاره ساخته وبتقریب دران؛ برخی را بر سنگ زده از جهل مرکب یکقلم غلط مینویسد و در سهو القلم هیچ خط رخطائی نمیکند سخن از جور خطش جامهٔ کاغذ پوشیده و صفحه از سرزنش کلکش روی خود خراشیده خطش قابل ریخت بلکه شائستهٔ تراشیده میخواستم که دست آن سیه کار را قلم کنم تا قلم بر ورق زندگانی نوخطان نکشد ـ اما چکنم که قلم رفته را علاجی نیست

خوشنویسی بیت نظمم را نوشته آنچنان کز دل اهل تماشا گرد کلفت رفته است
اندران خط یک الف افزائشت آراسته؛ راست گوئی در چمن رعنا نهالے خفته است
میکشاید مدعی بر من زبان اعتراض کین الف را شاعر کج طبع چون کج گفته است[1]

محمد عبد اللہ چغتائی

---

[1] اس نظم پر یہ نسخہ ختم ہوتا ہے اور خاتمہ پر یوں لکھا ہے :۔ "تحریراً فی التاریخ پنجم شہر صفر المظفر بوقت عصر روز جمعہ ۱۲۴۱ھ بفضل خدای عز وجل باتمام رسید"

# تنقید و تبصرہ

## طب العرب نمبر

آج سے سترہ اٹھارہ برس قبل انگلستان کے مشہور مستشرق پروفیسر براؤن نے عربی طب (اریبین میڈیلین) کے موضوع پر کالج آف فزیشن میں چار مقالے پڑھے تھے۔ جو ۱۹۲۱ء میں کیمبرج یونیورسٹی پریس سے شائع ہو چکے ہیں۔

پروفیسر براؤن اپنی محنت و کاوش، تحقیق اور دقت نظر کی وجہ سے مستشرقین میں بہت بلند درجہ رکھتے ہیں۔ پروفیسر موصوف نے اپنے ان چار خطبات سے عربی علم الطب پر بہت بڑا احسان کیا ہے۔ لیکچر نہایت تحقیق و تفحص سے تیار کئے گئے تھے۔ علمی دنیا میں بڑی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھے گئے۔ اور کئی زبانوں میں ان گراں منفعت خطبات کے تراجم شائع ہوئے۔ چنانچہ فرانسیسی ترجمہ ۱۹۳۳ء میں پیرس میں طبع ہوا۔ اس بات کی اشد ضرورت تھی۔ کہ ان لیکچروں کو اردو میں منتقل کیا جائے۔

حکیم نیر واسطی صاحب ہمارے شکریے کے مستحق ہیں۔ کہ انہوں نے اپنی گوناگوں مصروفیتوں کے باوجود اس اہم ضرورت کی طرف توجہ فرمائی۔ اور پروفیسر براؤن کے پہلے لیکچر کو اردو کا جامہ پہنا کر رسالہ "شمس الاطباء جڑی بوٹی" کے خاص نمبر طب العرب میں شایع کیا۔ حکیم صاحب نے محض

ترجمہ ہی پیش نہیں کیا، بلکہ بعض جگہ فاضل مستشرق سے اختلاف کیا ہے۔ اور حواشی اور معلومات کا اضافہ بھی کر دیا ہے۔ حکیم صاحب کے استدلال یا نتائج سے ہر مقام پر اتفاق نہیں کیا جا سکتا تاہم ان کی سعی مستحسن ضرور ہے۔

جہاں تک افادیت کا تعلق ہے۔ مضمون بہت مفید اور قابلِ قدر ہے۔ مگر ہمیں افسوس ہے کہ ہمارے ملک میں ابھی تک طباعت و صحت کی جانب بہت کم توجہ دی جاتی ہے۔ اچھی خاصی علمی اور ادبی چیزوں کو طباعت اور کاغذ کے نقص کی وجہ سے بالکل بے قیمت بنا دیا جاتا ہے۔ اس گراں منفعت رسالے کو بھی ردی کاغذ، کتابت اور طباعت نے ایک بازاری ناول کی حیثیت سے بڑھنے نہیں دیا۔ اس کے علاوہ صحت کے معاملے میں بھی نہایت بے پرواہی برتی گئی ہے۔ ہمیں توقع ہے کہ جب یہ سلسلہ پایۂ تکمیل کو پہنچ جائے تو کتابی صورت میں شائع کرنے سے پہلے مندرجۂ ذیل اغلاط کی صحت کر لی جائے گی۔ ان سے بعض تو ایسی ہیں جو سہو کاتب کا نتیجہ ہیں :-

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | نیچے سے چھ | اذخر تک | آذخر تک |
| ۱۲ | ۶ | عصائہ | عصائۃ |
| ۱۹ | ۱۵ | ابن ابی صیبعہ | ابن ابی اصیبعۃ |
| ۱۹ | ۱۶ | ۶۸۵ھ | ۶۵۸ھ |
| ۲۲ | ۳ | نشراہ | نشراد |
| ۲۲ | ۱۸ | ۶۸۷ھ | ۹۸۷ھ |
| ۶۴ | ۴ | ۲۳۶ھ | ۲۲۶ھ |

مستشرقین کے نام زیادہ احتیاط اور صحت کے محتاج ہیں ص۱۹ پر براکلمن کو براکلین اور وُسٹن فیلت کو ووسٹن فیلڈ، اور ص۵۲ پر فان کریمر کو وان کریمر لکھنا پسند کیا گیا ہے۔ جو قرینِ صحت نہیں۔

ترجمہ بحیثیت مجموعی قابلِ قدر ہے۔ مگر بعض جگہ مفہوم و ترجمہ اصل الفاظ سے ذرا دور ہو گیا ہے۔ مثلاً ص۲۱ سطر اسوشل کا ترجمہ "تمدنی" ضرور ناپسندیدہ ہے۔ اسی طرح ص۲۲ حاشیہ Edited کا ترجمہ "مطبوعہ" صحیح نہیں۔

ص۲۳ سطر اول پر یوں مرقوم ہے: اُن میں آج ہزاروں میں صرف ایک باقی رہ گئی ہے۔ اور وہ بھی نہایت خراب و خستہ حالت میں" حالانکہ اصل الفاظ یہ ہیں:

"Of the books there enumerated it would be hardly an exaggeration to say that not one in a thousand now excists even in a most fragmentary form".

اصل انگریزی عبارت کو پڑھئیے، دونوں عبارتوں کا فرق آپ پر نمایاں ہو جائیگا۔ ص۲۵ کے حاشیہ میں Ibid (جیساکہ انگریزی لیکچروں میں ہے) لکھ دیا ہے۔ بہتر ہوتا کہ اس جگہ ایضاً پسند کیا جاتا۔

ص۴۶ سطر ۹ Cupping حجامت (سینگی لگانا) ہے

ص۵۹ سطر ۸ Antioch کا ترجمہ انطاکیہ ہونا چاہئے تھا۔ "اندیو" غیر مناسب ہے۔

ص۶۱ سطر ۱۱ حوالہ "عربین میڈیسن" کا دینا چاہتے ہیں۔ مگر صفحہ و سطر پیش نظر رسالہ کا تحریر کیا گیا ہے۔

ص۱۶۱ سطر ۲ نیچے سے 'ایڈیسہ (Edessa) کی بجائے رُہا لکھنا زیادہ مناسب تھا
ص۶۵ حاشیہ نولڈیک کی بجائے نلدکے چاہیئے۔
ص۴۷ پر حرانی بکسر الحاء صحیح نہیں۔ بفتح الحاء چاہیئے۔

(عبدالقیوم)

## علیگڈہ کالج میگزین

ہمارے مخدوم جناب ڈاکٹر ضیاء الدین احمد صاحب بالقابہ نے جب سے مسلم یونیورسٹی کی زمام اقتدار اپنے ہاتھ میں لی ہے۔ جہاں یونیورسٹی کے دوسرے شعبوں میں اصلاح وترقی نظر آتی ہے۔ وہاں ایک خاص بات یہ دیکھنے میں آرہی ہے۔ کہ یونیورسٹی سے متعلقہ رسائل واخبارات بھی نئی نئی خصوصیات کے حامل ہورہے ہیں۔

اس وقت ہمارے پیش نظر "علی گرڈھ میگزین" بابت جنوری ۱۹۳۷ء ہے جس کے مضمون نگاروں میں طلبہ یونیورسٹی کے علاوہ بعض نامور اساتذہ کے نام بھی شامل ہیں علی گرڈھ میگزین کا مقصد جیسا کہ جناب ایڈیٹر نے اپنے تمہیدی شذرات میں تصریح فرمائی ہے۔ یہ ہے کہ وہ یونیورسٹی کے طلبہ میں ایک زندگی پیدا کردے اور ان کے جمود وسکوت کو دور کرکے ان میں علم وعمل کی روح پھونک دے۔ اس میگزین کا معیار اچھا خاصہ بلند ہے۔ اور جیسا کہ ایک یونیورسٹی میگزین کو ہونا چاہیئے۔ اس کے مضامین میں تحقیق وتدقیق اور ادب لطیف دونوں شامل ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ اس کے مطالعہ سے اعلیٰ درجہ کے تحقیق پسند اور "ٹیگوری اردو" کے شایقین ہر دو کو بڑی حد تک مایوسی ہوگی۔ لیکن یہ حقیقت واضح ہے کہ ہمارا صحیح نصب العین یہی ہونا چاہیئے کہ ہم ان دونوں راہوں کے درمیان ایک تیسری راہ کی تلاش کریں۔ جہاں ادب وانشا کے ساتھ مضامین کی افادی اور علمی حیثیت کو بھی برقرار رکھا جاسکے۔

تحقیقی مضامین یہ ہیں :-

۱- دہلی کی اولین ترکی سلطنت - از جناب عزیز احمد صاحب ایم اے - ریسرچ سکالر -

۲- لسانیات - از جناب ابواللیث صاحب صدیقی متعلم بی اے (آنرز)

۳- صوبہ بہار میں اردو کی پہلی تصنیف - از ایڈیٹر

۴- مکتب - جناب مولانا احسن مارہروی -

ان ہر چار مضامین کا پایہ تحقیق اچھا خاصہ ہے - تاہم بادب گذارش کی جا سکتی ہے - کہ جناب عزیز احمد صاحب ایم اے کے مضمون میں زبان کی خامیوں کے علاوہ اسلوب بیان میں بہت سی الجھنیں ہیں - ایسا معلوم ہوتا ہے - کہ فاضل مقالہ نگار نے اصلی کتابوں کو دیکھنے کی بجائے غالباً ایلیٹ وغیرہ کے ترجموں کے مطالعہ تک اپنے آپ کو محدود رکھا ہے - چنانچہ بعض جگہ عجیب و غریب سہو ہوا ہے - مثلاً یاقوت کو "یعقوت" اور ابن بطوطہ کو " ابن بطوطہ" لکھا ہے ص ۴۷ پر سلطان قطب الدین ایبک کو سخت دل بے رحم اور ظالم قرار دیا ہے - حالانکہ یہ تمام تاریخی واقعات کے خلاف ہے - اور زمانے کی سپرٹ اور ذہنیت کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ایسا نتیجہ کسی حالت میں نہیں نکالا جا سکتا -

مولانا احسن صاحب مارہروی نے مکتب کے متعلق جو دلچسپ مقالہ لکھا ہے - اس میں نصاب پر جامعیت کے ساتھ بحث نہیں کی گئی -

ادبی اور مزاحی مضامین میں پروفیسر رشید احمد صدیقی کا مضمون ملاح حسب معمول دلچسپ ہے -

میگزین کی کتابت اور طباعت عمدہ اور دیدہ زیب ہے - اور کاغذ نفیس باہتمام قاضی شریف الحسن بلگرامی ڈسٹرکٹ گزٹ پریس علی گڑھ میں طبع ہوا (س م ع)

**مجلۂ عثمانیہ** | جامعۂ عثمانیہ حیدرآباد (دکن) کا سہ ماہی رسالہ ہے جس میں شمارہ ۳ و ۴ شامل ہیں۔ اردو حصّہ ۲۱۶ اور انگریزی ۱۴۱ ۲ صفحات کو محیط ہے۔ اردو حصّے میں تاریخ، سیاسیات، معاشیات و عمرانیات، فلسفہ تحقیقی مقالات، حسن کاری، اور ادبیات کے مختلف شعبوں کے متعلق بہت اچھے مضامین نظر آتے ہیں۔ جو جامعہ کے نئے پرانے طلبہ کے علاوہ اساتذہ کے قلم کا بھی نتیجہ ہیں۔ رسالہ اپنی ظاہری خوبیوں کے لحاظ سے قابل داد ہے بلکہ اُردو کے بہت سے عام ادبی رسالوں سے زیادہ شاندار ہے۔ معنوی اعتبار سے بھی اس کے مضامین کا بیشتر حصّہ لکھنے والوں کی محنت و جانفشانی کی داد کا طلبگار ہے ہم جامعہ عثمانیہ کے طلبہ اور خصوصاً مجلہ کے مدیر سکندر علی وجد اور صاحبزادہ میکش کو ان کی خوش مذاقی اور ادبی ذہانت پر مبارکباد دیتے ہیں۔

مجلہ کا چندہ ۲ روپیہ ہے اور دفتر مجلہ عثمانیہ۔ جامعہ عثمانیہ حیدر آباد دکن سے طلب کیا جا سکتا ہے۔

**مجلّۂ عثمانیہ کا جشن سیمین نمبر**۔ مذکورہ بالا رسالہ کا جشن سیمین نمبر بھی اس وقت ہمارے سامنے ہے۔ یہ رسالہ دو حصوں میں منقسم ہے۔ ایک اردو اور دوسرا انگریزی۔ اردو حصّہ ۲۱۰ صفحات پر مشتمل ہے اور انگریزی ۱۰۲ صفحات پر۔ حضور نظام شاہی خاندان کے افراد اور اعیان مملکت آصفیہ کی ایک درجن سے زائد تصاویر بھی زینت رسالہ ہیں۔

رسالہ محنت اور قابلیت سے مرتب کیا گیا ہے۔ فاضل مضمون نگاروں نے حیدرآباد کے متعلق بہترین معلومات بہم پہنچائی ہیں۔ اور بہت سی مفید چیزوں کو یکجا جمع کر دیا ہے۔ جو بعض اوقات بڑی دقت اور تلاش سے بھی بمشکل ملتی ہیں۔ حضور نظام کا کلام ملوک الکلام کی حیثیت سے زینت رسالہ ہے۔

حصّہ اُردو کے بعض مضامین مثلاً حیدر آباد کی تعلیم اور اردو، عہد عثمانی میں حیدر آباد کی اُردو مطبوعات، عہد عثمانی میں علوم عربیہ کی خدمات، حیدر آباد میں جدید علمی اور ادبی تحریکات، حیدر آباد میں فن مرغ بانی کی ترقی، حیدر آباد میں دیہی تنظیم، حیدر آباد میں زرعی وسائل، نظام ساگر وغیرہ قابل ذکر ہیں
انگریزی حصے میں بھی بعض مضامین قابل دلچسپ ہیں۔ جن میں حیدر آباد میں اخبار نویسی، مرہٹی ادب پر ایک نظر اور حیدر آباد میں تحریک امداد باہمی خاص طور پر پُر از معلومات ہیں۔
سالانہ چندہ ۶ روپے۔ فی پرچہ ۲ روپیہ
ظاہری زیب و زینت خاصی اور تصاویر عمدہ، کتابت و طباعت نفیس۔

**ساربان** غلام احمد خاں بی۔ اے کی ادارت میں ہر ماہ لاہور سے شائع ہوتا ہے۔ اسمیں زیادہ تر سیاسی معاشرتی اور اقتصادی معاملات کے بارے میں مضامین لکھے جاتے ہیں۔ جو اردو کے دوسرے رسالوں کی ہم رنگی کو دیکھتے ہوئے بہت غنیمت ہیں۔ کاغذ اور کتابت و طباعت معمولی ہے چندہ سالانہ تین روپے "منیجر ساربان" کشمیر بلڈنگ لاہور سے طلب کریں۔

**ادبی دنیا کا سالنامہ ۱۹۳۷ء** ادبی دنیا منصور احمد صاحب کی ادارت میں لاہور سے شائع ہوتا ہے۔ زیر نظر نمبر اس کا سالنامہ ہے، اور ۲۴۶ صفحات کو محیط ہے مضامین میں زیادہ تر ڈرامے افسانے اور نظمیں نظر آتی ہیں۔ نظم کا حصّہ بہت زیادہ معلوم ہوتا ہے۔ متعدد تصاویر بھی دی گئی ہیں۔ قیمت رسالے پر درج نہیں۔
ملنے کا پتہ:۔ منیجر رسالہ "ادبی دنیا" لاہور

# اورینٹل کالج میگزین

جلد ۱۳ - عدد ۴ | بابت ماہ اگست ۱۹۳۷ء | عدد مسلسل ۵۰


## فہرست مضامین




گیلانی الیکٹرک پریس لاہور میں باہتمام منشی نظام الدین پرنٹر طبع ہوا اور این این منتر نے اورینٹل کالج لاہور سے شائع کیا

# اورینٹل کالج میگزین

## عرض واجب

**اغراض ومقاصد** اس رسالے کے اجراء سے غرض یہ ہے کہ احیاو ترویج علوم شرقیہ کی تحریک کو تاحد امکان تقویت دی جائے اور خصوصیت کے ساتھ ان طلبہ میں شوق تحقیق پیدا کیا جائے۔ جو سنسکرت۔ عربی۔ فارسی اور دیسی زبانوں کے مطالعہ میں مصروف ہیں۔

**کس قسم کے مضامین کا شائع کرنا مقصود ہے** کوشش کی جائیگی کہ اس سلسلہ میں ایسے مضامین شایع ہوں جو مضمون نگاروں کی ذاتی تلاش اور تحقیق کا نتیجہ ہوں غیر زبانوں سے مفید مضامین کا ترجمہ بھی قابل قبول ہوگا۔ اور کم ضخامت کے بعض مفید رسالے بھی باقساط شائع کئے جائینگے۔

**رسالے کے دو حصے** یہ رسالہ دو حصوں میں شایع ہوتا ہے۔ حصہ اول عربی فارسی پنجابی بحروف فارسی۔ حصہ دوم سنسکرت ہندی پنجابی بحروف گورکھی۔ ہر ایک حصہ الگ الگ بھی مل سکتا ہے +

**وقت اشاعت** یہ رسالہ بالفعل سال میں چار بار یعنی نومبر فروری مئی اگست[1] میں شائع ہوگا +

**قیمت اشتراک** سالانہ چندہ حصہ اردو کیلئے ۲ر اورینٹل کالج کے طلبہ سے چندہ داخلہ کالج کیوقت وصول ہوگا +

کسی سہ ماہی کے رسالے کے نہ پہنچنے کی شکایت رسالہ شائع ہونیکی تاریخ سے ایک ماہ کے اندر دفتر میں پہنچ جانی چاہئے۔ ورنہ ایسی شکایت پر غور نہ ہوسکیگا۔ یہ ایک ماہ کی مدت فروری و مئی و ستمبر اور نومبر کے آخر سے شمار کرنی چاہئے +

**خط وکتابت وترسیل زر** خرید رسالہ کے متعلق خط وکتابت اور ترسیل زر صاحب پرنسپل اورینٹل کالج کے نام ہونی چاہئے مضامین کے متعلق جملہ مراسلات ایڈیٹر کے نام بھیجنے چاہئیں

**محل فروخت** یہ رسالہ اورینٹل کالج کے دفتر سے خریدا جاسکتا ہے +

**قلم تحریریہ** حصہ اردو کی ادارت کے فرائض پرنسپل محمد شفیع ایم اے اورینٹل کالج سے متعلق ہیں اور یہ حصہ ڈاکٹر محمد اقبال ایم اے پی ایچ ڈی کی اعانت سے مرتب ہوتا ہے +

---

[1] چونکہ اگست میں کالج بند ہوتا ہے اس لئے یہ نمبر مجبوراً جون یا ستمبر میں شائع ہوتا ہے +

# جہان آرا بیگم کی ایک غیر معروف تصنیف

## صاحبیہ

جہان آرا بیگم کا شمار ان تیموری بیگمات میں سے ہے۔ جنھوں نے علم و فن کی سرپرستی و قدردانی میں امتیاز حاصل کیا ہے۔ اس کی گوناگون خوبیوں کا ذکر "بادشاہ نامہ" اور "عمل صالح" کے صفحات پر جابجا موجود ہے۔ وہ ان خوش نصیب مغل شاہزادیوں میں سے ہے جنھیں صاحب تصنیف کہا جا سکتا ہے۔ بچپن سے ہی اس کا طبعی میلان اولیائے کرام اور صوفیائے عظام کے مقدس گروہ کی طرف تھا۔ اور اسی میلان نے آہستہ آہستہ اس کے بھائی داراشکوہ کے اثر سے ایک غیر فانی شوق کی صورت اختیار کر لی تھی یہی فطری ذوق اس بات کا محرک ہوا کہ جہان آرا نے بزرگان دین کے سوانح و حالات کو اپنی تصنیفات کے لئے منتخب کیا۔ اس کی سب سے زیادہ مشہور تصنیف مونس الارواح[1] ہے جس میں اس نے حضرت خواجہ معین الدین اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کے سوانح حیات لکھے ہیں۔ لیکن آج میں اس کی ایک دوسری تصنیف کا ذکر کرنا چاہتا ہوں۔ جو ابھی تک گوشۂ گمنامی میں پڑی ہوئی ہے اور جسے بیگم نے مونس الارواح کی تالیف سے دو سال پہلے لکھا تھا۔

جہان آرا کی اس گمنام تالیف کا نام صاحبیہ ہے۔ اس مختصر رسالے میں جس کے کل اُنیس اوراق ہیں۔ اس نے اپنے پیر و مرشد ملا شاہ بدخشی کے حالات قلمبند کئے ہیں اس رسالے کا ایک قلمی نسخہ احمد آباد کے ایک کتاب خانہ میں موجود ہے۔ اس کتاب خانہ کا نام آپا راؤ بھولا ناتھ لائبریری ہے۔ اور اس کی بنیاد ۱۸۶۰ء میں رکھی گئی تھی۔ آپا راؤ کے دادا سارا بھائی مہتہ نے مرہٹہ گردی کا پُر آشوب زمانہ دیکھا تھا۔ اس کے فارسی خطوط کا ایک مجموعہ دو جلدوں میں معدن الانشاء کے نام سے اسی کتاب خانہ میں محفوظ ہے۔ اس کی

[1] اصل نسخہ دستخطی بیگم صاحبہ لکھنؤ کے کتبخانہ میں موجود ہے۔

ایک دوسری کتاب کا نام تاریخ مرہٹہ در گجرات ہے۔ سارا بھائی کے اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا تاریخ مظفر شاہی کا نادر نسخہ بھی اسی کتاب خانہ میں موجود ہے۔

بیگم نے رسالے کے شروع اور آخر میں نہایت صراحت کے ساتھ اس کا نام "صاحبیہ" لکھا ہے۔ اس کی وجہ تسمیہ غالباً یہ ہو سکتی ہے۔ کہ یہ شہزادی بیگم صاحب[۵] کے لقب سے مشہور تھی۔

اس رسالے پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے جہان آرا کے روحانی ذوق اور ذہنی کیفیت کا بخوبی پتہ چلتا ہے۔ اسے اولیائے کرام اور بالخصوص خواجہ اجمیری سے حد درجہ عقیدت تھی۔ اس عقیدت کا صحیح اندازہ مونس الارواح کے مطالعہ سے ہو سکتا ہے یہ خواجہ صاحب کی محبت اور عقیدت کا ہی نتیجہ تھا۔ کہ بیگم کسی چشتی بزرگ کی مرید ہونا چاہتی تھی۔ لیکن مشیت ایزدی کو یہ منظور نہ تھا۔ اور بیگم کو بحالت مجبوری قادری مشرب میں شریک ہونا پڑا۔ جس میں اس کا بھائی داراشکوہ پہلے سے داخل تھا۔ ملاشاہ کا مرید ہونے سے پہلے بھی جہان آرا کا یہ حال تھا۔ کہ جہاں کہیں اسے کسی بزرگ کی موجودگی کا علم ہوتا فوراً وہاں پہنچتی۔ اور نذر نیاز پیش کرتی۔ چنانچہ اس رسالے کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے اپنے بھائی داراشکوہ کے کہنے پر شہر گجرات (پنجاب) کے مشہور بزرگ شیخ دولہ کی خدمت میں نیاز بھیجی اور ان سے فیض چاہا۔ اسی طرح اس نے حاجی عبداللہ صاحب سے بھی فیض کی درخواست کی۔ جو تال جلال گکھر کے حوالی میں رہتے تھے۔

اس رسالے میں جہان آرا بیگم نے ملاشاہ بدخشی کے اوصاف و محاسن پر پوری روشنی ڈالی ہے۔ یہاں تک کہ ان کے لباس اور خوراک تک کا بھی پورا حال لکھا ہے۔ اس نے اپنے مرید ہونے کا واقعہ بھی کسی قدر تفصیل سے درج کیا ہے۔ یہ عجیب

---

[۵] عمل صالح جلد اول صفحہ ۸۰ مرتبہ یزدانی صاحب۔ اس کتاب میں جا بجا جہان آرا کو بیگم صاحب کے لقب سے یاد کیا گیا ہے۔

حسن اتفاق ہے۔ کہ اگرچہ جہان آرا کی اس تصنیف کا سُراغ کسی دوسری جگہ نہیں ملتا۔ لیکن میکڈونلڈ نے اپنی مشہور کتاب اسلام[1] میں دینی زندگی اور مسلک (The-religious life and attitude in Islam) میں فان کریمر کے حوالے سے ملاشاہ بدخشی کے ایک دوسرے مرید توکل بیگ کے کسی رسالے کا ذکر کیا ہے۔ جس میں توکل بیگ نے اپنے مرید ہونے کا واقعہ بیان کیا ہے۔ اور ساتھ ہی ایک شہزادی فاطمہ نامی کے مرید ہونے کی رودادبھی درج کی ہے۔ لیکن یہ روداد شہزادی کے اپنے الفاظ میں نقل کی گئی ہے فاطمہ کا لفظ میکڈونلڈ کے لئے ایک لاینحل معمّا بن کر رہ گیا ہے لیکن پروفیسر گالڈ[2] زنگو کا یہ قیاس درست معلوم ہوتا ہے۔ کہ توکل بیگ نے جہان آرا کو فاطمۃ الزّمانی کے نام سے یاد کیا ہے۔ اور ان کے خیال کی تائید اس بات سے ہوتی ہے کہ جہان آرا کے یہی الفاظ بعینہٖ رسالۂ صاحبیہ میں پائے جاتے ہیں۔ قیاس کہتا ہے کہ توکل بیگ نے یہ عبارت جہان آرا کے رسالے سے نقل کی ہے میکڈونلڈ کی انگریزی عبارت اور جہان آرا کے اصلی الفاظ میں ایک فرق بہت نمایاں ہے اور وہ یہ کہ اس فقرہ "اے ملاشاہ چراغ تیموریہ را تو روشن کردی" کا ترجمہ میکڈونلڈ کے یہاں اس طرح ہے۔ ("O Molla Shah for what reason did you illumine that Timuria") (تم نے اس تیموری کو کیوں روشن کیا؟)

شاہجہان کے متعلق اس کے عہد میں یا اس کے بعد جتنی بھی تاریخی کتابیں لکھی گئی ہیں۔ ان میں داراشکوہ اور جہان آرا کے درمیان دلی محبت واتحاد کا ذکر کیا گیا ہے۔ لیکن اس اجمال کی تفصیل جہان آرا کے قلم سے دیکھنے کے قابل ہے۔ وُہ اپنے بھائی کو عارف کامل۔ نورعین وعین نور اور مملکت باطن وظاہر کا ولی عہد کہکر یاد کرتی ہے۔ جب داراشکوہ قندھار کی مہم کے لئے روانۂ کابل ہوتا ہے۔ تو یہ عارضی

---

[1] کتاب مذکور صفحہ ۱۹۵ سے ۲۰۵ تک [2] اسلام میں دینی زندگی اور مسلک صفحہ ۲۰۴۔

جُدائی دونوں پر بہت شاق گذرتی ہے۔ اور جب کچھ مدت بعد جہان آرا بھائی سے کابل میں جاملتی ہے۔ تو اس کی خوشی کی کوئی انتہا نہیں رہتی۔ شروع شروع میں دارا شکوہ ہی اس کا مرشد و رہبر تھا۔ اور بیگم نہایت واضح الفاظ میں اس حقیقت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ بیگم کا مندرجہ ذیل فقرہ ان کے انتہائی اتحاد و یگانگی کا آئینہ دار ہے: "ما ہر دو یک روحیم کہ در دو قالب دمیدہ شدہ و یک جانیم کہ در دو جسم آمدہ"۔

بیگم نے یہ رسالہ ۲۷ ر رمضان المبارک سنہ ۱۰۵۱ھ میں لکھا۔ عام طور پر خط نستعلیق ہے۔ لیکن کہیں کہیں شکستہ آمیز بھی ہے۔ ایک صفحہ پر کوئی سترہ سطریں ہونگی۔ رسالہ کا اکثر حصہ کرم خوردہ ہے۔ کوئی تعجب نہیں۔ اگر یہ رسالہ بیگم کے اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا ہو۔ کتابت کی نمایاں غلطی ایک ہی ہے۔ جہاں مُوتُوا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوا کو اَنْتَ مُوتُوا کرکے لکھا گیا ہے۔ پہلے صفحے پر سرِ تحریر کے طور پر ھوالفرد لکھا ہے۔ اور رسالہ کا آغاز یوں ہوتا ہے:۔ "حمد و سپاس نامحدود مر خدائے را کہ بذات خویش احد و مطلق است"۔ رسالے کے آخر میں بیگم نے کچھ اشعار ملا شاہ کی تعریف میں لکھے ہیں۔ جن میں انہیں اپنا پیر و خدا۔ دین و پناہ اور شاہ والا کہکر یاد کرتی ہے۔ رسالے کا اختتام اس دُعا پر ہوتا ہے کہ بیگم کے وجد و استغراق اور معرفت میں روز بروز اور ساعت بساعت اضافہ ہوتا رہے۔

اس مختصر سی تمہید کے بعد رسالۂ صاحبیہ" کے مطالب اختصار کے ساتھ پیش کئے جاتے ہیں:۔

مولانا شاہ کے اوصاف و کمالات حد شمار سے باہر ہیں۔ لیکن بیگم نے حصول سعادت کی خاطر یہ رسالہ لکھا ہے۔ اور اس نے اپنے حالات کتاب میں اس لئے درج کر دیئے ہیں۔ تاکہ اس کا نام اس کے پیر و مرشد کے نام کے بعد لکھا جائے اور ان کے نام کی برکت سے خدا اسے بخش دے۔ اور ان کے طالبوں اور عقیدتمندوں

کے زمرے میں اُٹھائے۔

مولانا شاہ کا مولد و وطن موضع ارکسا ہے جو بلدۂ رستاق کا ایک گاؤں ہے اور روستاق مملکت بدخشاں کے توابع میں سے ہے چنانچہ مولانا شاہ خود فرماتے ہیں۔

ملک من از ملکہا ملک بدخشان آمدہ — از بلاد از روستاق واز قُرا از ارکسا

آپ کے والد کا نام مولانا عبدی بن مولانا سلطان علی بن حضرت قاضی فتح اللہ ہے۔ اور آپ کے اسلاف میں سے ہر ایک قاضی کے لقب سے ملقب ہے۔ لیکن ان بزرگوں نے کبھی قضاءت کے فرائض سرانجام نہیں دیئے۔ بلکہ ہمیشہ ان کا پیشہ رضا و تسلیم رہا ہے۔ آپ کی والدہ کا نام حضرت بی بی خاتون ہے وہ عارفۂ کاملہ اور رابعۂ دہر تھیں۔ اور اس دنیائے فانی سے رحلت فرما چکی ہیں۔ مولانا شاہ کے دو بھائی ہیں۔ اور ایک بہن۔ بہن حضرت سے ایک سال چھوٹی ہیں۔ اور اپنے وطن ارکسا میں سکونت رکھتی ہیں۔ دو بھائی ملّا نیک محمد اور ملّا سلطان علی ہیں۔ یہ دونوں معرفت الٰہی کے حصول کے لئے ہندوستان میں حضرت کی خدمت میں تشریف لائے اور آپ کے ارشاد کے مطابق اپنے وطن واپس چلے گئے۔

مولانا شاہ نے اپنا دیوان بلاغت نشان جس میں قصائد اور حقیقت سے بھری ہوئی غزلیں اور رباعیاں ہیں۔ مجھے عنایت کیا ہے۔ دن رات اس کتاب کو میں اپنے ہاتھ میں اور اپنے پیش نظر رکھتی ہوں۔ اور اس کو ورد زبان بناتی ہوں میرا اعتقاد ہے کہ اس زمانے میں حضرت کی طرح کسی دوسرے نے توحید کو بیان نہیں کیا۔ اور نہ کریگا۔ بیگم نے اپنے پیر کی کچھ رباعیاں اس رسالے میں نقل بھی کی ہیں۔

مولانا شاہ بچپن سے لے کر اکیس برس تک موضع ارکسا میں رہے اور آپ سے بہت سی کرامتیں ظاہر ہوئیں۔ اس کے بعد آپ علوم ظاہری کی تحصیل کے لِئے بلخ تشریف لے گئے۔ آپ نے ان علوم میں بہت جلد دسترس حاصل کر لی۔ لیکن

چونکہ حقیقت کا شوق آپ پر غالب تھا۔ آپ بلخ میں زیادہ نہ ٹھہر سکے اور وہاں سے ہندوستان فردوس نشان میں تشریف لائے۔ اور سب سے پہلے کشمیر کو اپنے نور سے منور کیا۔ اُس وقت آپ کی عمر پچیس سال تھی۔ کشمیر میں تین سال تک آپ نے طالب علموں کی سی زندگی بسر کی۔ بعدازاں شیخ کی تلاش میں کشمیر سے لاہور پر نور میں وارد ہوئے۔ اُس وقت لاہور حضرت میاں میر صاحب کے وجود مسعود سے منوّر تھا۔ اور جب مولانا شاہ کو حضرت میاں جیو کا علم ہوُا۔ تو آپ ان کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ایک سال تک طلب وشوق کی آزمائش کے لئے میاں میر صاحب نے ملا شاہ سے استغنا برتا۔ لیکن ملا شاہ کمال عقیدت واخلاص سے میاں میر صاحب کی خدمت میں حاضر رہے۔ جب میاں میر صاحب کو یقین ہو گیا۔ کہ ان کی طلب صادق ہے تو آپ نے اپنی پوشیدہ دلی عنایت ومہربانی کو آشکارا کر دیا۔ اور انہیں اپنے حلقۂ ارادت میں لے لیا۔ ملا شاہ نے انیس برس میاں میر صاحب کی خدمت میں اس طرح گذارے کہ سردی کے زمانے میں لاہور میں رہتے تھے۔ اور موسم گرما میں اپنے پیر کی اجازت سے کشمیر تشریف لیجاتے تھے۔ اور کشمیر میں گرمی کا زمانہ بسر کرنے کی وجہ یہ تھی۔ کہ آپ کا مزاج بہت گرم تھا۔ اس زمانے میں آپ نے بہت ریاضتیں کی ہیں۔ اور آپ کی ریاضت شاقہ کی ایک مثال یہ ہے۔ کہ ان اُنیس برسوں میں اور اس مدت سے چند سال پیشتر اور میاں میر صاحب کی وفات کے بعد پانچ سال تک آپ نے پہلو زمین پر نہیں لگایا۔ اب اگرچہ پہلو زمین پر لگاتے ہیں لیکن خواب کا نام نشان نہیں۔ دُنیا کی فانی لذتوں سے آپ نے مُنہ موڑ رکھا ہے۔ غیریت کے تمام پردے دُور ہو چکے ہیں۔ اور آپ مطلب اعلےٰ اور مقصد اقصےٰ کو پہنچ چکے ہیں۔

حضرت اپنے مریدوں کو ریاضات شاقہ اور ترک وتجرید کی تلقین نہیں کرتے۔ آپ زیادہ زور اس بات پر دیتے ہیں کہ ماسوا سے دلی ترک وتجرید ضروری ہے۔ ہاں قسب

بیداری کے لئے اپنے مریدوں کو کچھ تاکید ضرور کرتے ہیں۔ آپ اپنے عقید تمندوں اور اخلاص کیشوں کے علاوہ کسی دُوسرے سے صحبت نہیں رکھتے۔ اور آپ کی محفل میں ہر وقت معرفت وحقیقت کے چرچے رہتے ہیں۔ خدائے تعالےٰ نے آپ کی صحبت اور زبان میں بہت تاثیر دے رکھی ہے۔ اکثر شیعہ حضرات آپ کی گفتگو سُن کر اہل سنت کے حلقے میں آگئے ہیں۔ اور کئی غیر مسلم حلقہ بگوش اسلام ہوگئے ہیں۔ آپ کی بدولت آپ کے ارادت کیش حضرت سرور دو عالم صلعم کی مجلس میں شریک ہوتے ہیں۔ بعض مریدوں کو آپ کے فیض باطنی سے پہلے روز ہی کشف حاصل ہو جاتا ہے۔

آپ اپنی زبان مبارک سے فرماتے ہیں کہ میری نماز کبھی قضا نہیں ہوئی۔ اور نہ ہی میں کبھی ایسے عارضے میں مبتلا ہوُا ہوں۔ کہ میری نماز فوت ہوگئی ہو۔ میں نے ہمیشہ وقت پر نماز ادا کی ہے۔ آپ نماز باجماعت کے بہت حامی ہیں ما اور جب تک ملا محمد سعید جو آپ کے خاص مُریدوں میں سے ہیں۔ حاضر ہوں۔ آپ کسی دُوسرے کو امامت کے لئے حکم نہیں دیتے۔ اگر کبھی ملا محمد سعید موجود نہ ہوں۔ تو آپ خود امامت کے فرائض سرانجام دیتے ہیں۔ آپ ایک سالک کے لئے شریعت اور طریقت دونوں کو ضروری قرار دیتے ہیں آپ اہل دُنیا بالخصوص سلاطین وامراسے نذر نیاز قبول نہیں کرتے۔ ہاں اپنے مریدوں سے معمولی نیاز مثلاً ایک دو روپے قبول فرما لیتے ہیں۔ اور اس رقم کو غربا و مساکین پر صرف کر دیتے ہیں۔ آپ کی خدمت میں ایک یا دو خادم رہتے ہیں۔ آپ پر اکثر تجرید و تفرید کا غلبہ رہتا ہے۔

آپ اکثر دو زانو اور کبھی چہار زانو اور کبھی تکیہ لگا کر بیٹھتے ہیں۔ اور کبھی پاؤں لمبے کرکے اور کبھی چاندنی میں اور کبھی تاریکی میں۔ دُنیا داروں کی صحبت سے اجتناب فرماتے ہیں۔ جب کوئی آپ کی خدمت میں حاضر ہوتا ہے۔ تو آپ کا معمول یہ ہے کہ اس سے اس کا نام اور محل سکونت دریافت فرماتے ہیں۔

آپ خوش وقت۔ شگفتہ۔ خنداں اور متبسم رہتے ہیں کبھی کبھی قہقہہ بھی فرماتے ہیں اور کبھی حضرت رسُول مقبول صلعم کی سنّت کے اتباع میں اپنے مخلصوں سے مزاح بھی کرتے ہیں لیکن یہ ہنسی کھیل بھی عین معرفت و توحید ہوتی ہے آپ کے چہرے پر کسالت و کاہلی کا نشان کبھی نہیں ہوتا۔

آپ کے وضو کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اکثر اپنے ہاتھ سے پانی ڈالتے ہیں۔ اور وضو کرتے ہیں۔ بہت کم ایسا ہوتا ہے کہ خادم آپ کے ہاتھوں پر پانی ڈالے۔

آپ خرقہ نہیں پہنتے۔ بلکہ چادر پہنتے ہیں۔ اور ولایتیوں کی طرح گول پگڑی باندھتے ہیں۔ اور ہمیشہ آپ کی پگڑی سفید ہوتی ہے۔ رنگین پگڑی آپ کو پسند نہیں۔ پگڑی کے نیچے طاق ہوتا ہے۔ اور کبھی گرمی زیادہ سخت ہو تو سر پر خالی طاق رکھتے ہیں اور کبھی طاق کے اُوپر سر پیچ بھی لپیٹ لیتے ہیں۔

آپ کے قیام گاہ پر کچھ پکایا نہیں جاتا۔ جو کچھ مرید لاتے ہیں۔ آپ تناول فرما لیتے ہیں۔ کبھی دن میں ایک وقت اور کبھی دو وقت جس قسم کا کھانا آئے کھا لیتے ہیں۔ اور اگر کچھ نہ ملے۔ تو دو تین دن کھانے کے بغیر ہی گذر جاتے ہیں۔ چُونکہ آپ کی طبیعت گرم ہے۔ اس لئے اکثر ٹھنڈی چیزیں آپ کو مرغوب خاطر ہیں۔

چُونکہ کشمیر کے سرسبز و شاداب اطراف و جوانب دلپذیری اور دلکشی میں آپ اپنا جواب ہیں۔ اس لئے مولانا شاہ صنعت ایزدی کے شاہکار دیکھنے کے لئے کبھی کبھی دیہات کی طرف چل نکلتے ہیں۔ آپ کبھی گھوڑے پر سوار ہوتے ہیں۔ اور کبھی بے تکلفانہ پیدل سیر کرتے ہیں۔ چُونکہ کشمیر کی سواری کشتی ہے۔ اس لئے کبھی کبھی کشتی میں بھی سوار ہو جاتے ہیں۔

آپ کے خوارق و کرامات بے شمار ہیں۔ اگر کوئی ان کو لکھنے بیٹھے تو ایک کتاب بن جائے چونکہ آپ کو ہرگز یہ بات پسند نہیں کہ آپ کی کرامتیں ظاہر ہوں۔ اس لئے ان کے لکھنے سے منع فرماتے ہیں۔ آپ کی سب سے بڑی کرامت یہ ہے۔ کہ جو کچھ طالب کے دل میں ہوا سے فقط

ایک ہی نظر میں ظاہر کر دیتے ہیں۔ آپ مردہ دلوں کو زندہ کرتے ہیں۔ اگرچہ خدا نے آپ کو یہ قدرت بھی دی ہے کہ آپ حضرت مسیح علیہ السلام کی طرح ظاہری مردہ کو بھی زندہ کر دکھائیں لیکن آپ کی توجہ ان کرامتوں کی طرف بہت کم ہے۔ آپ ہمیشہ کوشش کرتے ہیں کہ آپ کی کرامتیں لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ رہیں۔

تیس سال سے آپ کشمیر میں سکونت پذیر ہیں۔ اور یہ رباعی آپ نے کشمیر کے بارے میں لکھی ہے:

افتاد بگوشہ علم عالمگیرم　　زان گوشہ بکشمیر بود تعبیرم
شمعے بدرون کوزہ روشن شد　　ماہی بدرون چاہ شد دلگیرم

**مُرید:** اگرچہ ایک دُنیا آپ سے فیض یاب ہے اور آپ کے عقیدتمند بیشمار ہیں لیکن سب سے زیادہ ممتاز مرید ملا محمد سعید ہیں۔ جن کا وطن رستاق بدخشان ہے اور جن کو حضرت سے ظاہری اور باطنی دونوں نسبتیں ہیں۔ ان کا مکان حضرت کے مکان کے متصل ہے حضرت ان کے بچوں سے اپنے بچوں کی طرح پیار کرتے ہیں۔ ایک دوسرے مرید ملا مسکین بھی بدخشان سے تعلق رکھتے ہیں۔ اکثر مرید جو طریقۂ سلوک کی تلقین کے لئے آتے ہیں پہلے ملا محمد سعید اور ملا مسکین سے تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ ملا مسکین کا اصلی پیشہ سپاہگری تھا۔ آپ نے سپاہگری ترک کر کے دس سال تک حق کی جستجو کی۔ چند مرتبہ مرید بننے کے خیال سے حضرت میاں میر صاحب کی خدمت میں حاضر بھی ہوئے لیکن حضرت نے انکار کر دیا۔ ملا شاہ کے پاس بھی پہلے کئی بار آئے لیکن آپ بھی رضامند نہ ہوئے۔ آخری مرتبہ آپ نے انہیں اپنا مرید بنا لیا۔ اب ملا مسکین کامل و عارف ہیں۔ اور اُنہوں نے کشمیر کو ہی اپنا وطن بنا لیا ہے۔ ایک اور مرید محمد حلیم نامی ہیں۔ ان کے باپ کا نام گل بیگ ہے۔ اُن پر ملا شاہ کی بہت مہربانی اور توجہ ہے۔ ان کے علاوہ ملا محمد امین کشمیری۔ ملا عبد النبی کشمیری اور ملا حبیب اللہ ہیں۔ جو سب کے سب ظاہری اور باطنی علوم سے آراستہ ہیں۔ ملا شاہ نے اس جماعت کی تعریف میں یہ رُباعی لکھی ہے:۔

اے تافتہ بر روئے تو نوری ز الٰہ　　زان نور بروے ہمہ بکشائی راہ

یارانِ تو اولیائے وقت اند ہمہ　　نازم بتو شاہِ اولیاء مُلّا شاہ

آن کے علاوہ ملا شاہ کے مریدوں کی تعداد ان گنت ہے۔لیکن یہ مختصر رسالہ ان کے ذکر کا متحمل نہیں ہو سکتا۔اس لئے ان بزرگوں ہی کے ذکر پر اکتفا کیا جاتا ہے

**جہاں آرا کے اپنے حالات** اگرچہ اپنے پیر و مرشد کے احوال کے ساتھ ساتھ اپنے حالات لکھنا ادب کے منافی ہے لیکن چونکہ اوپر مریدوں کا ذکر آچکا ہے۔اس لئے میں نے اپنے آپ کو بھی اس زمرے میں شامل کر لیا ہے۔

بیس سال کی عمر سے مجھے خواجگان چشت کے سلسلۂ عالیہ سے عقیدت وارادت ہے اور خواجہ معین الحق والملت والدین کا حلقۂ مریدی میرے گوش جان میں ہے۔چند سال پیشتر میں حضرت کے روضۂ منورہ کی زیارت کر چکی ہوں۔اور یہ عقیدت روز بروز بڑھ رہی ہے۔

خدائے تعالیٰ نے اپنے لطف وکرم سے میرے دل میں ذوق وطلب پیدا کیا ہے اور میرے بھائی نے جو عارف کامل ہیں۔اس آتش شوق کو اور بھی تیز کر دیا ہے سنہ ۱۰۴۹ھ[۵۱] میں میں اپنے والد بزرگوار خلد اللہ ملکہ وسلطانہٗ کے ہمراہ لاہور پہنچی۔مجھے اپنے کامگار بھائی سلطان محمدؐ دارا شکوہ قادری سے انتہائی محبت اور صوری ومعنوی اتحاد تھا۔اور ہے۔ہم دونوں ایک رُوح ہیں جو دو قالبوں میں جلوہ گر ہے۔اور ایک جان ہیں۔جو دو جسموں میں جاری وساری ہے۔اسی سال والد بزرگوار نے بھائی کو کابل[۵۲] کی طرف روانہ کیا۔اور تھوڑی مدت کے لئے ہم میں ظاہری جدائی واقع ہوئی۔چونکہ ہمیں ایک دُوسرے سے حد درجہ محبت تھی اس لئے ہم پر یہ عارضی جدائی بہت شاق گذری۔وداع کے وقت مجھ پر گریہ وبے تابی کا ہجوم تھا اور بھائی پر زبردست رقّت کا عالم طاری تھا۔روانگی کے وقت بھائی نے مجھے نفحات الانس

---

۵۱ عمل صالح جلد دوم صفحہ ۲۹۶ و ۲۹۷ پر شاہجہان کا ورود لاہور سنہ ۱۰۴۸ھ میں دیا گیا ہے۔

۵۲ ایضاً صفحہ ۳۰۳۔دارا شکوہ سنہ ۱۰۴۸ھ میں روانۂ کابل ہوتا ہے۔

کے مطالعے کے لئے تاکید کی ۔ میں اس کتاب کو ہمیشہ پیشِ نظر رکھتی تھی ۔ اور اس سے روحانی فائدہ حاصل کرتی تھی ۔ اسی اثناء میں والد بزرگوار نے بھی کابل کی طرف کوچ شروع کیا بھائی ہمیشہ خط لکھا کرتے تھے ۔ انھوں نے راستے میں دو بزرگ دیکھے تھے ۔ اور اُن کے متعلق مجھے لکھ بھیجا تھا ۔ ان میں سے ایک شیخ دولہ تھے ۔ جو قصبہ گجرات خورد میں سکونت پذیر ہیں ۔ اور دُوسرے حاجی عبداللہ تھے جنھوں نے تال جلال لکھر کے حوالی میں ایک گوشہ اختیار کر رکھا ہے ۔ جب میں گجرات پہنچی ۔ تو ایک خواجہ سرا کے ہمراہ میں نے شیخ دولہ کے پاس نیاز بھیجی اور فیض کی خواہش ظاہر کی ۔ لیکن جو کچھ میں ان سے چاہتی تھی وہ مجھے حاصل نہ ہوا ۔ جب تال جلال لکھر کے نزدیک ہمارا قیام ہوا ۔ تو حاجی صاحب کی خدمت میں بھی نذر نیاز بھیجی اور فیض کی درخواست کی ۔ انھوں نے نذر قبول نہ کی ۔ اور تسبیح اور رسمی ذکر کے لئے حکم کیا اور ایک جانماز جو انھوں نے اپنے ہاتھ سے سی تھی ۔ اور دو روٹیاں میرے لئے بھیجیں ۔ وہ کسب حلال کے ذریعے اپنی زندگی بسر کرتے ہیں ۔ میں نے ان روٹیوں میں سے ایک ٹکڑا کھایا ۔ کھانے کے ساتھ ہی میرا دل منوّر ہو گیا ۔ اور میرے باطن میں جمعیّت و حضور محسوس ہوا ۔ میں نے تین دن تک اس روٹی کو محفوظ رکھا ۔ اور اپنی اکثر خادماؤں کو اس میں سے ٹکڑے دیئے ۔ حاجی عبداللہ صاحب نے تیس سال سے اپنے گھر سے باہر قدم نہیں رکھا ۔ غرض کچھ مدّت کے بعد حسن ابدال میں جو ایک نفیس جگہ ہے اپنے بھائی سے میری مُلاقات ہوئی اور میں نے ان سے فیض حاصل کیا ۔ اور انھوں نے مجھے مشائخ کے حالات پڑھنے کی تاکید کی ۔ میرا اکثر وقت انھی کتابوں کے مطالعے میں گذرتا ہے ۔

انھی ایّام میں کہ جوانی کا وقت ہے میں اپنے اعضاء کی قوّت کو روز بروز کم ہوتا دیکھتی تھی ۔ اور اکثر بیمار رہا کرتی تھی ۔ جب میں اس حقیقت سے آگاہ ہوئی ۔ کہ اس وجود کے لئے فنا لازم ہے تو میں نے اپنے دل میں ٹھان لی ۔ کہ اب مناسب یہی ہے ۔ کہ اس حدیث نبوی مُوتُوا قَبْلَ اَنْ تَمُوتُوا پر عمل کر کے دل کو اس ذات مقدّس کی طرف لگاؤں ۔ پس

قضا شدہ نمازیں پڑھنی شروع کیں۔ اور چھوٹے ہوئے روزوں کی تلافی کی کوشش کی جب ہم کابل پہنچے تو بھائی بھی تھوڑی مدت بعد تشریف لے آئے۔ اور والد بزرگوار نے تسخیر مملکت کا ارادہ ترک کر دیا۔ اس پر میں نے خدا کا لاکھ لاکھ شکریہ ادا کیا۔

کچھ عرصہ بعد والد بزرگوار کابل سے عازم لاہور ہوئے۔ اور ۲۴ رجب ۱۰۴۹ھ کو اس شہر میں داخل ہوئے۔ چونکہ لاہور میں بہت سے مشائخ واکابر تھے۔ میں نے مرشد کی تلاش شروع کی۔ میں خاصکر چشتیہ مشرب کے مشائخ کی جستجو میں تھی۔ اور جہاں کہیں کسی گوشہ نشین اور شیخ کا نام سنتی تھی۔ آدمی بھیجکر تحقیق کرواتی تھی۔ لیکن مجھے کسی سے فائدہ حاصل نہ ہوا حضرت میاں میر صاحب کے مریدوں میں سے خواجہ بہاری بہت مشہور تھے لیکن کسی کو مرید نہیں کرتے تھے۔ ایک ایسا شیخ جس سے تشفی حاصل ہو مجھے نہیں ملتا تھا۔ اس کی وجہ یہ نہ تھی کہ یہ زمانہ اولیاء اللہ سے خالی تھا۔ دنیا ان کے بغیر کیونکر قائم رہ سکتی ہے؟ اگرچہ میں اس بات کو زیادہ پسند کرتی تھی۔ کہ میں سلسلۂ چشتیہ میں مرید ہوں۔ اور اگرچہ اس وقت بڑے بڑے چشتی مشائخ موجود بھی تھے۔ لیکن چونکہ وہ اپنے کو مستور الحال رکھتے تھے۔ ناچار میں نے فیصلہ کیا۔ کہ کسی مرشد کامل کے ہاتھ پر بیعت کرلوں۔ خواہ ان کا تعلق کسی سلسلے سے ہو میری عمر اب ستائیس برس کی ہو چکی تھی۔ اور میں وقت ضائع کرنا نہیں چاہتی تھی۔

اسی سال والد بزرگوار کشمیر تشریف لے گئے۔ اور میں بھی ان کے ساتھ ۱۰ ذی الحجہ کو کشمیر پہنچی۔ ہمارے قیام کے اوائل میں معلوم ہوا۔ کہ ملا شاہ کشمیر میں تشریف فرما ہیں۔ اور آپ سلسلۂ قادریہ میں حضرت میاں میر صاحب کے مرید ہیں۔ میرے بھائی حضرت میانجیو سے نسبت ارادت رکھتے ہیں۔ انھوں نے حضرت ملا شاہ کی تعریف کی اور میں دل وجان سے ان کی معتقد ہو گئی۔ میں نے گستاخی سے کام لیتے ہوئے تھوڑے دنوں میں ہی اخلاص و عقیدت سے پُر دو تین عریضے آپ کی خدمت میں بھیجے۔ اور یہ شعر بھی درج کر دیا ؎

---

لہ عمل صالح جلد دوم صفحہ ۳۱۹۔

گر میسر شود آن روی چو خورشید مرا بادشاہی چہ کہ دعوائے خدائی بکنم

یہ خیال کرتے ہوئے کہ نذرو نیاز بھیجنا بے ادبی میں شامل ہوگا۔ میں نے پہلی مرتبہ عریضے کے ساتھ اپنے ہاتھ سے روٹی اور ساگ پکا کر خواجہ غریب کے ہمراہ بھیجا۔ پہلے تو ایک ماہ تک آپ نے کمال بے نیازی سے جواب نہ دیا۔ لیکن عریضوں کو پڑھتے اور فرماتے کہ ہمیں دُنیا داروں اور بادشاہوں سے کیا سروکار ہے۔ میں خط بھیجتی رہی آخر جب اُنھوں نے کشف باطنی کے ذریعے مجھے طلب و جستجو میں سچا پایا۔ تو پھر میرے عریضوں کا جواب کچھ کچھ دینے لگے اور میری ڈھارس بندھ گئی۔ کہ اب مجھے پوری ہدایت سے سرفراز کریں گے۔ ان کے گھر پہنچ کر میں نے ان کو دُوسری جگہ سے دیکھا۔ اور میری حق بین آنکھیں خیرہ ہوگئیں۔ اور میں نے اپنے بھائی کی وساطت سے دست انابت ان کے ہاتھ میں دے کر ان کو اپنا مُرشد حقیقی بنالیا۔ آپ نے مجھے سلسلۂ قادریہ کے ذکر و شغل کی تلقین کی۔ پیشتر اس کے کہ میں آپ کا جمال ظاہری طور پر دیکھوں۔ میرے بھائی نے آپ کی ایک تصویر مجھے دے رکھی تھی۔ جس کو ان کی سرکار کے مصور نے ایک کاغذ پر کھینچا تھا۔ میں اس مبارک شبیہ کو ہمیشہ اخلاص و عقیدت کی نگاہوں سے دیکھتی تھی۔ اور مخصوص اوقات میں ان کی صُورت کا تصور کرکے مراقبے میں مشغول ہوتی تھی۔

پہلے روز ہی جب میرے بھائی نے مجھے سلسلۂ قادریہ میں مشغول کیا اور میرے مُرشد کی شبیہ اور حضرت رسالت پناہ صلعم اور چار یار اور دُوسرے اولیاء اللہ کے تصور کا طریق میرے دلنشین کیا۔ میں نے غسل کرکے نئے کپڑے پہنے۔ اور روزہ رکھا۔ اور شام کو اس چیز سے روزہ افطار کیا جو میرے مُرشد نے ازراہ کرم میرے لئے بھیجی تھی۔ اور ملا محمد سعید کے گھر کے کھانے سے جسے اکثر ملا شاہ بھی تناول فرمایا کرتے تھے۔ میں نے کچھ تھوڑا سا کھایا۔ اپنے گھر والی مسجد میں نصف شب تک بیٹھی۔ اور مسجد میں نماز تہجد ادا کرکے گھر میں آئی۔ اور ایک گوشے میں قبلہ رُو ہوکر بیٹھ گئی۔ اور مُلا شاہ کی شبیہ پر توجہ مبذول کرکے اور حضرت رسول کریم صلعم اور صحابہ اور اولیاء اللہ کا تصور کرکے مشغول ہوگئی۔ میرے دل میں یہ بات کھٹکتی تھی۔ کہ میں سلسلۂ چشتیہ

میں مُرید ہوں۔ اور اب کہ میں قادری مشرب میں شریک ہوئی ہوں مجھے کشائش حاصل ہوگی یا نہیں۔ اور حضرت مُلّا شاہ کی تلقین و ہدایت سے مجھے کچھ فائدہ پہنچیگا یا نہیں ؟ اسی اثنار میں مجھ پر ایک ایسی حالت طاری ہوئی۔ جو نہ بیداری تھی اور نہ خواب میں نے حضرت رسالت پناہ صلعم کی مجلس مقدّس دیکھی۔ جس میں صحابۂ کرام اور اولیائے عظام بھی شریک تھے۔ میں نے دیکھا کہ آنحضرت صلعم تشریف فرما ہیں۔ اور چار یار اور اکابر صحابہ کی ایک جماعت آپ کی خدمت میں حاضر ہے۔ مُلّا شاہ بھی اِس مجلس میں موجود ہیں اور اُنہوں نے اپنا سر رسُول اللہ صلعم کے مبارک قدموں پر رکھا ہے اور آنحضرتؐ فرماتے ہیں۔ کہ اے مُلّا شاہ تو نے تیموری چراغ روشن کر دیا۔ جب میں اِس حالت سے لوٹی۔ تو میرا دل اس خوشخبری سے باغ باغ ہو گیا۔ میں نے درگاہ خداوندی میں سجدۂ شکر ادا کیا۔ اور یہ رُباعی میری زبان پر تھی :۔

شاہا توئی آنکہ می رساند ز صفا　　　فیض نظر تو طالبان را بخدا

بر ہر کہ نظر کنی بمقصود رسد　　　نور نظر تو شد مگر نور خدا

اپنے مُرشد کی برکت سے میں نے آنحضرت صلعم اور یاران بزرگوار کی مجلس دیکھی اور آنحضرت صلعم کی مبارک زبان سے کلام سُنا کہ "اے مُلّا شاہ! چراغ تیموریہ را تو روشن کردی"۔ میں سمجھ گئی کہ میرے شبہ کو دُور کرنے کے لئے ایسا کیا گیا ہے۔

امیر تیمور کی نسل سے صرف ہم دو بہن بھائی اس سعادت سے مشرف ہوئے ہیں ہمارے اسلاف میں سے کوئی بھی خدا طلبی اور حق جوئی کی راہ پر گامزن نہیں ہوا۔ اس دولت عظمٰے کے ملنے پر میں نے ہزار شکر کیا۔ اور میری خوشی کی کوئی انتہا نہ تھی۔ مُلّا شاہ سے میری عقیدت بہت بڑھ گئی۔ اور میں نے ان کو دُنیا و عقبٰے میں اپنا مقتدا و پیشوا بنایا۔ میں اس مرتبہ کشمیر میں دو روز کم چھ ماہ ٹھہری۔ اس دوران میں اپنے پیر و مرشد کو خط لکھتی رہتی۔ اور آپ اکثر ازراہ عنایت مجھے جواب سے سرفراز کرتے۔ اگرچہ آپ

دُنیا و عقبیٰ کی لذتوں سے بے نیاز تھے۔ پھر بھی حصُول سعادت کے خیال سے میں
مختلف قسم کی خوشبوئیں اور قسم قسم کے کھانے اپنے ہاتھ سے پکا کر بھیجتی تھی۔ اگرچہ
غیر شرعی اُمور سے میں نے ہمیشہ اجتناب کیا ہے۔ لیکن جب سے میں نے مُرشد
کامل کے جمال سے اپنی آنکھوں کو منوّر کیا ہے۔ میں بحرِ حقیقت و سرچشمۂ معرفت
سے سیراب ہوئی ہوں۔ ان کے گرامی ناموں سے مجھے پُورا فائدہ پہنچا ہے۔

جب کشمیر سے میرے روانہ ہونے میں دو تین روز رہ گئے تھے۔ تو پنج شنبہ
کی رات کو نماز مغرب کے بعد میں حضرت کے شبیہ مبارک کے تصور میں مراقبے
میں بیٹھی۔ میں نے حضرت کو دیکھا۔ اور آپ سے وہ دوپٹہ مانگا جو آپ کے
کندھے پر تھا۔ آپ نے مجھے وہ دوپٹہ عنایت فرمایا۔ علی الصباح جب میں اُٹھی
تو مَیں نے چاہا۔ کہ ایک عریضے کے ذریعے وہ دوپٹہ ظاہر طور پر بھی مانگوں۔ اسی
اثنا میں میرا خواجہ سرا جو ہمیشہ حضرت کی خدمت میں جاتا تھا۔ آیا اور اس نے
کہا۔ کہ کل شام میں حضرت کی خدمت میں حاضر ہوُا تھا۔ نماز مغرب کے بعد
آپ نے دوپٹہ دوش مبارک سے اُتار کر مجھے دیا۔ اور فرمایا۔ کہ فلاں کے لئے لے جاؤ
میں نے خواجہ سرا سے دوپٹہ لے کر آنکھوں سے ملا۔ اور مجھے بہت سرور حاصل ہوُا۔
اس قسم کی کرامت آپ کی ادنےٰ کرامات میں سے ہے۔ اور آپ ان کے اظہار سے
ہمیشہ اجتناب فرماتے ہیں۔ ایک شاعر نے میری فرمائش پر حضرت کی تعریف میں
یہ رُباعی کہی ہے:-

اے ہستی تو ہستی مطلق گشتہ۔　　　اسرار نہان بر تو محقق گشتہ
حاجت نہ تو خواستن حق خواستن است　　　چون جملہ صفات صفت حق گشتہ

میں دو مرتبہ آپ کے دیدار سے مشرف ہوئی۔ پہلی دفعہ کا ذکر میں اُوپر کر آئی
ہوں۔ دُوسری دفعہ میں نے آپ کی زیارت اُس دن کی جب کہ میں کشمیر سے لاہور

آرہی تھی۔ میں نے عریضہ بھیجکر درخواست کی کہ چونکہ میں کشمیر سے روانہ ہو رہی ہوں۔ آپ مجھ پر مہربانی فرمائیں۔ تاکہ میں آپ کا دیدار کر سکوں۔ آپ نے اِس درخواست کو شرف قبولیّت بخشا۔ اور ازراہ کرم اس راستے پر جہاں سے میں گذرنے والی تھی۔ ایک توت کے درخت کے نیچے بیٹھ گئے۔ میں ہاتھی کی عماری پر تھی۔ جب اس درخت کے برابر پہنچی۔ تو ہاتھی کو نزدیک لے جاکر کھڑی ہوگئی اور آپ کے "جمال گیتی آرا" کو دیکھا۔ جو "بدر آسمان و خورشید تابان" تھا۔ آپ کی خدمت میں تین آدمی حاضر تھے۔ ایک محمدؐ حلیم جسے آپ نے فرزندی کے خطاب سے سربلند کیا ہے۔ اور دو کشمیری خادم خضر اور حسن جو آپ کے پیچھے تھے۔ ان دو میں سے ایک نے گھوڑا پکڑا ہوا تھا۔ میں نے گلاب کا ایک شیشہ اور کچھ پان اپنے خواجہ سرا کے ہاتھ بھیجے۔ اور اسے کہا۔ کہ شیشۂ گلاب حضرت سے چکھوا کر واپس لا۔ میں حضرت کی خدمت سے "بادیدۂ گریان و دل بریان" روانہ ہوئی۔ اور آپ بھی سوار ہو کر اپنی منزل کی طرف متوجہ ہوئے۔

خدا کا شکر اور احسان ہے کہ پیر دستگیر اور مُرشد کامل کے فیض و توجّہ سے مجھے ایمان حقیقی حاصل ہوا۔ جو عبارت ہے۔ عرفان و فنا سے۔ جو شخص اس حقیقت سے آگاہ نہیں۔ وہ انسان کہلانے کا مستحق نہیں۔ بلکہ اس کا شمار اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ کے زمرے میں ہے۔ جو کوئی اس سعادت عظمےٰ سے مشرف ہوا۔ وہ انسان کامل اور افضل موجودات ہے۔ اس کی ہستی، ہستی مطلق میں گُم ہو جاتی ہے۔ گویا وہ سمندر کا ایک قطرہ۔ آفتاب کا ایک ذرّہ اور کُل کا جزو ہوتا ہے۔ پس اِس حالت میں وُہ مرگ و عذاب۔ اور بہشت و دوزخ سے آزاد ہو جاتا ہے۔ خواہ وہ مرد ہو یا عورت۔ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ۔ جس کسی کو ذات مطلق سے عشق و محبّت ہے۔ وُہ انسان کامل ہے۔ اگرچہ وہ عورت

ہو۔ شیخ عطار قدس سرّہٗ حضرت رابعہؒ کے حق میں فرماتے ہیں:۔

آن نہ یک زن بود بل صد مرد بُود      پائے تا سر جملہ عزق درد بُود

انہی ایّام میں یہ چند شعر میں نے شوق و وجد سے بغیر کسی فکر و تامّل کے کہے تھے۔ اس رسالے کے آخر میں انہیں درج کرتی ہوں:۔

اینہا ہمہ را ظہور حق مے بینم
ذاتست یکے جملہ صفت (کذا) می بینم

نقش است فنا بقاست بےرنگیٔ یار      بیرنگ بشو و رنگہا را مشمار

یار آمد در بغل بے محنت شبہائے ہجر      عاشق و دیوانہ بودم اشتیاقم داد اجر

شوق تو مرا در بر مے گیرد و مے مالد      ہر لحظہ و ہر لمحہ این ذوق تو مے مالد

پیر من و خدائے من دین من و پناہ من      نیست کسے بغیر تو شاہ من و الٰہ من

امروز ندیدیم کسے ثانیٔ تو      مائیم بروز عید قربانیٔ تو

اے شاہ زیک نظر بکردی کارم      شاباش بتوجہ خوش نمودی یارم

خوشا ہجرے کہ باشد آخرش وصل      خوشا فرعے کہ گردد عین آن اصل

تاثیر زبان خاصۂ شاہ من است      تقریر عیان خاصۂ ماہ من است

دریاب رہے کوچہ آن ملّا شاہ      کو ہست خزینہ دار توحید اللہ

محمد ابراہیم
گجرات کالج۔ احمد آباد

# انیسویں صدی کا ایک مفکّر اور مصنّف

## سر سیّد احمد خان

(۲)

**تفسیر القرآن کی تنقید** تفسیر القرآن کے مضامین و مباحث کی تردید میں جو کتابیں لکھی گئی ہیں انہیں سے صرف تفسیر حقانی میں عالمانہ استدلال اختیار کیا گیا ہے۔ مولوی امداد علی صاحب اور مولوی علی بخش خان نے بھی اپنے اپنے انداز میں ان خیالات و عقاید کے ابطال کی کوششیں کی ہیں۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ ان کی مخالفت، مذہبی اور علمی ہونے کی بجائے ذاتی تھی۔ یہی وجہ ہے۔ کہ ان کی کوششوں کا چنداں اثر نہ ہؤا۔ اور سید کا مشن روز بروز ترقی پذیر ہوتا گیا۔

مولوی عبدالحق صاحب نے مقدمہ تفسیر میں معجزہ، جن و ملائکہ، معراج وغیرہ اخلاقی مسائل پر اس زمانے کے ماحول اور معلومات کے مطابق محققانہ بحث کی ہے۔ لیکن ہمیں یہ کہنے میں تامل نہیں کرنا چاہئے۔ کہ سر سید کے خیالات، اسلامی ماحول کی روشنی میں جتنے بھی دور از کار کیوں نہ ہوں۔ ابھی تک تجزیہ اور تنقید کے محتاج ہیں۔ اور ہنوز ان کی چھان بین اس اسلوب پر نہیں کی گئی۔ جس پر ہونی چاہئے تھی۔ حقیقت یہ ہے۔ کہ سر سید ہر مذہبی مسئلہ کو عقل کی روشنی میں دیکھتے اور پرکھتے تھے۔ وہ یورپ کے اس گروہ کی تقلید میں جسے "نیچر کا پرستار" کہا جاتا تھا۔ نیچر اور مذہب میں تطبیق کے خواہاں تھے قرآن میں جو باتیں "مافوق العقل" آئی ہیں انہوں نے ان کو عقلی تمثیلوں کے ساتھ حل کیا ہے۔ اور جو معاملات تاریخ اور جغرافیہ سے تعلق رکھتے ہیں۔

ان پر اس زمانے کی اثری اور تاریخی تحقیقات کے مطابق بحث کی ہے۔ اس کے علاوہ قرآن اور بائبل کے قصّوں کو آپس میں تطبیق بھی دی ہے۔

**سرسید کے استدلال کی خصوصیات** ان مباحث سے بخوبی معلوم ہوتا ہے کہ سیّد کی تحقیقات کی ممتاز خصوصیتیں یہ تھیں :-

۱ - مذہبی عقائد کو "نیچر اور عقل" کی کسوٹی پر پرکھنا۔

۲ - مذہبی مسائل اور علوم طبعی (سائنس) میں موافقت پیدا کرنا۔

۳ - "موجودہ" انجیل کی اصولی صحت کا قائل ہونا اور قرآن کے مندرجات کے ساتھ اس کے مضامین کا موازنہ۔

۴ - جغرافیائی اور تاریخی علمی تحقیقات سے قرآن کے حل کرنے میں مدد لینا۔

ہمارے اپنے زمانے میں بعض تفسیریں لکھی گئی ہیں۔ جن میں سرسید کے اس طریق کا اثر بدرجہ غایت نظر آتا ہے۔ مثلاً بیان القرآن مصنفہ مولانا محمد علی امیر جماعت احمدیہ لاہور، بیان القرآن مصنفہ مولانا احمد دین امیر جماعت مسلمہ۔ تذکرہ مصنفہ مولانا عنایت اللہ خان مشرقی اور تفسیر قرآن مصنفہ حکیم احمد شجاع۔ نیز ترجمان القرآن مصنفہ مولانا ابو الکلام آزاد جن میں سے ۲، ۳، ۴ پر سرسید کے پورے پورے اثرات نظر آتے ہیں۔ اور ۱، ۵ پر غیر محسوس عکس دکھائی دیتا ہے۔ البتہ موخّر الذکر دونوں کا ماحول اسلامی ہے اور ان کی دلیل اور توجیہ کے ماخذ بھی اسلامی ہیں۔

**عقلی استدلال کی خامیاں** افسوس ہے۔ کہ آج سرسیّد زندہ نہیں ہیں۔ ورنہ وہ یقیناً اس نتیجے پر پہنچتے۔ کہ انہوں نے مذہبی مسایل کو حل کرنے میں جس عنصر سے سب سے زیادہ مدد لی یا جس کی حیثیت کو انہوں نے دیرپا اور مستقل جان کر اس پر اپنا محاذ قائم کیا۔ وہی ان کی پوزیشن

کو سب سے زیادہ کمزور اور بودا قرار دے رہی ہے۔ عقلیات اور سائنس دونو اس قدر بدل رہی ہیں۔ کہ ان کی تبدیلی اور جلد جلد تغیر پذیر ہونا ہی ان کی کمزوری کی سب سے بڑی دلیل ہے۔ بلاشبہ انیسویں صدی میں یورپ کے مفکرین اور سائنس دانوں کا رجحان مادہ پرستانہ تھا۔ اور انھوں نے مذہب کے بخیئے ٹانکے اُدھیڑنے میں سائنس اور جدید تحقیقات سے بہت مدد لی ہے۔ لیکن ابھی نصف صدی بھی نہیں گزری۔ کہ انیسویں صدی کے نظریات و انکشافات تقویم پارینہ کی طرح بیکار قرار دیئے جا چکے ہیں۔ ڈارون کی کتاب Origin of Species اور Descent of man کا بہت چرچا ہے۔ اور "ارتقا" اور "بقاء اصلح" کی صدا سے اب بھی بعض حلقے گونج رہے ہیں۔ لیکن کیا یہ ایک حقیقت نہیں کہ اب سائنس دانوں کی ایک جماعت اس کو تسلیم نہیں کرتی۔ ہمارے ہندوستان میں علامہ مشرقی "ارتقا" کا ثبوت قرآن سے دینے کی ایسے وقت میں سعی فرما رہے ہیں۔ جب کہ اس مسئلہ کے واضعین اسے پرانا سمجھ کر پھینک رہے ہیں چنانچہ سپنگلر بھی ارتقائی طریق تخلیق کی بجائے خاص تخلیق (Special Creation) کے قایل ہیں۔

**فلسفہ و سائنس کا جدید رجحان** جن لوگوں کو سائنس اور فلسفہ کے موجودہ رجحانات کا علم ہے۔ یا جنھوں نے سر جیمز جینز Sir James Jeans اور سر آرتھر ایڈنگٹن Sir Arthur Eddington کے خیالات کا مطالعہ کیا ہے۔ وہ بخوبی جانتے ہیں۔ کہ سائنس اور فلسفہ دونو اپنے پرانے محاذ سے ہٹ چکے ہیں۔ اور سائنس جسے مذہب کا سب سے بڑا دشمن قرار دیا جاتا تھا۔ اب اس مادہ پرستانہ میلان چھوڑ کر بہت سے مسائل کے متعلق روحانی زاویہ نگاہ اختیار کر چکی ہے۔

ہمارے اسلامی فلسفی اقبال نے بھی اپنے مدراس لیکچرز میں عقل اور فلسفہ کی اسی تنگ دامانی کی طرف توجہ دلائی ہے۔ چنانچہ اپنے ایک لیکچر میں فلسفہ کی ان کوتاہیوں پر جو محققانہ اور عدیم النظیر بحث کی ہے۔ وہ اس موضوع پر قطعی اور آخری رائے ہے۔ مذہب کیا ہے؟ ہمارے ضمیر کی گہرائیوں میں اس کائنات کی نامعلوم علت و معلول کے متعلق ایک غیر فانی اور غیر محسوس خالق سے وابستگی! سو یہ وہ میدان ہے جس میں عقل اور علم کا راہوار گذر نہیں پا سکتا۔ جب تک سلسلۂ اسباب کی ابتدائی کڑی پر انسان قدرت نہیں پا سکتا۔ اور جب تک ہماری ضمیر جذبات و حسیات، غم اور خوشی سود اور زیاں سے متاثر ہوتی رہے گی اور اس کے اتفاقات کو رفع کرنے پر قادر نہیں ہو سکے گی۔ اس خدائے کائنات سے ہماری بالغیب وابستگی قایم رہے گی۔ مادّہ پرستی کی تحریکیں صرف ہماری پریشانی اور انتشار خیال میں اضافہ کر سکتی ہیں۔ مگر ہماری فطری اور بنیادی خدا پرستی کو نہیں مٹا سکتیں۔

یہاں اس غلط فہمی کا شکار نہیں ہونا چاہئے۔ کہ سر سید احمد خان آتنی روحانیت کے بھی قایل نہ تھے۔ نہیں بلکہ واقعہ یہ ہے۔ کہ وہ ایک خدا پرست اور متقی انسان تھے۔ تاہم عقل انسانی کی شوخیاں بعض اوقات ایسی بوالعجبیوں کا باعث ہوتی ہیں۔ کہ انسانی ضمیر دھوکے میں پڑ جاتی ہے۔ ورنہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ انسان ایک ایسے خدا کا قایل ہو۔ جو سب کچھ کر سکتا ہے۔ مگر با ایں ہمہ وہ معجزہ اور 'خرق عادت' پر قادر نہیں!

## بائبل اور قرآن کی تطبیق

بائبل اور قرآن میں تطبیق دینے کا مسئلہ اصولی حیثیت سے تو درست ہے۔ کیونکہ سر سید قرآن کی طرح بائبل کو موجودہ صورت میں بھی منزّل من اللہ مانتے تھے۔ پس جب دونوں مقدس کتابوں کا مأخذ ایک ہی ہے۔ تو ان دونوں میں کوئی اختلاف نہیں ہونا چاہئے۔ سر سید

نے کوشش مستقل طور پر اپنی ایک اور کتاب تبیین الکلام میں کی ہے ۔اور کہا جا سکتا ہے ۔کہ اس میں بہت حد تک کامیابی حاصل کی ہے تاہم یہاں پھر انہوں نے اپنے ہی مسلک کی مخالفت کی ہے ۔کیونکہ علوم طبعی کی روشنی میں بائبل کے بہت سے واقعات اور باتوں پر غلط ہونے کا اعتراض وارد کیا گیا ہے ۔ اٹھارہویں اور انیسویں صدی میں یورپ کے محققین نے مذہب اور بائبل پر مختلف اطراف سے جو حملے کئے ہیں ۔ان کی روشنی میں سرسید کا استدلال کم از کم یورپ کے محققین کو مطمئن نہیں کر سکتا ۔ ۱۸۶۲ء میں "بشپ کلنسو" نے اپنی ایک کتاب میں طوفان نوح کے واقعہ ہونے اور بنی اسرائیل کی ہجرت مصر کے واقعہ پر نہایت سختی کے ساتھ جرح کی اور ثابت کیا ۔کہ تاریخی استدلال کی رُو سے ایسے واقعات کا ہونا ممکن ہی نہیں ۔بیالوجی ، فلسفہ ،جیالوجی ، فلسفۂ تاریخ اور آرٹ کے پرستاروں نے اپنے اپنے رنگ میں مذہب اور انجیل پر شدید حملے کئے ہیں ۔ پس جب تک علوم طبعی اور مذہب کے تعلق کے متعلق ایک محفوظ پوزیشن نہ اختیار کی جائے ۔ اور علوم طبعی کو مذہب کے اختیارات پر نکتہ چینی کرنے کے ناقابل نہ سمجھا جائے ۔ بائبل بلکہ کوئی مقدس کتاب ان عقلی اعتراضات سے نہیں بچ سکتی ۔جو ۱۸ اور ۱۹ ویں صدی میں متواتر کئے گئے ۔یہاں پھر سرسید کی کوششیں (قرآن کو یورپ کے اعتراضات سے بچانے کی ، غالباً مشکور نہیں ہو سکتیں ۔کیونکہ وہ ایک طرف تو انجیل کے موجودہ نسخوں کی صداقت کے قایل ہوتے ہوئے ان کو قرآن سے ملاتے تھے ۔اور دوسری طرف عقلیات اور سائنس کو مذہب پر رائے زنی کا اختیار دیتے تھے ۔جس سے مراد سوائے اس کے کیا ہو سکتی ہے ۔کہ بائبل اور قرآن دونوں ان اعتراضات کا یکساں طور پر نشانہ بن سکتے ہیں ۔سرسید نے مذہب اور روحانیات کو عقل اور سائنس کے دریچے سے دیکھنا چاہا ۔ یہ غلطی کی ! لیکن اپنے زمانے کی سپرٹ کے مطابق دین اور مذہب کی زیادہ مقبول اور معقول توجیہ پیش کرنے کی سعی کی ۔یہ ان کی دیانت کی

مثال ہے! قصور رائے کا ہے ۔ضمیر کا نہیں! کوتاہی استدلال کی ہے ۔نیت کی نہیں!

پائے استدلالیاں چوبیں بود
پائے چوبیں سخت بے تمکیں بود

خدا مرحوم ومغفور کو جنّت الفردوس میں جگہ دے ۔!

قرآن مجید کے جغرافیائی مقامات کی تحقیق یقیناً ایک محمود اور مستحسن کوشش تھی۔ چنانچہ وہ بہت مقبول بھی ہوئی۔ سرسیّد کے بعد مولانا سید سلیمان ندوی نے ارض القرآن میں سرسیّد کے خیال کو ہی جاری رکھنے کی کوشش کی ہے ۔اگرچہ یہ نہیں کہا جاسکتا کہ مقامات اور افراد کی تعیین میں وہ کامیاب بھی ہوئے ۔تاہم قرآن کی تشریح اور حل کرنے میں بہت مدد ملتی ہے ۔پھر بھی یہ حقیقت ظاہر ہے ۔کہ جب تک تحقیقات کا سلسلہ جاری رہے گا ۔اس وقت تک یہ تشریحیں بدلتی رہیں گی ۔چنانچہ سرسیّد جس ذوالقرنین کو چی وانگٹی فغفورچین قرار دیتے ہیں ۔اُسے جدید اثری تحقیقات کی روشنی میں مولانا ابوالکلام "سائرس" قرار دے رہے ہیں ۔جس کا مجسمہ اصطخر کے آثار قدیمہ میں دستیاب ہُوا ہے (ملاحظہ ہو ترجمان القرآن جلد دوم ص ۴۰۱) ان دونوں میں سے کون سا خیال درست ہے؟ یہ معلوم نہیں!

## خطبات احمدیہ

سرسیّد کی تمام تصنیفات میں سے ہمیں خطبات کے ساتھ جو دلچسپی ہے ۔اور اس کے اوراق میں جو لذّت ملتی ہے ۔وہ شاید کسی اور کتاب سے نہیں ملتی ۔غالباً اس کی وجہ یہ ہے ۔کہ اس عظیم الشان تالیف کی تحریک ایک بے لوث بے آمیز جذبۂ مخلصانہ سے ہوئی ۔جس کے ساتھ کوئی ذاتی ،یا نیم سیاسی غرض وابستہ نہیں کی جاسکتی ۔اس کی ہر ہر

سطر میں صداقت، عشق اور ولولۂ محبت مستور نظر آتا ہے۔ اور شاید یہی خوبیاں ہیں کہ سر سیّد کا کوئی مخالف بھی اس کتاب کی عظمت کو نظر انداز نہیں کر سکتا۔

یہ کتاب انگلستان میں مرتب ہوئی۔ اس لئے کہ ہندوستان میں اس کے لئے مواد کافی مقدار میں نہیں مل سکتا تھا۔ اس کی ترتیب اور تکمیل میں جو مشکلات پیش آئیں۔ اور ان مشکلات کو جس مردانہ اولوالعزمی اور عاشقانہ ثبات و استقلال کے ساتھ دُور کیا گیا۔ اس کی مختصر سی داستان خود سر سیّد کی زبان سے سن لینی چاہیئے۔

ولایت سے مولوی سید مہدی علی خاں کے نام ایک خط کے دوران میں لکھتے ہیں:۔

"ان دنوں ذرا قدرے دل کو شورش ہے۔ ولیم میور صاحب کی کتاب کو میں دیکھ رہا ہوں۔ اس نے دل کو جلا دیا۔ اور اس کی ناانصافیاں اور تعصبات دیکھ کر دل کباب ہوگیا۔ اور مصمم ارادہ کرلیا۔ کہ آں حضرت صلعم کی سیر میں جیسا کہ پہلے سے ارادہ تھا۔ کتاب لکھ دی جائے۔ اگر تمام روپیہ خرچ ہوجائے اور میں فقیر بھیک مانگنے کے لائق ہوجاؤں تو بلا سے میں نے فرانس اور جرمن سے اور مصر سے کتب سیر منگانی شروع کردی ہیں چٹھیات روانہ ہوگئیں۔ سیرت ہشامی مطبوعہ اور چند کتابیں لیکن کی خریدلیں۔ ایک آدمی مقرر کر لیا۔ جو لیٹن کا ترجمہ کر کے مضمون بتلا سکے۔"

ایک اور خط میں لکھتے ہیں:۔

مواعظ احمدیہ (یعنی خطبات احمدیہ) لکھنے میں شب و روز مصروف ہوں اس کے سوا کچھ خیال نہیں۔ جانا آنا ملنا جلنا سب بند ہے۔ آپ اس خط کے پہنچنے پر میر ظہور حسین کے پاس جائیے۔ اور دونوں صاحب کسی مہاجن سے میرے لئے ہزار روپیہ قرض لیجئے۔ سود اور روپیہ میں ادا کردونگا۔ ....... ہزار روپیہ بھیجنے کے لئے دلی لکھا ہے۔ اور لکھ دیا ہے

کہ کتابیں اور میرا اسباب یہاں تک کہ میرے ظروف مسی تک فروخت کر کے ہزار روپیہ بھیج دو ...... کیا کہیے - اس کتاب کے پیچھے خواب و خور حرام ہو گیا ہے - خدا مدد کرے"

**خطبات کی صمیمیت** مندرجہ بالا خطوں کے بین السطور میں عشقِ رسولؐ کا جو جذبہ صادق نظر آتا ہے - وہ ہمارے مصنّف کے مقصد اور غایت پر بخوبی گواہ ہے - سر سیّد کی یہ تصنیف محض خدمت علم کے لئے نہیں بلکہ والہانہ عقیدت اور ضمیر کی دعوت پر لکھی گئی ہے - سر ولیم میور جن کی کتاب کے بعض مضامین کا یہ جواب ہے - ان دنوں صوبہ کے حاکم اعلیٰ تھے - لیکن دنیا دی حاکموں کا خوف سر سیّد کی محبت اور عشق کے راستے میں حایل نہیں ہوا - بلکہ انہوں نے اس کتاب کا جواب لکھنا باقی سب چیزوں کی نسبت زیادہ ضروری سمجھا کیونکہ اس کے معاملے میں کمزوری اور مسامحت ضمیر کی کمزوری کی علامت ہوتی -

اگرچہ خطبات کو ریسرچ کا دعویٰ نہیں تاہم اس کے مصنّف نے تحقیق میں کوئی کمی نہیں کی - بلکہ بیاگرافی لکھنے کے لیئے اردو زبان میں ایک نیا اسلوب قائم کیا - چونکہ یہ کتاب مختلف مضامین کا مجموعہ ہے - اس لیئے اس کا فائدہ بجائے محدود ہونے کے اور بھی وسیع ہو گیا ہے - جیسا کہ اس کے مضامین سے واضح ہوگا - اس میں سیرت رسول اللہ کے مآخذ اور ان کی چھان بین کے موضوع پر سب سے زیادہ توجہ کی گئی ہے اور بتایا گیا ہے - کہ آپ کی بیاگرافی کے ضمن میں ہم کیوں ایک روایت کو قبول اور دوسری کو نظر انداز کر سکتے ہیں - اگرچہ متقدمین کی کتابیں ان مباحث سے پُر ہیں لیکن اردو میں پہلی مرتبہ اسی کتاب کے ذریعے اس موضوع کو بیان کیا گیا ہے - اور سب سے بڑی بات یہ ہے - کہ سر سیّد کا ماحول اسلامی ہے - وہ اپنے دلایل خارجی دنیا سے نہیں لاتے - بلکہ خود اسلام کا لٹریچر ان کی رہنمائی کے لئے کافی ثابت ہوتا ہے -

اس کتاب میں اسلام کا بلحاظ نظام تمدن کے دوسرے مذاہب سے مقابلہ کیا گیا ہے اور عقلی دلایل سے ثابت کیا گیا ہے۔ کہ اسلام کے بعض تمدنی اور معاشرتی قوانین کیوں عام انسانیت کے لئے مفید ہیں۔

## خطبات کے مضامین

خطبات کے مضامین کا مختصر خاکہ فایدہ اور موضوع کی وسعت اور جامعیت کا اندازہ کرنے کے لئے یہاں پیش کیا جاتا ہے۔

خطبہ اول :۔ عرب کا تاریخی جغرافیہ۔

خطبہ دوم :۔ عرب کے عادات اور رسوم اسلام سے پہلے، اس میں جاہلیت کے اشعار سے استفادہ کیا گیا ہے۔

خطبہ سوم :۔ عرب کے مذاہب قبل از اسلام۔

خطبہ چہارم :۔ اسلام انسان کے لئے رحمت ہے۔ اور تمام انبیا کے مذاہب کی پشت و پناہ ہے۔

خطبہ پنجم :۔ مسلمانوں کی کتب مذہبی یعنی کتب احادیث، کتب سیر، کتب تفسیر اور کتب فقہ کے بیان ہیں۔

خطبہ ششم :۔ مذہب اسلام کی روایتوں کی اصلیت اور ان کے رواج کی ابتدا۔

خطبہ ہفتم :۔ قرآن مجید اور اس کے متعلق غلط بیانیوں کا ازالہ۔

خطبہ ہشتم :۔ خانہ کعبہ اور اس کے گذشتہ حالات اسلام سے پہلے۔

خطبہ نہم :۔ آنحضرت صلعم کے نسب نامے کے بیان ہیں۔

خطبہ دہم :۔ ان بشارتوں کے بیان ہیں جو توریت اور انجیل میں مذکور ہیں۔

خطبہ یازدہم :۔ شق صدر کی حقیقت اور معراج کی ماہیت کے بیان ہیں۔

خطبہ دوازدہم :۔ آنحضرتؐ کی سوانح بارہ برس کی عمر تک۔

**خطبات کا موضوع** مندرجہ بالا فہرست پر سرسری نظر ڈالنے سے معلوم ہوگا۔ کہ سرسید کی یہ کتاب کسی ایک متعین موضوع پر نہیں۔ نہ اس سے مقصود محض حضرت رسول کریم صلعم کی سیرت لکھنا تھا۔ بلکہ اسے اگر "مبادیات سیرت" یا "تمہید سیرت" کہیں تو بجا ہے۔ ان خطبات میں سرسید نے سیرت نگاروں کو بتایا ہے۔ کہ سیرت لکھنے کے لئے علاوہ واقعاتِ زندگی کی ترتیب کے اور کیا کچھ کرنا چاہیئے۔ اور تنقید اور تحقیق کے کن اصولوں پر کام کرنا چاہیئے۔ علی الخصوص حضرت رسول کریم صلعم کی سیرت لکھتے وقت کن کن اصول و مبانی پر عمل پیرا ہونا چاہیئے پس یہ کہنا بے جا نہ ہوگا۔ کہ جس طرح سرسید نے امور دین میں نقد و تبصرہ کا اصول رائج کیا۔ اسی طرح تاریخ اسلامی میں بھی نقد اور جرح کے اصول قایم کئے۔ اور اس بات کی ضرورت پر خاص زور دیا۔ کہ روایات کو قبول کرنے سے پہلے انہیں عقلی اور تاریخی منطق کے معیار پر پرکھا جائے۔

خطبات میں مذہبی رواداری کے اس اصول کو خاص طور پر ملحوظ رکھا گیا ہے۔ کہ موجودہ انجیل اور توریت اسی شکل میں منزّل من اللہ ہیں۔

اگرچہ اس زمانے میں سرسید کا اختلاف علماے وقت سے اتنا کھلا اور واضح نہ تھا تاہم معراج وغیرہ کو رؤیا ماننے سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ ان میں معقول پسندی کا رجحان ہو چلا تھا۔

مناظرہ یا تردید کے لئے جو طریقہ اب تک چلا آتا تھا۔ سرسید نے اس سے اجتناب کرتے ہوئے استدلال کا وہ اسلوب اختیار کیا۔ جو معقول اور دلنشین تھا۔ انہوں نے الزامی جوابات سے عام طور پر احتراز کیا ہے۔ تعدد ازدواج کی بحث میں مُناظِروں کے طریقے کے مطابق یہ نہیں کہا۔ کہ حضرت سلیمان کی اتنی بیویاں تھیں۔ اور حضرت داؤد کی اتنی۔ بلکہ یہ ثابت کیا ہے۔ کہ تعدّد ازدواج فطرت کے عین مطابق ہے۔ اور

مظاہر کائنات سے ایسے شواہد پیش کئے ہیں جن سے یہ ثابت ہو سکے کہ قدرت کا منشا یہی ہے کہ بعض اوقات مرد تعدد ازدواج کی طرف مایل بلکہ مجبور ہوتا ہے۔

**خطبات کے اہم مسایل** خطبات میں وہ نئے نظریئے جن پر سر سید نے خاص توجہ دی ہے۔ معدودے چند ہیں۔ مثلاً جبل فاران کا شام میں نہ ہونا جس کے بارے میں ولیم میور نے خاص توجہ مبذول کی ہے۔ کیونکہ بائبل کی بعض پیش گوئیوں کی رو سے فاران سے نور نبوت کے طلوع کی خبر دی گئی تھی قدیم عربوں کی شاعری سے قدیم عربی تمدن کا پتہ چلانا جو مستشرقین کا ایک خاص اسلوب ہے۔ مذہب اسلام کی فوقیت اس کے نظام تمدن کے اعلیٰ ہونے کی وجہ سے اس موضوع پر چوتھے خطبے میں لکھا گیا ہے۔ اور خوبی سے نبایا ہے۔ اسلام کا دنیا میں بین المذاہب رواداری کا جذبہ پیدا کرنا۔ اور دوسرے مذاہب کے حق میں مفید ہونا حدیث تفسیر اور فقہ کا قطعی اصول دین میں سے نہ ہونا اور روایت کا نقد و تبصرہ کا محتاج ہونا۔ مسلمانوں کی ترجمہ قرآن مجید سے بے اعتنائی اور اس کے نتائج اس امر کی تردید کہ آنحضرت بنی اسمٰعیل میں سے نہ تھے معراج وغیرہ کا حالت رؤیا میں ہونا۔

ان محققانہ مباحث سے علم و فن کے جن اہم مسایل پر روشنی پڑتی ہے یا جن موضوعوں پر لوگوں کو زیادہ سوچنے کی دعوت ملی وہ یہ ہیں :-

۱- مآخذ سیرۃ رسول اللہ کی تنقید۔
۲- بائبل سے تطبیق اور مذاہب عالم کی اصولی وحدت۔
۳- عرب کا جغرافیہ تاریخی اور نسلی تحقیق۔
۴- ریسرچ کے لئے مغربی محققین کی محنتوں سے فائدہ اٹھانا۔
۵- اسلام بہ حیثیت ایک تمدنی نظام کے۔

مولوی چراغ علی، مولانا عبدالحلیم شرر، مولانا شبلی اور دیگر مصنفین نے سر سید

کے خطبات سے بہت اثر قبول کیا۔ اگرچہ اس میں شبہ نہیں کہ بائبل سے قرآن مجید کی تطبیق کے موضوع کو علی العموم کوئی خاص مقبولیت حاصل نہیں ہوئی۔ اور جہاں تک راقم الحروف کو معلوم ہے۔ اس خاص مسئلہ پر سرسید کے بعد بہت کم مصنفین نے توجہ کی صحف سماوی کی طرز کی کتابیں ضرور لکھی گئیں۔ لیکن ان کی بنیاد ذرا مختلف ہے

خطبات سرسید کا شاہکار ہے۔ اس لئے کہ اس میں صداقت اور عشق کا جوہر موجود ہے۔ دنیا میں بعض نہایت مختصر کتابیں ایک مصنف کی عظمت کو روشن کرتی ہیں۔ خطبات بھی انہی مختصر کتابوں میں سے ہے۔ جنہوں نے جدید طرز پر سیرۃ رسول اللہ کی ترتیب کی طرف توجہ دلائی۔ بلا خوف تردید کہا جاسکتا ہے۔ کہ اس موضوع پر لکھتے وقت کوئی مصنف سرسید کی ان تمہیدی کوششوں کو نظرانداز نہیں کرسکتا۔

آئندہ فرصت میں تبیین الکلام، آثار الصنادید اور تہذیب الاخلاق پر تبصرہ کیا جائے گا۔ اور ان نمایاں افکار اور خیالات کو پیش کیا جائے گا۔ جو تعلیم اور سیاسیات وغیرہ کے متعلق سرسید کی زبان اور قلم سے نکلے۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔ (باقی دارد)

خاکسار سید محمد عبداللہ

یونیورسٹی لائبریری۔ لاہور

# فرخی سیستانی

(سلسلہ کیلئے اورینٹل کالج میگزین بابت ماہ مئی ۳۷ء دیکھئے)

حل بعض اشعار مشکلہ فرخی موافق ایڈیشن مبارک علی

صفحہ ۲ زخشمش تلخ تر چیزے نباشد در جہاں ہرگز زتلخی خشم او نشگفت اگر بلوا شود حلوا

بلوا۔ آزمائش۔ محنت۔ مصیبت۔ آفت۔ جس طرح ہائے مختفی پر سے وقت اضافت کسرہ کو حذف کر دیتے ہیں۔ اسی طرح قدما۔ ی۔ پر سے بھی کسرۂ اضافت ساقط کر دیتے ہیں۔ تلخی خشم در اصل تلخیِ خشم تھا۔ المعنی۔ اوسکے غضب سے بڑھ کے دُنیا میں کوئی چیز تلخ نہیں ہے۔ لہذا اگر اوسکے زہر غیظ کیوجہ سے حلوا محنت و آفت بنجائے تو کوئی تعجب کی بات نہیں۔

صفحہ ۴ ہر آنکس کو زباں دارد ہمیشہ آفریں خواند بر آنکو آفرین تو بیک لفظے کند املا

جو کوئی تیری تعریف ایک لفظ میں بھی کرے تو جسکو اللہ نے زبان دی ہے وہ اس تعریف کرنیوالی کی تحسین کریگا۔

صفحہ ۵ فرقت پردۂ تو گشت مرا پردۂ بر دو دیدۂ بینا

تیرے سراپردہ کی جدائی میری دونوں بصارت والی آنکھوں پر ماڑا بن گئی ہے۔

یعنی تیری جدائی میں اندھا ہوگیا ہوں۔

صفحہ ۷ در بر این سوے دگر فرمان دہد شمشیر تو فرد گرداند حالی ازگہ چین تا عرب

این سوے دگر سے مراد سمت مشرق ہے۔ المعنی۔ اگر بجانب مشرق تیری تلوار حکم دے تو عرب سے لیکر مقام چین تک مقامات کو خالی اور ویران کر دیں +

صفحہ ۱۰ سپید جامہ برد جامہ کز نماتش بود سپید صورت او ہمچو صورت مُشوب

سپید جامہ کنایہ از سپیدۂ صبح۔ نور کا تڑکا۔ مُشوب جسے شیب لاحق ہو۔ یعنی بڈھا المعنی جب صبح اپنا جامہ اتار دیتی ہے یعنی نور پھیل جاتا ہے تو اوسکی ہستی ظاہر ہونے سے اوسکی سپید صورت بڈھے کی ایسی صورت دکھائی دیتی ہے۔ (سپیدی میں تشبیہ ہے)

صفحہ ۱۸ مُغرمان روزہ بپوسید و تبہ کرد وبسوخت بو کہ باز بزیر ہمی راست کند رود و رباب

مُغرَم دوستدار و حریص المعنی حریصاں روزہ کو روزہ نے فرسودہ اور تباہ کر دیا۔ اور حدت گرسنگی سے جل گئے۔ ہوسکتا ہے کہ بربط و رباب پھر سے انہیں ٹھیک اور درست کر دے۔ راست ایک راگ کا بھی نام ہے۔

صفحہ ۱۸ برنیاید برضاے ملک از چنگ ملوک ملک دیرینہ چو مرغ زدہ در چنگ عقاب

اگر مصرع اول بطور استفہام پڑھیں تو یہ معنے ہونگے۔ وہ ملک دیرینہ جو اونکے قبضہ میں اس طرح پھنسا ہے۔ جیسے عقاب کے پنجہ میں کوئی پرندہ ہو۔ کیا بادشاہ کی اگر مرضی ہو تو وہ ملک اون بادشاہوں کے قبضہ سے نہیں نکل سکتا۔ استفہام نہ ہو۔ تو مصرع اول میں بجاے چنگ جنگ پڑھو اور معنی یہ ہوں گے۔ جس ملک دیرینہ پر ہمارا ممدوح قبضہ کئے ہوئے ہے دوسرے بادشاہ جنگ کرکے اوس سے نہیں لے سکتے۔ ہاں اوسکی مرضی ہو تو وہ بخش سکتا ہے۔ مگر مصرع اول اس طرح پڑھنا ہوگا

برنیاید زید شاہ من از جنگ ملوک

صفحہ ۲۰ برہنہ گشتن روے مہ از نقاب کبود حلال کرد بما بر حرام کردۂ رب

نقاب کبود کنایہ از آسمان حرام کردۂ رب کنایہ از شراب المعنے۔ رمضان گذر کر ہلال ماہ عید کے نمایاں ہونے نے شراب ناجائز ہمارے لئے جائز کر دی۔

صفحہ ۲۰ ستارگان ہمہ خوانند نام او کہ بوند بزیر مرکب او بر کواکب و مثقب

کوکب سیدالقوم و فارسہم مثقب الخبیر الفطن ذوالرائے ۔ یا۔ کواکب مثقب ستارہ ہائے روشن المعنیٰ ستارے اوس ممدوح کا نام لیتے ہیں۔ کیونکہ ممدوح کے آسمان سیر گھوڑے کے پاؤں کے نیچے ہوکر شہسواران خبیر پر۔ یا۔ ستارگان روشن پر انھیں فوقیت حاصل ہوجاتی ہے۔

صفحہ ۲۱ وانکہ دوتا باشد باتو بدل  تا دل فرزنداں با او دوتا ست

جس کسی کا دل تم سے منافق ہوتا ہے۔ تو اس کی اولاد کا بھی دل اوس سے منافق ہوجاتا ہے۔

صفحہ ۲۶ ہنگام خزانست وخزانرا بدراندر  تو نور بُنے زرین برجاے بہارلیست

زمانہ خزاں کا ہے۔ اور خزان کے لئے کوہ ودشت میں تو درخت نور بجلے بہار ہے۔

صفحہ ۲۶ بگذار حق مہر مہ ایشہ کہ مہ مہر  نزدیک تو از بخت تو پیغام گذارلیست

مہر مہرگان۔ ماہ خزاں۔ جاڑوں میں شرابخوری زیادہ لطف دیتی ہے حق مہر جو کوئی خوشخبری لاتا ہے۔ اوسے امرا انعام دیتے ہیں۔ ماہ مہرگان کا انعام میخواری ہے۔ المعنی جاڑا چونکہ تمہاری خوش بختی کا پیغام لایا ہے۔ لہذا اوسکا انعام ادا کرو یعنی شراب پیو۔

صفحہ ۲۸ وز جود وز فضل تنہا نیست  در ہمانند خویشتن تنہاست

ہمانند اشباہ وامثال (المعنیٰ) وہ صرف بخشش وفضیلت ہی میں بے نظیر نہیں ہے۔ بلکہ اپنے اقران وامثال میں بھی فرید و وحید ہے۔ صرف لفظ ہمانند کیوجہ سے اس شعر کو اختیار کیا۔

صفحہ ۳۲ نتواں گفت کہ دریاے دمان دیگرہست  نتواں گفت کہ دریاے دگر جز در اوست

دیگر ہست بوجہ شعر مافوق بمعنی غیر دل ممدوح المعنی۔ یہ نہیں کہہ سکتے کہ دریاے

جوشان وخروشان دل ممدوح کے سوا کوئی اور چیز ہے۔ یہ بھی نہیں کہہ سکتے۔ کہ انجاح مرام کے لئے بجز در ممدوح کوئی اور دروازہ ہے۔ (دل ممدوح کو دریائے جوشان فیاضی کے لحاظ سے کہا ہے)

صفحہ ۳۲ چگونہ ہول حیوانے زبالا چوں ژیان پیلے کجا پیل ژیان زوتا جہاں باشد جہاں باشد

ہُول بالضم بمعنی راست و درست و بمعنی بلند۔ یا ہول بالفتح زید عدل کی طرح بمعنی ہولناک المعنی وہ گینڈا کسطرحکا بلند حیوان ہے۔ کہ بلندی قامت میں لکھنا ہاتھی یا بڑھایا ہوا ہاتھی معلوم ہوتا ہے۔ بڑھایا ہوا ہاتھی اوسکے مقابلہ میں کیا چیز ہے وہ تو دنیا کے اوس سرے تک چھلانگیں مارتا جاتا ہے۔

صفحہ ۳۸ بر آنکس کونہ محمودی ست مذمومی بود بیشک کہ باشد آنکہ زین جملہ نواند بود آن باشد

محمودی بیرو محمود۔ و بمعنی قابل ستائش۔ انہیں دونوں معنوں سے مفہوم شعر ہے۔ المعنی جب کوئی بیرو محمود اور قابل ستائش نہیں۔ تو ضرور قابل مذمت ہے۔ کون ایسا شخص ہے کہ محمودی ہوسکنے پر مذمومی بنے۔

صفحہ ۳۹ برفت بردم آن روشنی واز پے آن بجستجوے سواران جلد ابغر ستاد

دم بالفتح پاس۔ نزدیک۔ و بالضم بمعنے عقب۔ اس جھگڑے سے بہتر ہے۔ پس پڑھا جائے۔ اور لفظ جستجو کے آخر میں یائے تحتانی زائد ہے برائے اضافت نہیں۔ المعنی۔ دھنے ہاتھ کی طرف جو روشنی دکھائی دی۔ اوسکی طرف چلا۔ اور اوس روشنی کے پیچھے تلاش میں چست و چالاک سوار بھی بھیجے۔ جَلد شدید القوی (منجد) چست و چالاک (منتخب)

صفحہ ۴۱ وآنزا کہ نخواہد کہ دریں خانہ بود ملک اندر ہمہ ملک نہ خان باد و نہ مان باد

دریں خانہ در دار دنیا المعنی جو شخص بھی ممدوح کے لئے یہ نہیں چاہتا کہ تمام دنیا میں اوس کی حکومت ہو۔ دنیا بھر میں یا ممدوح کی حکومت میں اوس کا

خان و مان نر ہے

صفحہ۱۴ دل عاشق آنست کہ بے عشق نباشد        اے دوست دلے کو را بے عشق برآید

مصرع ثانی اس طرح بھی ہے

اے واے دلے کو زپے عشق برآید

المعنی ہر دل اسبات کا خواہاں ہے کہ بے عشق نہ رہے۔ اے مخاطب دوست ایسا دل کسکو میسّر ہے جسکی بغیر عشق نبھے۔ معنے بلحاظ نسخہ۔ با ایں ہمہ اوس دلپر افسوس ہے۔ جو عشق کے پیچھے پڑے۔ کیونکہ تکالیف عشق ناقابل برداشت ہیں۔ یا برآید کے معنی الگ ہوجائے۔ یعنی اوس دلپر افسوس ہے جو عشق سے الگ رہے۔

صفحہ۵۶ گل بجنبد ز یاد این بر سنگ        آب گردوز درد آن پولاد

گل سے مراد گل لالہ سنگ کی مناسبت سے المعنی محمد بن محمود کی یاد میں کوہ پرلالے بھی اہتزاز اور نشاط میں آجاتے ہیں اور محمود کی موت کے درد سے فولاد بھی آب آب ہوجاتا ہے۔

صفحہ۷۶ سوار با سر اندر شدے بد و وازاں        بروں شدے ہمہ تن چون ہزار پلے بسر

سوار سر لیکے ممدوح کے سامنے آتا ہے مگر پھر اوسکے سامنے سے سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ جاتا ہے۔

صفحہ۹۲ چو قدرت تو نگہ کرد و عجز خویش بدید        چو آبگینہ شد آب اندر و ز شرم و حجر

حجر کا عطف آبگینہ پر ہے نہ شرم پر (المعنی) جب سمندر نے تیری قدرت اور اپنی عاجزی دیکھی تو شرم کے مارے شیشہ اور پتھر کیطرح جم کے رہگیا۔

صفحہ۹۶ گر کسے خواہد کہ در گیتی چو تو کارے کند        چون کند۔ چون در ہمہ گیتی نیابد ہیچ کار

اگر کوئی شخص دنیا میں تمہارا ایسا کام کرنا چاہے تو کیسے کر سکتا ہے۔ جب دنیا میں اوسے کوئی کام کرنے کو ملے ہی گا نہیں۔ کیونکہ تمام کام تو تم نے ختم کر ڈالے۔

صفحہ ۹۷ بارغم و اندیشہ ہمہ زین دل برخاست تامشک سیہ دیدم کافور ترا بار

تمام بار فکر و غم میرے اس دلسے دور ہوگیا۔ رہا۔ اوٹھ کھڑا ہوا) جبسے کہ کالی کالی زلفین تیرے گورے چہرہ پر بکھری دیکھین یا بار بجاے بار پڑھو۔

صفحہ ۹۷ کار دل من ساختہ بوداست نبود امروز بکام دل من گشتہ ہمہ کار

پہلے جو کام دلکا نہ بنا تھا وہ اب بنگیا۔ فی الحال میرے مقصد دلی کے موافق سب کاروبار ہے۔

صفحہ ۱۰۱ زینت و قیمت و مقدار جہان ز تو بود عمر خویش از چہ قبل بر تو نبرداست بکار

دنیا کی زینت و قدر و منزلت تجھی سے تھی۔ پھر زمانہ نے اپنی عمر تجھے کیوں نہ دیدی۔

صفحہ ۱۰۲ صدر مظالم بتو نداد ے بر خیر گر تو بنو دی بصدر ملک سزاوار

محکمہ خیرات کے ساتھ محکمہ تعزیرات تمکو کبھی ندیتا اگر تم صدر سلطنت کے سزاوار نہوتے

صفحہ ۱۰۳ بار خدایا خدایگانا شاہا شعر مرا سہل برگذارہ کن ایں بار

اے میرے آقا اے میرے مالک اے میرے بادشاہ اس مرتبہ میرے اشعار کو نظر سہولت سے دیکھئے۔

صفحہ ۱۰۶ بوبکر عندلیب نوارا بخواں گو قوم خویش را چو بیائی بیار

ابو بکر گویا جو بلبل کی طرح نغمہ سرا ہے۔ اوسے بلاؤ اور یہ بھی کہدو جب خود آئے تو اپنے ساتھ اپنے طائفہ کو بھی لائے۔

صفحہ ۱۱۰ از پرستیدن آن شاہ کہ دست و دل اوست جود را پشت و پنہ بہر اماں یُسر و یسار

یُسر سہولت و آسانی یَسار توانگری۔ دست چپ کنایہ از قدرت و اعانت و مدد۔ المعنی۔ اے معشوق میرے جسم کے ساتھ اور جو جی چاہے کر مگر اوس بادشاہ کی پرستش سے نروک جو سخاوت کا پشت و پناہ اور امان کے لئے سہولت اور قوت ہے۔

صفحہ۱۱۱ چون ملک شان بدید ازان سہ یکے بخشم داد و مابقی بہ حشر

راست گفتی ز بہر ایشان بود آن شکار گرفتہ گرد نگر

جب بادشاہ نے اون شکار کئے ہوئے جانوروں کو دیکھا تو ایک تہائی اپنے

نوکر چاکر کو دیدئے۔ اور باقی ہمراہیوں کو سچ تو یہ ہے کہ وہ شکار جمع کیا ہوا انہیں

لوگوں کے واسطے تھا۔

صفحہ۱۱۴ رمضان رفت و رہے دور گرفت اندرہ خنک آنکو رمضانرا بسزا بردبسر

ماہ رمضان گذر گیا اور اس نے خشکی میں دور کا راستہ اختیار کیا۔ اوسکا دل

ٹھنڈا ہے۔ جسنے رمضانکو مناسب طور سے بسر کیا یعنی روزے رکھے۔

صفحہ۱۱۴ دستہا کردہ برنگ نو و پا کردہ بلند آنکہ چون چشم نگار است و چو زلف دلبر

دست برنگ نو کردن یا تھونپر مہندی لگانا۔ پا بلند کردن پابند ہونا انجمن کرانا

جلد ہی چلنا۔ دور نا بہار چشم یہ شراب کی تعریف میں ہے۔ المعنی۔ وہ شراب

بہت جلد آئی جس نے اپنے رنگ سے دست ساقی یا میخوار کو رنگین کردیا۔ اور وہ

شراب مثل چشم یار سرخ ہے اور مثل زلف نگار معطر ہے۔

صفحہ۱۱۶ تو بگفتی بچہ ماند کہ من ایدون گفتم کہ بمہ ماند و مہ راز ستارہ لشکر

ماہ ازان گفتم کاندر لغت و لفظ عرب چشمۂ روز بود مادہ و مہ باشد نر

چشمۂ روز شمس زبان عربی میں مونث سماعی ہے۔ اور قمر مذکر ہے۔ المعنی۔

اے مخاطب تو نے مجھ سے پوچھا کہ تیرا ممدوح کس چیز سے مشابہت رکھتا ہے

میں نے فوراً کہا کہ قمر سے مشابہ ہے اور ماہ کا لشکر ستاروں کا ہوتا ہے۔ یعنی کثیر

قمر سے میں نے اس لئے تشبیہ دی کہ لغت عرب میں شمس مونث ہے اور قمر مذکر۔

اگر شمس مونث نہوتا تو شمس کہتا جو اظہر آیات الٰہی ہے۔

صفحہ۱۱۷ ہر درختے پرنیان پیچی اندر سر کشید پرنیان خرد نقش سبز بوم لعل کار

بہار کے زمانہ میں ہر درخت نے ایسی پرنیان چینی کی چادر اوڑھ لی ہے۔ جس پر چھوٹے چھوٹے بوٹے ہوں زمین (متن) کا رنگ سبز اور اوسپر سرخ کام کیا ہؤا ہو۔

صفحہ ۱۱۸ بس نپاید کو بپرواز اندر آید گرم جوش گر بپرواز اندر آید مملکت گیرد قرار
وہ ہملے رایت بہت نہیں ٹھہرتا۔ کہ پھر گرمجوشی کے ساتھ پرواز کرنے لگتا ہے اور جب وہ پرواز کرتا ہے تو سلطنت کو استقرار اور استقلال ہو جاتا ہے۔ (یا بس نپاید = بہت دیر نہو گی)

صفحہ ۱۲۶ ناوک اوچو برون جستے از پہلوے رنگ سفرے کردے چندانکہ کند چشم سفر
اوسکا تیر جب بز کوہی کے پہلو کو توڑ کے باہر نکل جاتا تھا۔ تو اتنی دور جاتا تھا۔ کہ جہانتک نگاہ کام کرے۔

صفحہ ۱۲۷ غرم دیدم چو خسک کردہ زبس پیکان پشت کرگ دیدم چو سغر کردہ زبس ناوک بر
غرم بضم غین میش کوہی کرگ مخفف کرگدن گینڈا سغر خار پشت۔ سیہی المعنی۔ کثرت سے پیکان لگنے کی وجہ سے میش کوہی کی پیٹھ گوکھرو کی ایسی معلوم ہوتی ہے اور بکثرت تیر لگنے کیوجہ سے گینڈے کا جسم خار پشت کا ایسا دکھائی دیتا ہے۔

صفحہ ۱۳۰ اے از در دیدار بدید آئے وبدیدار آن روے کزو رنگ ستاند گل بربار
از در سزاوار گل بربار وہ پھول جو شاخ میں لگا ہوا اور توڑا نگیا ہو۔ المعنی۔ اے سزاوار دیدار دیکھنے میں آ اور اپنا وہ چہرہ دکھا جس سے گل ناچیدہ رنگ حاصل کرتا ہے۔

صفحہ ۱۳۱ چندین شرف و فضل و بزرگیست خرد را اے از خرد آنجا کہ خرد را نبود بار
عقل کو بہت شرف اور فضیلت اور بزرگی دیجاتی ہے۔ اے ممدوح تم

اپنی عقل کامل کی وجہ سے اوس بلند مقام پر پہنچے ہوے ہو کہ جہانتک خود
ذات عقل بھی نہیں پہونچ سکتی ۔

صفحہ ۱۳۲ تا ترا دیدہ ام ایماہ دگرسان شدہ ام　　با خلل گشت ہمی حال من وجان بحذر

اے ماہ جب سے مین نے تجھے دیکھا ہے میرا رنگ اور ہی ہوگیا ہے۔ میری
حالت مین خلل واقع ہوگیا ہے اور جان قابل احتراز ہے۔

صفحہ ۱۳۶ راست گفتی قضاے نیکستی　　برنشستہ مکابرہ بقدر

سچ جو پوچھو تو تم قضاء نیک ہو اور قدر پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے آمادہ ہو

صفحہ ۱۴۳ راست گفتی بباد بر جم بود　　گر بود باد را ستام بزر

تم تیز رفتار گھوڑے پر کیا سوار ہو معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سلیمان ہوا پر ہیں۔
لیکن یہ تشبیہ اوسوقت درست ہوگی جب ہوا کی لگام سونیکی ہو۔ چونکہ ایسا نہیں
لہذا تمہارا گھوڑا ہوا سے بہتر ہے۔ اسکو تشبیہ تفضیل کہتے ہیں۔

صفحہ ۱۴۵ نیزۂ سازداوز دہرہ تیز　　ازیک اندر نشاختن بہ دگر

نشاختن نشاندن۔ چھیدنا۔ چبھونا۔ دہرہ۔ اہل دیلم وطبرستان کا ایک حربہ
ہے جسکا پھل ہنسئے کی طرح نہایت تیز ہوتا ہے۔ اور اوسکا دستہ لوہے کا
ہوتا ہے۔ المعنی اپنا نیزہ خنجر سے بھی زیادہ تیز رکھتا ہے۔ تاکہ ایک مخالف کو
توڑکے دوسرےکو بھی چھیدے۔

صفحہ ۱۵۵ حشم ولشکر بیدل شدہ بودند ہمہ　　ازغم واندہ دیر آمدن اوز سفر
شکر ایزد را کان اندہ وآن غم بگذشت　　کار چون چنگ شد واندہ ہیچون آذر

مسعود بن محمود کے ایران سے جلد واپس نہ آنے پر حشم ولشکر کے سب
لوگ بیدل ہورہے تھے اور اس بات کا ان لوگون کو غم تھا۔ کہ سفر ایران سے
واپس آنے میں کیوں دیر ہوئی۔ اللہ کا شکر کہ اونکے آجانیسے غم واندوہ دور

ہوگیا۔ اور کام مثل ساز چنگ پر نشاط و طرب ہوگیا۔ اور اندوہ آگ کی طرح سوختہ ہوکے رہ گیا۔

صفحہ ۱۵۶ وز رعیت نہ عجب نیز گزیں دور نیند مرغ و ماہی چہ بہ بحر اندر و چہ اندر بر

رعیت سے بھی تیری دوستی عجیب بات نہیں کیونکہ پرندے خشکی میں اور مچھلیاں سمندر میں تیری دوستی سے باہر نہیں۔

صفحہ ۱۵۸ بقاء شہ بود تا از بد اندیش نباید ہیچ مستے را استغفار

بادشاہ اوسوقت تک زندہ رہے جب تک کہ کسی مست کو اپنی میخواری کی عادت بد سے توبہ کرنا ضروری نہو۔

صفحہ ۱۲۶ تو خورشیدی از بہر تو بر بگردوں گراں گہ گذارند بالاے محور

گہ مخفف گاہ بمعنی تخت المعنی۔ تم عین خورشید ہو تمہارے لئے آسمان کے محور پر کارکنان قضا و قدر بھاری تخت بچھائینگے۔

دیوان فرخی بقدر نصاب مین میرے نزدیک سوا سو اشعار قابل توجہ ہیں جنکے معانی میں نے فرہنگ دیوان فرخی میں لکھدے ہیں۔ جو چھپ چکی ہے ❖

سیّد اولاد حسین شاداں بلگرامی

# دیارِ عرب کے مغربی سیّاح

(گذشتہ سے پیوستہ)

## (۷) جیمز ویل سٹڈ

James Wellsted.

جیمز ویل سٹڈ ایسٹ انڈیا کمپنی کی ملازمت میں ایک بحری افسر تھا۔ وہ پہلا مغربی سیاح ہے جس نے عُمان کے علاقہ میں دُور دُور تک سفر کیا۔ اور پھر اپنے سفرنامہ کے ذریعہ سے مغربی دنیا کو عرب کے اس حصہ کے جغرافی طبعی اور دیگر حالات و کوائف سے آگاہ کیا۔ یہ سیّاح عمان میں داخل ہونے سے پہلے عرب کے مغربی اور جنوبی ساحلوں کی مساحت کر چکا تھا۔ اور جزیرہ سقوطرہ میں بھی دریافت حالات کے لئے سفر کر چکا تھا۔ اُس نے حضرموت میں بھی داخل ہونے کی ناکام کوشش کی تھی۔

۱۸۳۵ء کے آخر میں ویلسٹڈ مسقط میں اُترا۔ اور امام مسقط کی اجازت سے اور اس کی حفاظت میں اس نے مختلف جہات میں دور دور تک سفر کیا۔ سب سے پہلے اس نے عمان کے انتہائی جنوبی حصہ کی سیاحت کی اور وہاں کے بدوؤں کے ساتھ ساحل سے اندرون ملک میں دو منزل تک گیا۔ اس نے دیکھا کہ اس ساحلی علاقہ کے باشندوں کا گزارہ چوپانی اور ماہی گیری پر ہے۔ اور کبھی صرف لوٹ مار پر۔ اس کے بعد اس نے شمال کی طرف عمان کے وسطی پہاڑوں کا رُخ کیا۔ اور راستہ میں فنات یا فلج (فارسی کاریز) یعنی زیرزمین دوز آب رسان نالیوں

کو دیکھا اور اُن کی ساخت پر حیران ہُوا۔ چنانچہ وہ لکھتا ہے۔ کہ میں نے کئی ایک پانی کی نالیاں دیکھیں جو تقریباً چالیس فٹ کی گہرائی پر بہتی تھیں۔ جس جہت میں پانی لے جانا مقصود ہوتا ہے۔ اس طرف خفیف سا ڈھلوان رکھتے ہیں۔ تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر روزن ہوتے ہیں۔ جن میں سے اتر کر نالی کو صاف رکھتے ہیں۔ اس طریق سے پانی میلوں تک لے جاتے ہیں۔ قنات کا ایک یہ بھی فائدہ ہے۔ کہ سورج کی تمازت اور تبخیر سے پانی ضائع نہیں ہوتا۔ ممکن ہے اہل عمان نے یہ طریقہ اہل فارس سے سیکھا ہو۔ جن کے ہاں کاریز کا عام رواج ہے۔

عمان کے درمیان میں ساحل سے فاصلہ پر مگر اس کے متوازی پہاڑوں کا ایک لمبا سلسلہ شمالاً جنوباً چلا گیا ہے۔ شہر مسقط کے بالمقابل حصہ کوہستان کو جبل خضر کہتے ہیں۔ ویلسٹڈ نے دیکھا کہ جبل اخضر واقعی طور پر اسم بامسمّٰی ہے۔ دامانِ کوہ کی شادابی اور لہلہاتے کھیت دیکھ کر اس نے دل میں تعجب کیا کہ آیا یہ بھی ملک عرب ہی کا حصہ ہے جو عام طور پر اپنی بیابانی کے لئے مشہور ہے۔ تِلّے اور گنّے کے ہرے بھرے کھیت کھڑے تھے۔ ہر طرف پانی کی نہریں بہہ رہی تھیں۔ اور مزارعین کے چہروں سے اطمینان اور بشاشت ٹپک رہی تھی۔ ویلسٹڈ نے اس کوہستان میں اِدھر اُدھر بہت سے چکر کاٹے۔ اگرچہ پہاڑوں کی چوٹیاں اور بالائی حصے بالعموم عریاں تھے۔ مگر اُن کی درمیانی وادیاں شاداب تھیں۔ جہاں غلّوں کے علاوہ انواع واقسام کے پھلوں کے درخت اُگ رہے تھے۔

ویلسٹڈ نے ساحلی علاقہ کی بھی سیر کی تھی۔ جسے باطنہ کہتے ہیں۔ یہ علاقہ مسقط سے لے کر شمال کی طرف راس مسندم تک چلا گیا ہے۔ پانی کی افراط کے سبب سے نہایت زرخیز ہے اور مسلسل آباد ہے۔ اور بے شمار نخلستانوں سے معمور ہے۔ جن کی کھجوریں کثیر مقدار میں دساور جاتی ہیں۔

ویلسٹڈ کا سفرنامہ (Travels in Arabia) کے عنوان سے ۱۸۳۹ء میں لندن سے شائع ہوا تھا۔

## (۸) فون وریدے

## Adolf von Wrede.

فون وریدے ایک جرمن صاحب السیف تھا۔ جس نے کچھ مدت مصر میں بسر کی تھی۔ یہ پہلا مغربی سیاح ہے۔ جس نے حضر موت کے علاقہ میں سیاحت کی۔ اوپر بیان ہو چکا ہے۔ کہ ویلسٹڈ اس علاقہ میں داخل ہونے میں ناکام رہا تھا۔ یہی باشندوں کے شک وشبہ اور اُن کے تجسس سے بچنے کے لئے فون وریدے نے عربی نام اور عربی لباس اختیار کیا۔ پہلے عدن پہنچا، پھر مکلّا آیا جو کہ بحیرہ عرب کے ساحل پر حضر موت کا سب سے بڑا بندرگاہ ہے۔ اور جنوب عرب میں عدن سے اتر کر اہمیت میں دوسرے درجہ پر ہے۔ یہاں اس نے چودہ پندرہ بدوی ساتھ لئے اور ظاہر کیا کہ وہ حضرت ہودؑ کی قبر کی زیارت کو جا رہا ہے۔ جس کا حضرموت میں واقع ہونا بیان کیا جاتا ہے۔ ۲۶ جون ۱۸۴۳ء کو روانہ ہو کر نو دس دن کے سفر کے بعد وادی دؤان میں پہنچا جو نہایت سرسبز و شاداب تھی۔ یہاں بہت سے گاؤں آباد تھے۔ جو نخلستانوں سے گھرے ہوئے تھے۔ اُن میں سب سے بڑا گاؤں خریبہ نامی تھا۔ وہاں کا شیخ بڑی مہربانی سے پیش آیا۔ اور اُسی نے اُسے اِدھر اُدھر مختلف جہات میں سیر و سیاحت کرنے میں امداد دی۔ شمال کی طرف وریدے ربع الخالی کے کنارے تک پہنچا۔ جس کے حضر موت کے بالمقابل حصہ کو بحر الصافی کہتے ہیں۔ وہاں سے واپس آ کر اُس نے قبر ہودؑ کی طرف رُخ کیا۔ مگر لوگوں کی مخالفت کے سبب سے اُسے راستہ ہی سے واپس آنا پڑا۔ آخر کار ستمبر میں وہ

واپس مکلا آ پہنچا۔

فون وریدے کے حالات سفر اور نتائج سیاحت کی مختصر روئداد ۱۸۴۴ء میں انگلستان کی رائل ایشیاٹک سوسائٹی کو بھیجی گئی تھی۔ مگر اس کا پورا سفرنامہ اس کی وفات کے بعد بیرن مالٹزن نے ۱۸۷۰ء میں Brunswick کے مقام سے بمعہ نقشہ اور حواشی کے شائع کیا۔

وریدے کے سفر سے علمی دنیا نے حضرموت کے طبعی و دیگر حالات سے اطلاع پائی۔ اس کی سیاحت سے یہ منکشف ہوا کہ تمام ملک ایک سطح مرتفع ہے۔ اور اس کے بیچوں بیچ ایک بڑی وادی ہے۔ جو پہلے تو مشرق کی طرف بہتی ہے۔ پھر اس کا رُخ قدرے جنوب کی طرف ہو گیا ہے۔ اور بالآخر سیحوت کے مقام پر سمندر کے ساتھ جا ملتی ہے۔ اس بڑی وادی کے متوازی اور بہت سی معاون وادیاں ہیں۔ جو بڑی وادی کے ساتھ مل جاتی ہیں۔ یہ سب وادیاں ملک کی سطح مرتفع کو بڑی گہرائی تک کاٹتی ہیں۔

وریدے کے بعد متعدد جرمن اور انگریز سیاحوں نے حضرموت کی سیاحت کی اور وہاں کے جغرافی، مذہبی، اقتصادی اور معاشری حالات دریافت کئے۔ ان سب کا ذکر اپنے اپنے موقع پر آئے گا۔ ابھی پچھلے سال ایک انگریز خاتون Freya Stark نامی نے وہاں کا سفر کیا ہے۔ اور واپسی پر وہاں کے حالات پر ایک دلچسپ کتاب لکھی ہے۔ جو حال ہی میں شائع ہوئی ہے۔

## (۹) ارنو

## Arnaud.

جس زمانہ میں وریدے اپنی جان کو خطرہ میں ڈال کر حضرموت میں سفر

کر رہا تھا۔ اسی زمانہ میں ایک فرانسیسی شخص ارنو نامی اس کے مغرب میں بلاد مأرب کی تاریخی سرزمین میں مصروف سیاحت تھا۔ اہل مغرب میں سے ارنو پہلا شخص ہے جس نے مأرب کے کھنڈروں کو برأی العین مشاہدہ کیا۔

یہ شخص پہلے خدیو مصر کے ہاں ملازم تھا۔ پھر سلطان صنعاء کی ملازمت میں چلا گیا۔ اُن دنوں فرینسل نامی ایک عالم جدّہ میں فرانس کی طرف سے قنصل مقرر تھا۔ اس کی فرمائش اور تحریص سے ارنو نے مأرب کے قدیم کھنڈروں کو برای العین دیکھنے کے لئے کمر ہمت باندھی۔ اور چند ایک عرب رفیقوں کے ساتھ ۱۸۴۳ء میں صنعاء سے مشرق کا رخ کیا۔ اور راستہ میں بہت سے خطروں کا سامنا کر کے بالآخر سبا کے کے کھنڈروں تک پہنچا۔ اور وہاں سے ایک وسیع وادی میں سے گزرتے ہوئے جہاں اب بھی مشرق اور جنوب کی طرف ندی نالے بہتے ہیں۔ سد مأرب پر جا پہنچا۔ اور وہاں کے کتبات اور نقوش کو دیکھا اور تقریباً ساٹھ حمیری کتبوں کی نقول حاصل کر کے واپس لوٹا۔ جو ژورنل ازیاتیک میں شائع ہوئے اور جن کو Osiander نے پڑھا اور حل کیا۔ ارنو نے اپنے حالات سفر رسالہ مذکورہ کی پانچویں جلد بابت ۱۸۴۵ء میں لکھے تھے اور اسکے ساتھ سد مأرب اور اسکے نواحی کے نقشے اور خاکے بھی شائع کئے تھے۔

اگرچہ ارنو کو کتبات کے حصول میں بلحاظ زمانہ سبقت حاصل نہیں۔ کیونکہ اس سے پہلے متعدد کتبے دریافت ہو چکے تھے۔ اور نہ ہی اس نے کوئی طویل سیاحت کی تاہم وہ اہل علم کے شکریہ کا اس لحاظ سے مستحق ہے۔ کہ اس نے محض علمی تحقیقات کے لئے ایک ملک بے آئین میں سفر اختیار کر کے اپنی جان جوکھوں میں ڈالی۔ بعد میں گلازر وغیرہ نے اسی علاقہ سے ہزاروں کتبے جمع کئے۔ مگر اُسے ترکوں کی حفاظت اور حمایت حاصل تھی۔ ارنو اس لحاظ سے قابل ذکر ہے۔ کہ اس کے مشاہدات اور فراہم کردہ معلومات سے جنوبی عرب کے اثریات کے متعلق ہمارے علم میں ایسے وقت میں معتدبہ

اضافہ ہوا۔ جب کہ ابھی اس موضوع پر ہماری معلومات کا ذخیرہ بہت کم تھا۔

## (۱۰) والن

## G. A. Wallin

جیسا کہ بیان بالا سے ناظرین پر ظاہر ہو چکا ہوگا۔ ایک عرصۂ دراز تک دیارِ عرب کے جنوبی حصّے اور حجاز کے حرمین مغربی محققوں کی جولانگاہ بنے رہے۔ اور شمالی عرب کی طرف کسی سیّاح نے رخ نہ کیا۔ پہلا مغربی سیاح جس نے پچھلی صدی کے تقریباً وسط میں وہاں کے تمام مشہور اور اہم مقامات کو دیکھا۔ اور پھر علمی دُنیا کے افادہ کے لئے اپنے مشاہدات کو قلمبند کیا۔ سویدی نسل کا ایک عالم وَالِن نامی تھا۔

والن اُن معدودے چند نہایت قابل افرنگی علماء میں سے تھا جنھوں نے عرب کی سرزمین پر علمی تحقیقات یا سیاسی اغراض سے قدم رکھا ہے۔ اول تو وہ عربی زبان میں خوب مہارت رکھتا تھا۔ چنانچہ عرب کی سیاحت کے بعد وہ Helsingfors کی یونیورسٹی میں عربی کا استاذ مقرر ہو گیا۔ دوسرے وہ ایک نہایت دیدہ ور شخص تھا جس کی نگاہ سے عرب کی جغرافی فضاء اور وہاں کی معاشرت سے کوئی ضروری بات نہ بچی تھی۔ مابعد کے سیاحوں کے تذکروں سے مقابلہ کرنے سے اس کے بیان کی صحت ثابت ہوتی ہے۔ اگرچہ اس میں ایک ایسے محقق کی تلاش اور جستجو ظاہر ہوتی ہے۔ جو محض علمی اغراض سے سفر کرے۔ تاہم قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ اُسے خدیو مصر نے وسط عرب اور خصوصاً حائل کی ریاست کے حالات دریافت کرنے کے لئے بھیجا تھا۔ بہرحال وہ قاہرہ سے اپریل ۱۸۴۵ء میں ایک مسلمان شیخ کی صورت بنا کر روانہ ہوا۔ اور معان کے راستہ سے الجوف میں وارد ہوا۔ جہاں وہ دو مہینے تک مقیم رہا۔ اس نے یہاں کے حالات اس تفصیل کے ساتھ لکھے ہیں۔ کہ بعد کے سیّاح اس پر کچھ زیادہ اضافہ نہیں کر سکے۔

الجوف سے روانہ ہو کر اس نے صحراء النفود کو قطع کیا اور جبل اجأ و سلمیٰ کے

علاقہ میں پہنچا۔ جس کو آج کل بحیثیت مجموعی جبل شمر کہتے ہیں۔ حائل کا شہر یہیں واقع ہے جس نے پچھلی صدی میں نجد کے حریف ہونے کی حیثیت سے بہت شہرت اور اہمیت حاصل کی تھی۔ جس زمانہ میں والن وہاں پہنچا تو بنو رشید نے وہاں ایک منظم اور طاقتور ریاست قائم کر رکھی تھی۔ شہر صاف ستھرا اور خوب آباد تھا۔ منڈیاں مال تجارت سے بھری پڑی تھیں اور ہر طرف امن و امان کا دور دورہ تھا۔

قیام حائل کے بعد والن نے ایرانی حاجیوں کے ساتھ حجاز کا عزم کیا۔ افسوس کہ اس نے حرمین کے حالات تفصیل سے نہیں لکھے۔

اس کے بعد والن واپس قاہرہ چلا آیا۔ اور اپنے حالات سفر شائع کرنے سے پہلے دوبارہ عرب کا رُخ کیا۔ اس دفعہ وہ سمندر کے راستہ سے مدین کے بالمقابل ساحل پر اترا اور وہاں سے تبوک پہنچا۔ پھر شمالی حجاز کی مشہور نخلستانی بستی تیماء میں وارد ہوا۔ جہاں آج تک کسی مغربی سیاح کا قدم نہیں پہنچا تھا۔ اُس نے دیکھا کہ تیماء صحرا سے محصور ہے۔ اور اس کی شادابی تمام تر بئر الھُدَّاج پر موقوف ہے۔ جو ایک بہت بڑا کنواں ہے جس سے لوگ اپنے نخلستانوں اور کھیتوں کو سیراب کرتے ہیں۔

تیماء میں ہفتہ عشرہ قیام کرنے کے بعد وہ دوبارہ حائل میں وارد ہوا۔ جہاں امیر عبداللہ فوت ہو چکا تھا۔ اس مرتبہ والن نے یہاں مہینہ بھر قیام کیا۔ مگر ہمیں معلوم نہیں کہ اس نے یہ وقت کن مشاغل میں صرف کیا۔ چونکہ امیر عبداللہ کی وفات کے بعد ملک میں پورا امن نہ تھا۔ اس لئے وُہ آس پاس کے علاقہ میں بغرضِ تحقیق سیر و سیاحت نہ کر سکا۔ اور بالآخر ایک قافلہ کے ساتھ اُس نے عراق کا رُخ کیا۔ اور وہاں سے واپس وطن چلا گیا۔

والن چار سال بعد فنلینڈ میں فوت ہو گیا۔ اس نے اپنے دونو سفروں کے حالات

انگریزی زبان میں لکھ کر انگلستان کی شاہی جغرافی انجمن کو بھیجے تھے۔ جو انجمن مذکور کے رسالہ کی بیسویں اور چوبیسویں جلد میں شائع ہو گئے تھے۔ جہاں تک ہمیں معلوم ہے ان دو مقالوں کے علاوہ اُس نے اور کوئی روئداد اپنی سیاحت کی نہیں چھوڑی۔

(باقی دارد)

عنایت اللہ

از ملتان

---

# پرتھی راج راسا

(سلسلہ کے لئے دیکھو یہی رسالہ بابت ماہ مئی ۱۹۳۷ء)

کھٹّو کا ذکر راسا میں کثرت کے ساتھ ملتا ہے۔ وہ پرتھی راج کی چہیتی شکارگاہ معلوم ہوتی ہے جہاں متعدد موقعوں پر وہ شکار کھیلتا دیکھا جاتا ہے۔ چنانچہ (۱) جب جیبن پناہ لینے کے لئے پرتھی راج کے دربار کا رُخ کرتا ہے۔ اس وقت پرتھی راج کھٹّو پور میں جس سے مقصد یہی کھٹّو ہے شکار میں مصروف تھا (جیبن کتھا نویں داستان چھند ۹ صفحہ ۳۵۸) (۲) سلکھ جدھ ۱۳ ویں داستان میں ہم دیکھتے ہیں کہ پرتھی راج شہاب الدین سے زر فدیہ وصول کرکے اور اس کو آزاد کرکے کھٹّو بن شکار کو چل دیتا ہے۔ (۳) آکھیٹک چوک برنن دسویں داستان میں پرتھی راج کھٹّو بن میں شکار کو جاتا ہے۔ شہاب الدین کو جاسوسوں کے ذریعہ سے یہ اطلاع غزنیں پہنچ جاتی ہے۔ شاہ لشکر لے کر پہنچ جاتا ہے۔ اور بن کو چاروں طرف سے گھیر لیتا ہے (۴) جیت راو جدھ ۲۴ ویں داستان۔ دلی پہنچنے سے ڈھائی سال بعد پرتھی راج کھٹّو بن شکار کو جاتا ہے۔ اس کی اطلاع نیت راو کھتری شہاب الدین

کو پہنچا دیتا ہے ۔ (۵) ہنساوتی و واہ ۶۳ ویں داستان ۔ شاہ کو جاسوسوں کے ذریعہ سے معلوم ہوتا ہے ۔ کہ پرتھی راج کھٹو پر شکار کو گیا ہے (چھند ۱ ص ۱۰۵۴/۹) (۶) کیماس جدھ ۳۴ ویں داستان ۔ دھرمائن کایستہ پرتھی راج کے کھٹو بن جانے کی اطلاع شہاب الدین کو پہنچاتا ہے (چھند ۵ ص ۱۱۰۸/۱) ۔ (۷) دھن کتھا ۲۴ ویں داستان ۔ پرتھی راج اسی کھٹو کے بن سے ایک خزانہ نکالتا ہے ۔ یہ داستان راسا کی مقتدر داستانوں میں سے ہے ۔

راسا کی روایات میں کھٹو کے اس قدر اہم ہونے کی وجہ سے ہم مطلق تاریکی میں ہیں ۔ اس کے بیانات سے تو ایسا واضح ہوتا ہے ۔ کہ سندر بن اور کجلی بن کی طرح کھٹو بن بھی کوئی بہت بڑا بن ہوگا ۔ جس میں پرتھی راج مہینوں شکار کھیلتا رہتا ہے حتیٰ کہ شہاب الدین غزنیں سے آکر اسے گھیر بھی لیتا ہے ۔ ہمیں ایسا معلوم ہوتا ہے ۔ کہ مصنف نے کھٹو کا فقط نام سن رکھا ہے ۔ وہ اس مقام کے طبعی اور جغرافیائی حالات سے بالکل ناواقف ہے ۔ کھٹو تمام تر ریگستانی علاقہ ہے ۔ یہ موضع ایک پہاڑ کے ضلع میں جو تین میل لمبا ہے آباد ہے ۔ پانی اس قدر نایاب ہے ۔ کہ اس علاقہ میں کسی وقت بھی کوئی وسیع و عریض جنگل محفوظ نہیں رہ سکتا ۔ اور نہ شکاری جانور آباد ہو سکتے ۔ شیر ۔ تیندوا ۔ چیتا سانبھر جھانک وغیرہ ان اطراف میں نہیں پائے جاتے ۔ ہرنوں کی اقسام میں صرف چکارہ ملتا ہے ۔

کھٹو نام کے دو موضعے ہیں ۔ جو ایک دوسرے سے دو تین میل کے فاصلہ پر واقع ہیں ۔ ایک کو دوسرے سے ممیز کرنے کے لئے مغربی قصبہ کو آج کل بڑی کھاٹو اور مشرقی قصبہ کو چھوٹی کھاٹو کہتے ہیں ۔ راسا کا مصنف صرف ایک قصبہ سے واقف ہے ۔ جو اس کے نزدیک کھٹو ہے ۔ کھٹو اس میں شک نہیں قدیم تلفظ ہے ۔ اور کھاٹو جدید ۔ راقم نے اس قصبہ کے متعلق جس قدر پرانے فرامین اور کتبے دیکھے ہیں ۔ ان پر بصورت کھٹو نام ملتا ہے کھٹو کلاں قدیم الایام میں نہایت اہم مقام ہوگا ۔ وہاں کا سب سے قدیم کتبہ جو سابق

میں کسی تالاب پر واقع تھا۔ سلطان شمس الدین التمش متوفی ۶۳۳ھ ۱۲۳۵ء کے عہد سے تعلق رکھتا ہے۔ اسی عہد کی ایک جامع مسجد بھی موجود ہے۔ کھٹو میں شیرانیوں کا قبیلہ نہایت قدیم زمانہ سے آباد معلوم ہوتا ہے۔ ان کے متعلق سب سے قدیم تلمیح کتاب "مرقاۃ الوصول الی اللہ والرسول" میں ملتی ہے۔ جو شیخ احمد کھٹو کے حالات میں نویں صدی ہجری کے وسط کی ایک تالیف ہے۔ کھٹو کی شہرت وہاں کے پتھر اور بابا اسحٰق مغربی کے مزار نیز ان کے مرید شیخ احمد کھٹو کی بنا پر ہے۔ جن کا مزار سرکھیج احمد آباد میں ہے۔ کھٹو پرگنہ ناگور میں شامل ہے اور بڑی کھاٹو کے نام سے ریلوے اسٹیشن بھی ہے جو ڈیگانہ اور سجان گڈھ لائن پر آتا ہے۔ محمد شاہی عہد سے یہ تمام علاقہ ریاست جودھپور کے قبضہ میں چلا گیا ہے۔ تب سے موضع کھٹو چانپاوت راجپوتوں کی جاگیر میں ہے۔

## پدماوت

پدماوتی سے بیسویں داستان کے بعض خط و خال محمد جائیسی کی پدماوت کے ساتھ ملتے جلتے ہیں۔ جو شیر شاہ متوفی ۹۵۲ھ کے زمانہ کی تالیف ہے۔ دیکھا جاتا ہے۔ کہ دونوں کہانیوں میں شہزادیوں کا نام پدماوت ہے۔ دونو شہزادیوں کے پاس طوطے ہیں۔ جائسی کے ہاں طوطا پدماوت کے حسن و جمال کی تعریف کرکے رتن سین والی چتوڑ کو اس کا عاشق بنا دیتا ہے۔ راسا میں طوطا پرتھی راج کی تعریفیں کر کر کے پدماوتی کو اس کا نادیدہ شیدائی بنا دیتا ہے۔ دونوں کہانیوں میں طوطا قاصد کا کام دیتا ہے۔ رتن سین بھی جاکر مندر میں ٹھیرتا ہے۔ پرتھی راج بھی پدماوت کو لانے کے وقت مندر میں پہنچتا ہے۔

ان کہانیوں میں واقعات و حالات کا یہ اشتراک اتفاقی نہیں مانا جا سکتا۔ ضرور ہے کہ ایک دوسرے سے لے رہا ہو۔ ہمارا خیال ہے کہ راسا کا مصنف جائسی

کے چراغ سے اپنا چراغ جلا رہا ہے۔

# سوالک

پدماوتی کے بیسویں داستان میں یہ چھند آتا ہے:۔

سوالکھ اوذرسُل / لمکوں گڈھ دو رنگ ۱۱ (چھند ۲۶ صفحہ $\frac{۶۳۴}{۶}$)

اس چھند کا مطلب ہے کہ شمال کی طرف کوہستان سوالک میں کماؤں کا ناقابل تسخیر قلعہ ہے۔ موجودہ نقشوں میں کوہستان سوالک ہردوار اور ڈیرہ دون کے مابین دکھایا جاتا ہے۔ ٹائمز انسائیکلو پیڈیا میں ہردوار۔ ریاست ناہن اور ضلع ہوشیار پور کے درمیان بتایا ہے۔ لیکن واقعات بابری سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ بابر کے عہد میں تمام ہمالیہ پر سوالک کا اطلاق ہوتا تھا۔ چنانچہ

"بمجرد گذشتن از دریای سندھ درین کوہستان از توابع کشمیر ولایتہاست مثل پکلی وبھمنک اکثری اگرچہ الحال اطاعت کشمیر میکنند امابیشترہا داخل کشمیر بودہ۔ بعد از گذشتن کشمیر درین کوہ بی نہایت ایل والوس وپرگنہ وولایتہاست تابنگالہ وکنار دریای محیط باین کوہ پیوستہ است۔۔۔۔۔۔ متاع مردم این کوہ نافہ مشک وقوتاس بحری وزعفران وسرب ومس است۔ این کوہ را مردم ہند سوالک پربت گویند۔ بزبان ہند [سوا] ربع لک صد ہزار [و] پربت کوہ [را] بیگویند یعنے ربعے [و] صد ہزار کوہ کہ یک صد وبیست وپنج ہزار کوہ باشد۔ درین کوہ ہا برف ہرگز برطرف نمی شود۔" (صفحہ ۹ طبع بمبئی)

جہاں تک مجھے معلوم ہے۔ سوالک کا ذکر سب سے پیشتر تیمور کے حملۂ ہند میں آتا ہے۔ قلعہ میرٹھ کی فتح کے بعد گنگا عبور کر کے تیمور کوہستان سوالک میں گھس جاتا ہے۔ اور جمنا سے پار اتر کر پہاڑیوں سے جنگ کرتا ہوا کانگڑہ کا رُخ کر لیتا ہے۔ وہ ایک ماہ کے عرصہ میں کوہستان سوالک وکوہ کوکہ طے کرتا ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ تیمور کے ہاں سوالک

کا استعمال ایک خاص حصّہ کوہستان تک محدود ہے۔ جو ہردوار سے شروع ہو کر کانگڑہ پر ختم ہوتا ہے۔

اب میں یہ دکھانا چاہتا ہوں کہ پرتھی راج اور اس سے قریب تر زمانہ میں سوالک کا استعمال ایک بالکل مختلف خطۂ زمین پر ہو رہا تھا۔ جو غالباً ہانسی وسرستی منڈور و ناگور کے مابین محدود تھا۔ طبقات ناصری میں جو ۶۵۸ھ کی تالیف ہے۔ کئی موقعوں پر سوالک کا تذکرہ ملتا ہے۔ سب سے پہلے بہرام شاہ غزنوی م ۵۴۷ھ ۱۱۵۲ء کے حالات میں ایک فقرہ محمد باجلیم والی ہندوستان کے متعلق یہ آتا ہے:۔

"و ولایت ہندوستان تمام او را داد و او بار دیگر عاصی شد و قلعۂ ناگور در ولایت سوالک بحد بیرہ بنا کرد" صفحہ ۲۴۔ ملوک نیمروز کے ذکر میں تاج الدین ینال تگین خوارزمی کے متعلق لکھا ہے:۔

"و این تاج الدین در خدمت ملک کریم الدین حمزہ بود در ناگور سوالک۔ ناگاہ فرصتے جست و خواجہ نجیب الدین را شہید کرد"

ترائن کی دوسری جنگ کے موقعہ پر جس میں پرتھی راج مارا جاتا ہے۔ پھر سوالک کا نام ہمیں ملتا ہے۔ چنانچہ

"و دار الملک اجمیر و تمام سوالک چون ہانسی و سرستی و دیگر دیار فتح شد" صفحہ ۱۲۰

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ سوالک کے ذیل میں ہانسی وسرستی بھی شامل ہیں۔ سلطان شمس الدین التمش متوفی ۶۳۳ھ ۱۲۳۵ء کے بیان میں بذیل ۶۲۴ھ یہ فقرہ مرقوم ہے:۔

"و بعد از ان بیک سال در شہور سنہ اربع و عشرین و ستمایہ عزیمت قلعۂ مندور کرد از حدود سوالک۔ حق تعالیٰ آن فتح او را میسّر گردانید" صفحہ ۱۷۲

منڈور مارواڑ کی پرانی راجدھانی ہے۔ جو موجودہ شہر جودھپور سے پانچ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔

طبقات کے ان فقروں سے ایسا مفہوم ہوتا ہے۔کہ سوالک ایک بڑی قسمت کا نام ہے۔جس میں ناگور اور منڈور سے لے کر ہانسی اور سرستی تک کا تمام علاقہ شامل ہے لیکن یہ بیان اس خطہ کی حدبندی کے لئے بڑی حد تک مبہم اور ناکافی معلوم ہوتا ہے۔البتہ اس قدر کہا جاسکتا ہے۔کہ غزنوی دور میں سوالک کا اطلاق خصوصیت کے ساتھ ناگور کے واسطے ہو رہا ہے۔ناصر الدین محمود ۶۴۴-۶۶۴ھ ۱۲۴۶-۱۲۶۵ء کے عہد میں ہانسی اور ناگور کا علاقہ غیاث الدین بلبن کی جاگیر میں تھا۔منہاج سراج اس جاگیر کو بعض موقعوں پر ہانسی و سوالک کے نام کے ساتھ یاد کرتا ہے چنانچہ

"الغ خان را فرمان داد تا بسر اقطاع خود بطرف سوالک و ہانسی برود" ص۲۱۷

ایک اور مثال یہ ہے :۔

چون بخطۂ ہانسی رسید بر سبیل ہرچہ تمام تر فرمان داد تا جملہ لشکر ہای سوالک - ہانسی و سرستی و جیند و بروالہ و اطراف آن بلاد در مدت چہار دہ روز جمع شدند ص۳۰۵ [اور برنی نے تاریخ فیروز شاہی میں لکھا ہے :۔"و سوالک تا جالور و ملتان تا مرلیہ و از پالم تا لوہور (ص۲۶۹ و دیگر)" کرت دیگر سہ چہار امیران تمن مغل باسی چہل ہزار سواران مغل سر زدہ در سرزمین سوالک کو را کور در آمدند" (ص۳۲۱ تاریخ فیروز شاہی)

ان فقروں میں سوالک سے مقصد یہی ناگور رہے ہیں یہاں اس قدر اور اضافہ کرنا چاہتا ہوں۔کہ آج بھی پرگنۂ ناگور کو مقامی تقسیم کے مطابق جو یقیناً کسی قدیم روایت پر مبنی معلوم ہوتی ہے۔مارواڑ کے لوگ سوالک کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ان کی ایک ضرب المثل ہے۔کہ سوالک کے بیل عمدہ ہوتے ہیں۔ایک مشہور دوہرہ میں اہل سوالک کی مذمت یوں کی گئی ہے :۔

سو بیٹی ندیجے سوالکیا جے دیجے تو جوئے      روٹی دے ہے جوار کی پُولو دے ہے روئے

ایک اور دوہرہ سنیئے :۔

؎ سوالکیوں کی ڈیکری پڑی پول میں پیسے　　اوڑن کالی لوکڑی ڈاکن ہو جوں دیسے
جب پرتھی راج کے زمانہ میں سوالک کا استعمال ناگور و ہانسی کے علاقوں پر ہو رہا ہے۔ تو تعجب سے دیکھا جاتا ہے کہ اسی عہد کی ایک تالیف میں جیسا کہ راسا کے واسطے دعویٰ کیا جاتا ہے سوالک کو ایسے معنوں میں لایا جاتا ہے جو پرتھی راج کے زمانہ سے دو ڈھائی صدی بعد رواج میں آئے ہیں۔

## آئین وضوابط دربار

راسا میں درباری اور شاہانہ زندگی کے جو بعض مناظر دکھائے گئے ہیں۔ وہ مغلیہ زمانہ کی رسوم دربار سے اس قدر ملتے جلتے ہیں۔ کہ ہمیں ان میں اختلافی عنصر کی تلاش میں بڑی دقّت محسوس ہوتی ہے۔ جو لوازمے مغلوں کے ہاں دیکھے جاتے ہیں۔ وہی پرتھی راج اور جے چند کے درباروں میں کسی قدر ضمنی اختلاف کے ساتھ ملتے ہیں۔ نقیب ہیں۔ نوبت نقارہ ہے۔ چتر اور چتر دار علیٰ ہذا چونری بردار و چوبدار ہیں۔ دربار فرش و فروش اور قیمتی قالینوں سے آراستہ ہے۔ دیواروں پر پچّی کاری کا کام ہو رہا ہے۔ امرا کی باقاعدہ نشستیں مقرر ہیں۔ اہل نغمہ و نشاط ہیں۔ موسیقی ساز بج رہے ہیں اور خوشبوؤں سے تمام دربار مہک رہا ہے۔ سلام اور درباری تسلیم کا بھی رواج ہے۔ نوبت نشان بجتا ہے ؎ نوبت نشان دربار بجّے چھند ۱۹۵۸ ۱۷۱

دلّی ورنن انسٹھویں داستان میں نگبودھ گھاٹ پر جمنا کے کنارے ایک باغ کا ذکر آتا ہے۔ جہاں بسنت کے ایام میں پرتھی راج علی الصباح دربار کرتا۔ میٹھے سروں والے ساز بجتے اور گویّے اپنی شیریں اور دلکش آوازوں میں عمدہ عمدہ راگ اور راگنیاں چھیڑتے عنبر عبیر اور گلال کی لپٹوں سے تمام دربار بس جاتا۔ وسط میں مہاراج پرتھی راج کا سنگھاسن (تخت) ہوتا۔ آس پاس ساونتوں کی نشستیں ہوتیں۔ راجہ کے دائیں بائیں

خدمت گار چنور لئے کھڑے ہوتے ۔ بائیں طرف گوبند رای بڈر راور سلکھ پرمار بیٹھتے اور دائیں طرف سومیشور کا سگا بھائی کنہ چوہان بیٹھتا جس کی آنکھوں پر ہمیشہ پٹی بندھی رہتی ۔ تخت کے پیچھے گرو رام پروہت کا آسن ہوتا اور سامنے کوی چند بیٹھتا ۔ چند پنڈیر ۔ چامنڈ رای ۔ لکھن بگھیلا وغیرہ سامنت اپنے اپنے آسنوں پر ادب سے بیٹھے ہوتے ۔ فرش پر گدی تکیے لگے ہوتے جن پر زری کا کام ہوتا ۔ دیواروں میں نیلم یاقوت وغیرہ رنگین جواہرات کی پچی کاری ہوتی :-

؎ پچی لِلّی نِلّی مانکین اَرَتنن جَتَنن منی تیج کین ۱۱ (چھند ۳۰ طبع ۱۵۵/۱۴ ۔ دلی ورنن ۵۹ ویں داستان)

دوپہر کو جب کھانے کا وقت ہوتا ۔ بن بیر پڑہیار آتا اور ہاتھ جوڑ کر اطلاع دیتا کہ کھانا طیار ہے ۔ اس پر راجہ مع اپنے ساونتوں کے جاکر دسترخوان پر بیٹھتا اور کھانے سے فارغ ہو کر کچھ عرصہ قیلولہ کرتا اور پھر دربار میں جا بیٹھتا ۔

بسنت پنچمی کے موقعہ پر راجہ بسنت کے دربار سجانے کا حکم دیتا ہے حکم ہوتے ہی ملازموں نے "زینت استھان" آراستہ کرنا شروع کیا جشن کے لئے سارا ضروری سامان نکالا ۔ بات کی بات میں منوں اگر عبیر اور گلال لاکر حاضر کیا ۔ ہرے ہرے پتوں شاخوں ۔ بیلوں اور بوٹوں سے مجلس کو سجایا ۔ سوتی ۔ ریشمی زرتار اور قسم قسم کے بسنتی رنگ کے کپڑوں سے دربار کے مقام کی آرایش کی گئی ۔ زعفران ۔ مشک ۔ اگر اور صندل کی خوشبو بسائی ۔ زمین پر جاجم اور انمول دلیچے (زیلچے) بچھائے ۔ گلاب کا چھڑکاؤ ہوا اور عبیر کی گرد اڑنے لگی ۔ درمیان میں گوپال لال جی کا سنگھاسن قایم کیا گیا ۔ پوجا کا وقت آتے ہی گھنٹے ۔ سنکھ ۔ جھالر ۔ مردنگ ۔ جنتر ۔ نفیری ۔ بھیری ۔ تنہائی چنگ ۔ ڈھول مُہنگ ۔ دمامہ ۔ بنسی وغیرہ ساز بجنے لگے ۔ پوجا کے اختتام پر راجہ بھی اپنے مقام سے اٹھ کر گوپال لال کے سنگھاسن کے پاس آبیٹھے ۔ اب مجرا شروع ہوا ۔ ارباب نشاط

نے اپنا اپنا کمال دکھایا۔آدھی رات کے وقت دربار برخاست ہوا اور راجہ انعام دے کر زنانہ محل میں چلے گئے۔

جے چند کے دربار میں بھی جس کا نقشہ شاعر نے قنوج سے اٹھویں داستان میں کھینچا ہے۔قریب قریب یہی کیفیت نظر آتی ہے۔رنگین قالینوں کے تھان کے تھان بچھے ہیں۔جن کو دیکھ کر قوس قزح کے رنگ شرماتے ہیں۔ریشمی دھاگے سنہری تاروں کے ساتھ گُتھے ہوئے ایسے معلوم ہوتے ہیں۔جیسے زمین سورج کی شعاعوں سے منور ہو جائے۔نیلم اور یاقوت کی چٹّی ایسی خوش آیند نظر آتی ہے۔گویا دریائے نیل میں مچھلی تیر رہی ہے۔

سہ برن تھان تھانن ڈیبچے وِراجے　　تِنَن دیکھِ رنگن دھنن پنتی لاجے
گُتھے رَکت پٹّن سوی ڈوری ہیمَن　　منُو جھم رَوِکرَن مل نچل ہی تیمن
چرے رکت نیلَن نگن پٹّ ساہی　　منو آورے بندھو دھر نیل ماہی

(چھند ۶۳-۴-۶۵ صفحہ $\frac{1660}{14}$ قنّوج سے)

جے چند کے سر پر ایک خواص چاندی کی ڈنڈی کا چتر لئے کھڑا ہے اور دائیں بائیں دو چونری بردار ہیں:-

سہ سِر سَبت چھتر منڈیو سو بھوپ　　بہو ویس رڈی بھوتاس روپ
دو ہو پِٹھ ساجی در چنور ڈھار　　رجی روپ جانی اسونی کمار

(چھند ۲۱-۵۱۹ صفحہ $\frac{1654}{14}$)

چوبدار بھی موجود ہیں:-

سہ پان دھار چھر چھکر　　راج گرہی　　بر بھٹّ

(چھند ۸۴۴ صفحہ $\frac{1642}{14}$ قنوج سے ۱۶ ویں داستان)

نقیب بھی ہیں جو حکم احکام پہنچاتے ہیں:-

سہ حکم نقیبن کہہ پھرے | ڈیرا ڈیرا گاہے | چھند ۲ صفحہ $\frac{1206}{11}$ چوانلیسویں داستان

ہیں بخوف طوالت صرف انہی چند امور پر قناعت کرتا ہوں۔ اور عرض کرتا ہوں کہ دربار کی آراستگی اور تکلّف کے ساتھ اس کی سجاوٹ مغل سلاطین کے ہاں ایک مقبولہ روایت رہی ہے قیمتی اور اعلیٰ اعلیٰ قالینوں اور ریشمیں پردوں سے وہ اپنے درباروں کو سجاتے بلکہ جشنوں کے موقعوں پر عام آئین بندی کرتے تھے میں یہاں ایک مختصر بیان بدایونی کی تاریخ سے نقل کرتا ہوں جو ۲۸ سنہ جلوس اکبری کے جشن نوروز کے متعلق ہے۔

"آئین بندی ہر دو دیوان خانہ خاص و عوام بانواع قماشہاے لطیف فرمودہ اشیای قیمتی گوناگون ترتیب نمودہ درپردہای فرنگی وتصویر ہای بے نظیر گرفتند وسراپردہای اعلیٰ افراشتند و بازار آگرہ و فتح پور را نیز بایں دستور آراستہ تا ہژدہ روز و شب جشن عالی داشتند واقسام طوائف اہل نغمہ و ساز ہندی و فارسی و ارباب طرب از مرد و زن ہزاران ہزار طلبیدہ"۔ (صفحہ ۲۳۸ نولکشور ۱۸۶۸ء)

بلکہ ارباب موسیقی تو ہر وقت حاضر رہتے تھے۔ آئین اکبری سے یہ فقرہ سنیئے:۔

"شمشیر بازان چابکدست و پہلوانان ہر سرزمین در انتظار فرمایش یای خدمت افشرند وخنیاگران مرد و زن آمادۂ فرمان پذیری باشند۔ شعبدہ بازان شگفت آور وبازیگران نشاط افزا دستوری نمایش جویند"۔ (جلد اول صفحہ ۱۸۵ نولکشور ۱۸۶۹ء)

موسیقی مغلیہ دربار کا ایک مقبول ضابطہ رہا ہے۔ جس کو صرف عالمگیر بادشاہ نے اپنے عہد میں موقوف کیا تھا۔ ورنہ ان کے ہاں سازندے اور اہل نغمہ باقاعدہ ملازم رہتے تھے۔

ابوالفضل نے آئین اکبری میں خوشبو خانہ پر ایک علیحدہ عنوان قائم کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ پادشاہ کو خوشبو کا بیحد شوق ہے۔ وہ اس کو عبادت الٰہی کا وسیلہ سمجھتے ہیں۔ عنبر اور عود اور دیگر مرکبات قدیم سے نیز جدید قسم کے مرکبات ساختۂ بادشاہی سے

محفل خسروی ہر وقت معطّر رہتی ہے۔ طرح طرح کی شکلوں کی سنہری اور رپہلی انگیٹھیوں میں بخور سُلگایا جاتا ہے۔ خوشبودار پھول کثرت کے ساتھ فراہم کئے جاتے ہیں۔ ان کا روغن طیار ہوتا ہے جو جسم اور سر پر ملا جاتا ہے۔ یہں اصل عبارت بھی سُنا دیتا ہوں:۔

"بزم آرای سلطنت بوی خوش را دوست دارد و آنرا دستمایۂ ایزدی پرستش دانند۔ ہموارہ از عنبر و عود و شگرف آمیز شہای باستان وفراہم آورد ۂ گیتی خداوند قدسی محفل عطر آگین باشد و در زرین وسیمین مجمرہا کہ بگوناگون پیکر برسازند بخور کنند۔ گلہای بویا خرمن خرمن برآمایند۔ از گل روغن برسازند و بدن و موی سر بدو براندایند" (ج ۹۲ اول نولکشور ۱۸۶۹ء)

ابوالفضل نے اور امور کے علاوہ ان مرکبات کے جو دربار میں طیار ہوتے تھے۔ مثلاً سنتوکھ۔ ارگجہ۔ گلکامہ۔ روح افزا۔ اوٹنہ۔ عبیر مایہ۔ کشتہ۔ فتیلہ۔ بارجات۔ عبیر اور غسول وغیرہ کے نسخے بھی بیان کئے ہیں۔ ان میں سے عبیر کا نسخہ یہ ہے:۔

تین پاؤ صندل۔ چھبیس تولے عود (اگر)۔ دو تولے اور آٹھ ماشے مشک۔ سب کو پیس کر سایہ میں خشک کرلیں اور استعمال میں لائیں۔ ان ایّام میں سیر بھر عود کی قیمت دس روپے سے پانچ اشرفی تک ہوتی تھی اور تولہ عنبر کی قیمت ایک اشرفی سے تین اشرفی تک۔

دیواروں پر رنگین اور قیمتی پتھروں سے پچّی کاری کا مصنّف نے جو ذکر کیا ہے اس کے متعلق عرض ہے۔ کہ یہ دستور ہندوستان میں مغلوں کے عہد سے زیادہ قدیم نہیں۔ شاہجہان کا زمانہ اس کے لئے بہترین مانا جاتا ہے۔ دہلی کے قلعہ میں دیوان خاص کی اور آگرہ میں تاج محل کی پچّی کاری بے مثال مانی گئی ہے۔ پچی کاری دراصل فارسی پرچین کاری کی بگڑی شکل ہے۔ جس کے معنی لغت میں یوں دیئے ہیں:۔

"انواع نقّاشی کہ از سنگ پارہا بر سنگ دیگر کنند"

درحقیقت یہ ایک مسلمانی دستکاری ہے۔ پرتھی راج کے عہد میں اس کا رواج تسلیم

کرنا عقل ونقل پر ستم توڑنا ہے - یں نقیب - چوبدار اور چونری بردار وغیرہ کے لئے کچھ نہیں کہنا چاہتا - کیونکہ ہندوستانی سرکاروں میں بھی ابھی تک ان کا رواج باقی ہے نقیب کا ترجمہ کڑکبت اور ڈونڈی والا ہو سکتا ہے - مگر ہمارا مصنّف اصلی لفظ نقیب ہی استعمال کر رہا ہے جیسا کہ ہم اوپر دیکھ چکے ہیں -

جاجم اور دُلیچہ جن کے فرش شاعر نے دربار میں بچھتے بیان کئے ہیں - دونوں ایرانی الاصل ہیں - دُلیچہ زلیچہ یعنی زیلو چہ کی بگڑی شکل ہے - زیلو بمعنی پلاس و قالی فرہنگوں میں مل جاتا ہے - زیلوچہ اس کا اسم تصغیر ہے - پلیٹ نے اپنی فرہنگ میں دُلیچہ کو غالیچہ کی تغیر یافتہ شکل کہا ہے جو ناقابل تسلیم ہے - زلیچہ کی مثال مثنوی خوب ترنگ تصنیف ۹۸۶ھ سے دی جاتی ہے - جو میاں خوب محمد چشتی متوفی ۱۰۲۳ھ نے بزبان گوجری (اردوی گجرات) لکھی تھی - وھو ہذا :-

(۱) بڈا زلیچہ اک بچھوا سے سوتا چتا تس اوپر جاسے

(دیگر) تونا بوں زلیچہ سوے جیوں پوتلا چتریا ہوے

سلام اور تسلیم بجا لانے کا بھی دستور ہے - جب لورک راے کھتری شہاب الدین کی رہائی کے لئے غزنیں سے دلّی آتا ہے - پرتھی راج کے حضور تین مرتبہ تسلیم کرتا ہے

؎ سنکھ آے چہوان کو سیس نائی تسلیم کیے

(چھند ۳۰۲ صفحہ ۲۲ دھن کتھا چوبیویں داستان)

یہی نہیں بلکہ جب راجہ اسے بیٹھنے کا حکم دیتا ہے وہ پھر سلام کرکے بیٹھتا ہے ؎ -

؎ بیٹھن حکم راجان کئے اکری سلام بیٹھو نریبے ؎ (چھند ۳۰۳ صفحہ ۲۴)

اور جب تتار خاں مفروضہ وزیر شہاب الدین کی عرضداشت راجہ کی خدمت میں پیش کرتا ہے تین بار پھر سلام کرتا ہے -

؎ تب کھتری پرتھی راج کوں کری سلام تیئے بار

لکھی ار داس تتار خاں | سمہی بیر وچار ॥ (چھند ۳۰۵ صفحہ ۲۴/۷)

یہ ادنیٰ ادنیٰ بات پر سلام کرنے کا طریقہ درحقیقت مغلیہ دربار کا دستور ہے جب دھرمائن کایستھ پرتھی راج کے وزیر کیماس کی خدمت میں بادشاہ کی چٹھی پہنچاتا ہے - حسبِ دستور تین بار سلام کرتا ہے :-

ہ دیے پتری ایہ کہی سو کر اکری سلام تئے بار ॥ صاحب تم سن لرن کو ا آبو سندھو اتارا ॥
(چھند ۸۴ صفحہ ۱۱/۱۰ پہاڑ رای سمے ۲۷ ویں داستان)

حسین کتھا نویں داستان میں جب پرتھی راج شہاب الدین کو قید سے آزاد کرتا ہے - شاہ تین بار سلام کرتا ہے :-

ہ کئے سلام تئے بار اجاہو اپنے سونہانہ ॥ منی ہندو پرساہ اسجیّ آد سو تھانہ ॥ (چھند ۲۰۹ صفحہ ۴۲۱/۴)

دھیر پنڈیر چونسٹھویں داستان میں پھر شاہ اپنی رہائی کے وقت پرتھی راج کو تین مرتبہ سلام کرتا ہے :-

ہ کری سلام تہوں بار ا دھر انگر بے ترکانن ॥ (چھند ۴۷ صفحہ ۲۰۸۹/۱۸)

یہاں یہ کہنا بے موقعہ نہیں ہوگا کہ اکبر بادشاہ نے دو قسم کی تعظیم مقرر کی تھی - پہلی کورنش جس میں سیدھے ہاتھ کو پیشانی پر رکھ کر سر کو جھکانا پڑتا تھا - دوسری تسلیم جس میں سیدھے ہاتھ کی پیٹھ کو زمین سے چھو کر اور آہستگی کے ساتھ اٹھا کر سیدھا کھڑا ہو کر سر کو ہتھیلی کے ساتھ چھونا پڑتا تھا - خاص خاص موقعوں پر مثلاً رخصت و ملازمت و عطائے جاگیر و منصب و بخشش فیل و اسپ تین مرتبہ تسلیم کرنی پڑتی تھی - دوسری قسم کی داد و دہش کی صورت میں صرف ایک مرتبہ - ملازم بھی اپنے آقاؤں کے ساتھ یہی دستور برتتے تھے - گویا اسی ضابطہ کے ماتحت ہم دیکھتے ہیں - کہ شہاب الدین جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے پرتھی راج کے آگے اپنی رہائی کے وقت تین تین مرتبہ تسلیمات بجا لاتا ہے - میں اپنے بیان کی تائید میں آئین اکبری سے ایک فقرہ یہاں درج کرتا ہوں جو کورنش

سے متعلق ہے :-

"گیتی خداوند روی دست راست بر فراز پیشانی نہادہ سر فرود آوردن قرار فرمودو آن را بہ زبان وقت کورنش گویند" (ص۱۸۶)

اور تسلیم کے لئے لکھا ہے "آئین چنانست بندگان عاطفت پذیر پشت دست راست بر زمین نہادہ بہ آرامیدگی بر دارند و راست ایستادہ روی دست را بنارک سر نہند و بدین دل گزین روش سپردِ خود را گزارش نمایند و آنرا تسلیم برگویند .... ہنگام رخصت و ملازمت و منصب و جاگیر و تشریف و بخشش فیل و اسپ سہ تسلیم را پیشگاہ نیایش گردانند و در باقی مراتب داد و دہش و گوناگوں عنایت یگان یگان بجا آید" (ص۱۸۶ جلد اول نول کشور ۱۸۶۹ء)

ہمیں یاد رہے کہ مغلوں کے درباری ضابطے اس عہد کی دیگر سرکاروں کے لئے دستور العمل بن گئے تھے۔ چنانچہ مصنّف راسا پرتھی راج کے دربار کو انہیں ضوابط کے مطابق دکھا رہا ہے۔ بلکہ اسی دستور کی پابندی اسے گوکھ یعنی جھروکے کے ذکر پر مجبور کرتی ہے۔ چنانچہ اس کے ہاں ایسے اشارے موجود ہیں جن سے پایا جاتا ہے کہ پرتھی راج بھی جھروکے میں بیٹھا کرتا تھا۔ درگا کیدار سے اٹھاونویں داستان کی تمہید میں وہ لکھتا ہے کہ پرتھی راج کیماس وزیر کے غم میں مبتلا ہے۔ رات دن اسی کے دھیان میں گھلا جاتا ہے۔ نہ اسے جھروکے میں بیٹھنے سے چین آتا ہے نہ انتر محل میں جانے سے بلکہ ساونتوں کے ساتھ چوگان کھیلتے وقت بھی یہی غم اس کو ہلکان کئے جاتا ہے چنانچہ کہا ہے :-

ع نہ سچ مکھ گوکھہ تھہ — نہ سچ اَندر راج
اُرانتر کیماس دکھ — سامنتاں سرتاج (چھند ۱۱ ص $\frac{15}{13}$)
نرپ کرنت چوگان — سنتھ سامنت سو بھر

جب رامتِ رس رنگ ا تب سنبھرے منترِ بر (چھند ۲ صفحہ ۱۵۱/۱۳)

یہ جھروکا ہمیں اکبر کے جھروکۂ درشن کی یاد دلاتا ہے۔ اسی طرح چوگان بازی بھی مسلمانی کھیل ہے جس کا وطن ایران ہے۔

دعاگوئی بھی درباری ضوابط میں داخل ہے۔ مغلوں کے ملازمین اپنے آقا کی خدمت میں حاضر ہوتے وقت سب سے پہلے اس کے حق میں دعائیں دیتے نظر آتے ہیں اور پھر حرف مطلب زبان پر لاتے ہیں۔ راسا میں اس دستور کو بھی فراموش نہیں کیا گیا ہے۔ سلکھ جُدھ نیرہویں داستان میں پرتھی راج کا جاسوس شہاب الدین کی فوج کشی کی خبر لے کر آتا ہے۔ اصل مقصد کی طرف رجوع کرنے سے پیشتر وہ راجا کو یوں دعا دیتا ہے:-

۵ اچھو اے چھو آن غازی خلق تو کھگ راضی
میواس مار باجی پہ د تو سرن ساجی
بھے بھیت بھوکن ترکھیون بھل پترِ کندن بھیکون
آواس نرواس نیرن جہاں نہاں کبھی دھتور کھیرن
اجمیر پیر سہائی دشمن بپیال لکھو دیو بائی
پیر پیغمبر دواہ گیر سارے ان ہین مٹی ترن دنت چارے
دھلی تخت نفر راج تیں تیں گنگ جل جمن روی چند جے تیں

(چھند ۱ صفحہ ۵۲۰/۵)

یہ دعا بالکل مسلمانی طرز کی ہے۔ اس سے قیاس کیا جا سکتا ہے۔ کہ پرتھی راج کا مخبر مسلمان ہوگا۔ وُہ دعائیہ کہتا ہے۔ کہ اے غازی چوہان! خلق خدا تیری شمشیر سے خوش رہے۔ تو میوات کا فاتح کہلاتا ہے۔ خدا تجھے اپنی حفاظت میں رکھے۔ اجمیری پیر تیرا دستگیر ہو۔ اور دشمن پامال ہوں۔ تمام اولیا اور پیغمبر دعا گو ہیں۔ کہ جب تک گنگا اور جمنا چاند اور سورج قائم ہیں تب تک تو دلّی کے تخت پر باقی رہے۔

میں سمجھتا ہوں کہ دعاگیر بہ قیاس زمین گیر و دامن گیر نہیں ہے بلکہ دعاگر کی بگڑی شکل ہے۔

ہ دعا کرند بشاخ چنار مرگل را — تدرو و فاختہ وعندلیب وقمری سار
اگر دعا کرہ گل برچنار مرغانند — چراچو دست دعاگر شدست دست چنار

اس چھند میں یہ الفاظ مسلمانی ہیں۔ اے۔ غازی (گاجی)۔ کھلک (خلق)۔ راجی (راضی) کھیر (خیر)۔ پیر۔ دسمن (دشمن)۔ پیمال (پایمال)۔ جہلا آج بھی پیمال بولتے ہیں۔ پیر پیگمبر (پیغمبر)۔ دواہ۔ (دعا)۔ گیردگر تکھت (تخت) مسلمانی الفاظ کی یہ بہتات اگرچہ استعجاب انگیز ہے۔ مگر اس کی توجیہ ہمارے نزدیک یہ ہوسکتی ہے۔ کہ شاعر اس موقعہ پر ایک ایسے مخبر کو راجہ کی خدمت میں پیش کر رہا ہے جو مذہباً مسلمان ہے اور اپنے جذبات وخیالات کے مطابق دعادہی میں مصروف ہے۔ اجمیر پیر کی حمایت۔ دشمن کی پائمالی اور پیروں کی دعاگوئی خالصاً مسلمانی جذبات ہیں۔

'اجمیر پیر' کی ترکیب بھی قابل لحاظ ہے۔ 'اجمیر پیر' سے مقصد خواجہ معین الدین چشتی اجمیری ہیں۔ لوگ انہیں 'اجمیری پیر' اور 'پیر اجمیری' کہتے ہیں۔ مسلمانی روایت پرتھی راج کے عہد میں خواجہ صاحب کو اجمیر میں موجود بتاتی ہے۔ لیکن انہیں مقبول عام ہو کر اجمیری پیر کے خطاب سے مشہور ہونے کے لئے صدیوں کا زمانہ درکار ہے۔ خواجۂ اجمیر ہندوستان میں سلسلۂ چشتیہ کے پیشوا ہونے کے لحاظ سے اگرچہ ہر عہد میں مقبول ومحترم مانے گئے ہیں۔ لیکن سلاطین مغلیہ کی ارادتمندی نے ان کی شہرت وعظمت کے اور بھی چار چاند لگا دیئے ہیں۔ خصوصاً اکبر، جہانگیر اور شاہجہان کے زمانوں میں۔ اکبر ایک زمانہ میں خواجہ صاحب کا اس قدر معتقد تھا۔ کہ اپنی منت پوری کرنے کے لئے فتحپور سیکری سے اجمیر تک پیادہ پا جاتا ہے۔ جہانگیر بھی اجمیر گیا ہے اور درگاہ پر دیگیں چڑھاتا ہے جو اب بھی موجود ہیں۔ شاہجہان چاندی کا کٹہرہ بنواتا ہے۔ اور جہاں آرا بیگم آپ کے

حالات میں ایک رسالہ مونس الارواح نامی تصنیف کرتی ہے۔ جس کا اصل نسخہ لکھنؤ کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ اور یہی زمانہ ہے جب عوام میں اجمیری پیر کی قسم کی ترکیبیں رائج ہوتی ہیں۔

ڈھلّی تخت (دلّی تخت) فارسی ترکیب "تخت دہلی" کا پرتو ہے "تخت دہلی" کثرت استعمال سے ایک مقبول عام ترکیب بن گئی ہے۔ اور اس وقت رواج میں آئی۔ جب دہلی مسلمانی حکومت کا پایۂ تخت بن گیا۔ مگر اس موقعہ پر جاسوس کو پرتھی راج کو جیسا کہ ہم اوپر دیکھ چکے ہیں۔ دلّی کے تخت پر قائم بتانا قبل از وقت ہے۔ کیونکہ پرتھی راج ابھی تک ایک راج کنوار کی حیثیت کا مالک ہے۔ اس کا باپ سومیشور زندہ ہے۔ جو اجمیر پہ حکومت کرتا ہے۔ اور دہلی اس کے مفروضہ نانا اننگ پال کے قبضہ میں ہے یاد رہے کہ سلکھ جدھتیرھویں داستان ہے جس میں اننگ پال پرتھی راج کو متبنّٰی بنا کر دلّی کی گدّی اس کے حوالہ کر دیتا ہے۔

اب تک ہم نے پرتھی راج کے درباری لوازمہ کا مطالعہ کیا ہے۔ جو اکثر امور میں مغلیہ درباروں کی نقل معلوم ہوتا ہے۔ جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مصنّف نے پرتھی راج کے عہد کی خصوصیات تمدنی سے ناواقفیّت کی بنا پر اس کے دربار کو اپنے عہد کے انداز میں سجا دیا ہے۔ بلکہ مسلمانی اصطلاحات کے استعمال سے بھی دریغ نہیں کیا ہے مثلاً عنبر و عبیر وغیرہ جن سے دربار بسایا جاتا ہے۔ گلاب جس کا چھڑکاؤ ہوتا ہے جاجم اور دیبچے (قالین) فرش پر بچھائے جاتے ہیں۔ موسیقی سازوں میں چنگ۔ شہنائی۔ دمامہ اور نفیری۔ موخر الذکر کو مصنّف نے پھیری بیائے مجہول لکھا ہے سلام اور تسلیم۔ نقیب اور تخت و چوگان بھی اسی مد میں داخل ہیں۔ اب ہم ایک اور زاویہ سے نگاہ ڈالتے ہیں۔ جو پرتھی راج کی رانیوں۔ ان کے محل اور ڈیوڑھی کے امور پر روشنی ڈالتا ہے۔

آلھیٹ چکھ سراپ نام پرستا وتریسٹھویں داستان میں یہ قصہ آتا ہے۔کہ پرتھی راج قنوج کی مہم سے واپس آنے کے بعد اپنے مقتول پہلوانوں اور ساتھیوں کے لئے بیحد مغموم رہنے لگا ہے۔اس کا غم غلط کرنے کے لئے رانیاں یہ تدبیر کرتی ہیں۔کہ راجہ سے فرمایش کرتی ہیں کہ ہمیں بھی تو کبھی لے جاکر شکار کی سیر کرائیے اور دکھائیے کہ شکار کیونکر کھیلا جاتا ہے۔شیر۔ہرن اور سوّر کس طرح مارے جاتے ہیں۔شیر ہرن کو کس طرح مارتا ہے اور کُتّے زنجیروں سے آزاد ہوکر اپنے شکار کو کس طرح دبوچتے ہیں۔ اس پر راجہ ان کی درخواست منظور کرلیتا ہے۔اور ایک ماہ کے لئے پانی پت جانے کی ٹھیرتی ہے۔اور جے چند کی دختر سنجوگتا پورے ماہ کے اخراجات کا ذمہ اپنے سر لیتی ہے۔وُہ اپنی ڈیوڑھی کے مہتم جھگڑو ساہ کو حکم دیتی ہے کہ ہر چیز کا انتظام کرے اور اعلےٰ پکوان پکوائے۔ایلچی (الائچی)۔لونگ مرچ۔سکرّ (شکر) کھانڈ۔کھنڈ اور بہت سا اچار پانی پنتھ (پانی پت) پہونچوادے۔جب جانے کی طیاری ہوچکتی ہے۔سواری کے لئے پلکیاں (پالکیاں) ڈول (ڈولیاں)، سکھپال۔رتھ۔سکھاسن اور ہاتھی آتے ہیں لنیاں اپنی اپنی پسند کی سواریوں میں بیٹھ جاتی ہیں۔ لونڈیاں خوشبو کی کپیاں۔پانوں کا سامان اور صندوق وغیرہ سر پر لئے پیدل ساتھ ہولیں۔ان کے پیچھے عصا لئے خواجہ سراؤں کا جھرمٹ ہے۔ان کے پیچھے بھروسہ کی فوج کے دستے ہیں۔اور انتظام کے لئے چودہ کابستہ ساتھ ہیں۔پانی پت پہنچکر رانیاں خیمے ڈیرے کھڑے کئے جانے تک ایک باغ کی سیر کو جاتی ہیں۔کیا دیکھتی ہیں کہ باغ کی روشیں بڑی صفائی کے ساتھ بنی ہیں۔ درخت پھولوں اور پھلوں سے لد رہے ہیں۔اور پرندے ان پر بیٹھے چہچہا رہے ہیں۔آم۔نیبو۔جنبو وغیرہ کے درخت جھوم رہے ہیں۔چنپہ۔کیلے۔بدام۔انار۔ تاڑ۔چھوہارے۔سپاری۔کیوڑا کیتکی۔گلال۔پھالسے۔لونگ۔داکھ۔چندن۔بیڈر (ببر) وغیرہ کے درخت بڑی کثرت سے موجود ہیں۔۔ان میں مور۔چکور۔لال۔فاختہ

وغیرہ پرندے پھر رہے ہیں۔ درختوں کے سینچنے کے لئے چرس۔ رہٹ اور ڈھینکوری (ڈھینکلی) کا انتظام ہے وغیرہ وغیرہ۔

اس بیان میں سنجوگتا اپنے کارپرداز جھگر وساہ کو اچار بہم پہنچانے کے لئے خاص طور پر ہدایت دیتی ہے۔ اس کے متعلق عرض ہے کہ آچار ایرانی الاصل لفظ ہے۔ اور مسلمان ہندوستان میں اس کا رواج دیتے ہیں۔ لیکن کیا پرتھی راج کے عہد میں اس کا اسقدر رواج ہو چکا تھا۔ کہ ہندوؤں کے ہاں بھی عام استعمال میں آرہا تھا۔ مشکل سے یقین کیا جا سکتا ہے۔ نظامی کے ہاں سکندر نامہ میں یہ شعر ملتا ہے:۔

ز آچارہا ہر چہ باشد عزیز ترنج و بہ و سیب و نارنج نیز

لیکن یہ مغلوں کا زمانہ ہے۔ جب اچار کا کثرت کے ساتھ رواج دیکھا جاتا ہے۔ ابو الفضل نے آئین اکبری میں پچیس قسم کے آچار کی فہرست مع قیمت درج کی ہے۔ (ص۴۷ آئین اکبری)

اسی طرح آب کشی کے جو ذرائع بتائے ہیں۔ مثلاً چرس ڈھینکلی وغیرہ مغلوں کے عہد میں عام رواج میں آرہے ہیں۔ رہٹ البتہ آب کشی کا ایسا ذریعہ ہے۔ جس کا رواج پنجاب کے ساتھ مخصوص تھا اور بابر کے عہد تک ہندوستان میں رائج نہیں ہوا تھا۔ جب بابر آگرہ میں اپنا باغ طیار کراتا ہے۔ رہٹ جس کی اشاعت لاہور دیبالپور تک محدود تھی۔ اس باغ کی خاطر آگرہ میں طیار کرایا جاتا ہے۔ چنانچہ واقعات بابری میں آتا ہے:۔

"بدستور لاہور و دیبالپور چرخ ہا را راست کردہ آبہا جاری کردند"۔ (ص۲۱۱ طبع بمبئی)

اب یہ خیال کرنا کہ پانی پت جیسے قصبہ میں پرتھی راج کے ایام میں رہٹ کا رواج تھا ہمیں ناقابل قبول معلوم ہوتا ہے۔

پانی پت کے مذکورۂ بالا باغ میں مصنف کے بیان کے بموجب بادام۔ لونگ۔

چندن اور سپاری کے درخت موجود ہیں لیکن ایسا بیان وہی شخص دے سکتا ہے جسکو درختوں کی کاشت اور خاص خاص زمینوں کے ساتھ خاص خاص درختوں کی مناسبت وغیر مناسبت کا راز معلوم نہ ہو۔ بادام ایسا درخت ہے جو ہندوستان کے شمال مغربی ممالک میں ملتا ہے مثلاً کشمیر و افغانستان و ایران وغیرہ۔ لونگ جزائر شرق الہند سے آتی ہے۔ ان میں جاوا اور بنا ویا قابل ذکر ہیں۔ صندل اور سپاری دکن سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان درختوں کے لئے یہ تصور کرنا کہ پانی پت کے ایک باغ میں بعہد پرتھی راج موجود تھے۔ ہمارے نزدیک بالکل بے معنٰی ہے۔

مصنّف نے پرتھی راج کے زمانہ کے ساتھ خواجہ سراؤں کو موجود بتا کر سلاطین اسلام کے زنانہ محلوں کی ایک اہم خصوصیت کو اجاگر کر دیا ہے وہ کہتا ہے :۔

چڑھیو چلی کھوجن کو ستھ سنگ نہی جن کے سب انگ اننگ

چھند ۲۷ ص ۱۹۹۱/۱۲ ایکیٹ چکچھ سراپ نام پرستاو ۶۳ ویں داستان۔

خواجہ سراؤں کا دستور قدیم معلوم ہوتا ہے۔ بعض قدیم سلاطین ایران نے یونانیوں سے خراج میں خواجہ سرا وصول کئے ہیں۔ ایرانیوں سے مسلمانوں میں ان کا رواج ہو گیا اور مسلمانوں کے ساتھ یہ ضابطہ ہندوستان میں آیا۔ مسلمانوں کی تقلید میں راجپوت حکمرانوں نے اپنی حرم سراؤں کے لئے خواجہ سرا رکھنے شروع کر دیئے۔ اگرچہ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ راجپوتوں میں یہ دستور کس زمانہ سے جاری ہوا۔ مگر میں خیال کرتا ہوں کہ خواجہ سراؤں کی ضرورت انہیں اسی وقت پیش آئی ہوگی۔ جب انہوں نے پردہ کی رسم اختیار کر لی ہے۔ پردہ اور خواجہ سرا لازم ملزوم ہیں۔ راجپوتانہ میں تو ہمارے اپنے زمانہ تک اکثر ریاستوں میں خواجہ سرا باقی تھے۔ بلکہ قدیم وضع کی ریاستوں میں تو اب بھی موجود ہوں گے اس سلسلہ میں ایک امر قابل ذکر یہ ہے کہ راجپوتوں کے یہ خواجہ سرا اکثر اوقات مسلمان ہوتے تھے۔ جودھپور میں مہاراج کی ڈیوڑھی کا سردار الماس نامی ایک خواجہ سرا تھا۔ جو اپنی دولتمندی کے لئے مشہور تھا۔ اس نے اپنا روپیہ خیر و رفاہ عامہ کے مصرف میں استعمال

کیا بلکہ مشہور ہے کہ نہر زبیدہ کی بھی مرمت کرائی تھی - اس کے انتقال کو چالیس برس سے زیادہ زمانہ گذر چکا ہے -

اگرچہ مصنّف نے پرتھی راج کے محل میں پردہ کے رواج سے متعلق صاف الفاظ میں اقرار نہیں کیا ہے - مگر راسا میں ایسی علامات ضرور ملتی ہیں جن سے یہی قیاس ترتیب دیا جاسکتا ہے - کہ اس کے زنانہ محل پردہ کی پابندی سے خالی نہیں تھے - اسی آکھیٹک چکھ سراپ میں بیں جیسا کہ میں ابھی عرض کر چکا ہوں - رانیاں راجہ کے دل بہلانے کے خیال سے اسے پانی پت لے جانا چاہتی ہیں اور شکار دیکھنے کا عذر تراشتی ہیں - مگر راجہ رانیوں کے ساتھ نہیں جاتا - بلکہ پہلے انہیں روانہ کرتا ہے اور پھر آپ ساونتوں کے ساتھ جاتا ہے - اس سے ظاہر ہے کہ بوجہ پردہ رانیوں اور ساونتوں کا اجتماع اسے منظور نہیں تھا -

خواجہ سراؤں کے علاوہ پرتھی راج کے ہاں داسیوں (کنیزوں) کا بھی دستور تھا - جو محل کے باہر بھیتر آمد و رفت رکھتی ہیں - اور محل کے تمام معاملات انہی کے ذریعہ طے ہوتے ہیں - ان داسیوں کا راسا میں کئی مقام پر مذکور رہتا ہے - تمام پیغامات انہیں کے وسیلہ سے زنانہ میں راجہ کے پاس پہنچتے ہیں - سواری کے وقت وہ رانیوں کا ضروری ضروری سامان اپنے سر اور کندھوں پر لے کر پیادہ چلتی ہیں -

مغلوں کے ہاں قلماقنیوں اور ار دابیگنیوں کا دستور تھا - جو مردانہ لباس زیب تن کئے پانچوں ہتھیاروں سے مسلح پہرہ چوکی اور محلات کے حفاظتی کاموں پر متعین ہوتی تھیں - اسی تقلید میں مصنّف نے سنجوگتا کے محل کے دروازے پر "ناری بھیس نر" یعنی مردانہ لباس میں پہرہ دار عورتوں کو موجود دکھایا ہے - جو لال لال ڈنڈوں سے مسلح ہیں :-

دِکھ دیئے دربار پنگ کنور چڑھ بارہی

ناری بھیس نردستر سستر لگری کرچھا رہی (چھند ۲۲۵ ص ۲۱۴/۱۸)

تلمیح کو صاف کرنے کے لئے ہمیں بڑی لڑائی نروپرتا ۶۶ ویں داستان کی طرف رجوع کرنا چاہیے

جس میں قصّہ یوں آتا ہے کہ جب دلّی میں یہ خبر پھیلی کہ شہاب الدین بڑی طیاریوں کے ساتھ دہلی پر عنقریب حملہ کرنے والا ہے۔ شہر کے مہاجنوں کو اپنی غیر محفوظ حالت کا پورا پورا احساس ہوا۔ اس کے انتظام کے لئے سب کے سب مل کر سری منت نگر سیٹھ کے پاس پہنچے۔ وہ اگرچہ انہیں کوئی معقول تدبیر نہیں بتا سکا۔ مگر سب کو ساتھ لے کر گرو رام کی خدمت میں جو پرتھی راج کا پروہت تھا جا پہنچا۔ پروہت جی بڑے اخلاق سے پیش آئے۔ لیکن حرف مطلب سنتے ہی لگے بہانے کرنے کہ میں تو ایک غریب برہمن ہوں۔ پوتھی پاٹھ جانتا ہوں۔ سیاسیات سے میرا کیا واسطہ اس پر مہاجنوں نے انہیں قائل کرنا چاہا کہ راج گرو ہو کر آپ کا اس قدر غیر متعلق رہنا بے حد نامناسب ہے۔ قصّہ مختصر گرو جی اپنی باری میں انہیں لے کر کوی چند کے پاس آئے۔ کوی جی سارا قصّہ سن کر یہ مشورہ دیتے ہیں۔ کہ راجہ کی ڈیوڑھی پر چلنا اور عرض معروض کرنا چاہیئے۔ چنانچہ تمام جماعت بہ سرکردگی کوی چند سنجوگتا دختر جے چند راجہ قنوج کے محل سرا کے دروازہ پر پہنچتی ہے۔ مہاجن لوگ بڑے مالدار طبقہ سے تعلق رکھتے تھے۔ کوئی چوڈول پر سوار تھا اور کوئی سکھاسن پر۔ ابھی یہ لوگ مشکل سے ڈیوڑھی تک پہنچنے پائے تھے کہ وہ مردانہ لباس میں پہرہ دار عورتیں ان کی طرف بجلی کی سی تیزی کے ساتھ جھپٹیں اور اپنے ڈنڈے پوری طاقت کے ساتھ ان کے سر اور کمروں پر برسانے شروع کئے۔ انہوں نے نہ چند کوی کا لحاظ کیا اور نہ گرو رام کی پروا کی۔ سب کو ایک ہی لاٹھی سے ہانکا۔ گرو جی اور چند کوی تو پھر بھی مضبوط رہے۔ ڈنڈے پڑے ماریں کھائیں مگر اپنی جگہ سے نہیں ٹلے۔ مہاجن بیچارے اپنی اپنی سواریاں اور جوتے چھوڑ چھوڑ کر بھاگے کسی کی چوڈول رہ گئی اور کسی کی پالکی۔ کسی کا ہاتھ ٹوٹا اور کسی کا ماتھا پھوٹا۔ اور ان چڑیلوں نے جب تک کہ شاہی محل سے انہیں دور دور تک نہیں بھگا دیا دم نہیں لیا۔

"تاریخ ہند سے واقفیت رکھنے والا کوئی شخص بھی سنجیدگی کے ساتھ یقین نہیں کر سکتا کہ مذکورۂ بالا ہنٹر چھٹ پہرہ دارنیاں درحقیقت پرتھی راج کے عہد سے تعلق رکھتی تھیں ہماری

رائے میں مصنف ان تاثرات کا چربہ اتار رہا ہے ۔ جو اس کے اپنے عہد میں ان قلماقنیوں اور اردابیگنیوں سے متعلق عوام میں قصہ کہانیوں میں مشہور تھے ۔

یہی نہیں بلکہ یہ جو مصنف نے پرتھی راج کو بیسیوں بیویوں کا شوہر بیان کیا ہے ۔ اور جس کے لئے شاعر کو ۵۶ ویں داستان "وواہ سمے" جداگانہ لکھنی پڑی ۔ اس میں بھی ہمیں مسلمان سلاطین کی تقلید کی بو آتی ہے ۔ جن کے محلات میں حرموں کی کثرت اور کنیزوں کی افراط ان کی شان امارت کے قیام کے لئے ایک لازمی امر خیال کیا جاتا تھا ۔

شکار ترکوں اور مسلمانوں کا ایک خاص مشغلہ ہے ۔ مسلمانوں میں شکار کے بیسیوں طریقے مروج ہیں خصوصاً وہ جن میں شکاری جانوروں اور پرندوں کے ذریعہ سے شکار کھیلا جاتا ہے ۔ یعنی تازی کتوں ۔ چیتوں ۔ باز ۔ جرّہ باز ۔ شاہین و چرغ وغیرہ کے ذریعہ سے ۔ راسا میں پرتھی راج کو شکار کا بے حد شایق ظاہر کیا گیا ہے ۔ اس کو اس دلچسپ تفریح کا اتنا ہی لپکا ہے ۔ جتنا فیروز شاہ تغلق یا جہانگیر کو ہو سکتا ہے ۔ وہ شکار کا کوئی موقعہ ہاتھ سے نہیں جانے دیتا ۔ شکاری پرندوں کا بے حد شوق ہے ۔ اور شہاب الدین سے فدیہ میں ہاتھی گھوڑوں کی طرح باز اور جرّہ باز بھی وصول کرتا ہے ۔ کیماس جدھ ۴۳ ویں داستان میں منجملہ چوبیس ہاتھیوں اور دو لاکھ روپے کے سو باز بھی شاہ کے فدیہ میں شامل ہیں ۔ پجوّن پاتساہ جدھ ۴۵ ویں داستان میں سلطان پندرہ ہزار باز دینے پر اپنی رہائی خریدتا ہے ۔

یہ کہنا مبالغہ میں داخل نہیں ہے ۔ کہ اگر ہندو مذہبی زندگی کا عنصر پرتھی راج کی زندگی سے خارج کر دیا جائے تو پرتھی راج میں اور قرون وسطےٰ کے کسی مسلمان والی کی زندگی میں کوئی فرق باقی نہیں رہتا ۔ میں اس کے شکار کے بعض واقعات یہاں عرض کرتا ہوں :-

(۱) آکھیٹک بیر بردان چھٹی داستان میں دیکھا جاتا ہے ۔ کہ پرتھی راج ایک مرتبہ شکار کو جاتا ہے ۔ اس کے ساتھ ایک ہزار شکاری کتے ۔ ایک سو چیتے اور ایک سو شکاری ہرن ہیں ۔ اس لوازمہ کے ساتھ وہ ایک گھنے جنگل میں شکار کیلئے گھس جاتا ہے (چھند ۱۱ - ۲۰ اج ۲ صفحہ ۲)

(۲) آکھیٹک چوک برنن دسویں داستان میں پرتھی راج کھٹو بن میں شکار کو جاتا ہے۔
اس کے ساتھ پانسو پیدل۔ پانسو پھندیت۔ ایک ہزار کتّے۔ پانسو ہمراہی پچپن چیتے۔
اور بے تعداد باز اور بہری تھے۔ (چھند ۱۲ ص ۴۲۶/۴)

(۳) بھومی سپن پرستاو۔ سترہویں داستان۔ پرتھی راج ایک مرتبہ شکار کو جاتا ہے۔
ہانکا کرایا جاتا ہے۔ ایک شیر سامنے آتا ہے۔ راجہ تیر مارتا ہے۔ مگر خطا جاتا ہے۔ شیر
طیش میں آکر جھپٹتا ہے۔ جب قریب آچکتا ہے۔ راجہ تلوار کے ایک ہی وار میں اس
کو ہلاک کر ڈالتا ہے۔ (چھند ۳ ص ۵۰۵/۶)

(۴) جیت راو جدھ ۴۴ ویں داستان۔ دلّی پہنچنے کے ڈھائی برس بعد پرتھی راج کھٹو
بن میں شکار کو جاتا ہے۔ اور نیت راو کھتری اس کی اطلاع شہاب الدین کو بھیج دیتا ہے۔
اس دفعہ راجہ کے ساتھ سو چیتے۔ ایک سو بیس کتے بیالیس سیاہ گوش اور ایک سو ہرن تھے۔ (چھند ۲ ص ۱۰۲۲/۹)

(۵) دھن کتھا چوبیسویں داستان:۔ پرتھی راج ایک دن سنگار ہار مشہور ہاتھی پر سوار
ہو کر شکار کو گیا۔ کنہ بھی ساتھ ہو لیا۔ دونوں بہادر گھنے جنگل میں شکار کی تلاش میں پھر
رہے تھے۔ اتنے میں ایک بیڑبان نے آکر خبر دی کہ مہاراج یہاں سے قریب ہی
ایک زبردست سوّر موجود ہے۔ راجہ نے اس کے گھیرنے کا حکم دیا اور خود بھی اسی
طرف بڑھا۔ جب سوّر نے دیکھا کہ چاروں طرف سے گھر چکا ہے۔ ہنکارتا ہوا ایک
سمت کو ہو لیا۔ راجہ نے موقعہ پاتے ہی فوراً اسے تیر سے مار لیا۔ اس اثنا میں ایک
شیر کی خبر آئی۔ راجہ نے کہا کہ میں تو اب شیر کو مارے بغیر یہاں سے نہیں ٹلوں گا۔
اتنا کہہ کر شیر کی طرف چل دیا۔ دیکھا کہ ندی کے کنارے ایک خونخوار شیر ایک بیل کو مار
کر اس کا گوشت کھا رہا ہے۔ راجہ نے ہانکے کا حکم دیا اور مہاوت نے سنگار ہار کو اسی
طرف بڑھایا شور و غل کی آواز سن کر شیر بڑی تیزی کے ساتھ راجہ پر آیا۔ راجہ نے تیر چلایا جو خطا گیا۔ جو اسی
میں کر بھ رای چھپا ہوا تھا اس نے شیر کے ایک تلوار ایسی ماری کہ اسکے دو ٹکڑے ہو گئے (چھند ۲۲۵-۵۰
ص ۲۲۹/۷)

(باقی آئندہ)

(محمود شیرانی)

# سندھ کے بعض کتبے

(سلسلہ کے لئے دیکھو اورینٹل کالج میگزین بابت فروری ۱۹۳۵ء)

## سکھر۔ بھکّر اور روہڑی

ہندوستان کے عہد اسلامی کی تاریخ صرف کتابوں ہی میں محفوظ نہیں ہے۔ اور بھی بہت سی یادگاریں ہیں جو اس عہد کے مختلف ادوار کی تاریخ کو صحیح طور پر سمجھنے میں مفید ہیں۔ ان میں سے بہت سی یادگاریں مرور زمانہ سے تلف ہوگئیں۔ مگر بہت سی ابھی باقی ہیں خصوصاً مغلیہ عہد کے لئے جو ہم سے نسبۃً قریب ہے مواد کی کافی افراط ہے۔ اس مواد میں قدیم شہر، ان کے کھنڈر، ان کی عمارات اور خرابے، سکّے، مخطوطات، تصاویر، وصلیاں، صناعی کے نمونے اور کتبے شامل ہیں۔ اس مواد کو نظر غور سے دیکھا جائے تو تاریخی کتابوں کے مضامین کی تصدیق یا تکذیب کے علاوہ بعض اوقات بالکل نئی باتیں اس سے معلوم ہوتی ہیں، اور اس وقت کی طرز معاشرت، مذاق، لوگوں کی ذہنی حالت اور اسی قسم کے اور بہت سے امور پر ایسی روشنی پڑتی ہے۔ جو اور کسی ذریعہ سے ممکن نہیں، گویا اس عہد کی زندہ تصویر آنکھوں میں پھر جاتی ہے۔

ہمارے مطلب کے قدیم شہروں میں سکھر، بھکّر اور روہڑی کا بھی شمار ہے۔ یہ تینوں شہر ایک دوسرے سے بالکل قریب واقع ہیں۔ ۲۲ اور ۲۳ مارچ ۱۹۳۷ء کو میں ڈیڑھ دن تک وہاں مقیم رہا اور میں نے وہاں کی بعض عمارتوں، اور خرابوں کو دیکھا صفحات ذیل میں جن جن مقامات کو میں نے دیکھا اور جو جو کتبے میں نے وہاں سے نقل کئے انکا حال پیش کیا جائیگا۔ ترتیب وہی ہوگی جس ترتیب میں نے ان مقامات کو دیکھا۔ افسوس سے لکھا جاتا ہے۔ کہ ان شہروں کی قدیم یادگاروں بلکہ یوں کہنا چاہیئے کہ سارے سندھ کی اسلامی یادگاروں پر گزیٹیر نویسوں

اور محکمۂ آثار قدیمہ نے کافی توجہ نہیں کی ہے۔ صوبہ سندھ اور اس کے ضلع وار گزیٹیروں میں اس موضوع پر جو کچھ درج ہے وہ بالکل ناکافی ہے[1]۔ سندھ کے کتبوں کے نقول اگر محکمۂ آثار نے حاصل کئے ہوئے ہیں تو وہ شائع نہیں ہوئے - کم سے کم راقم حروف کو محکمہ کے بعض حکام سے کوئی اطلاع ان آثار کی نقول کے متعلق حاصل نہ ہوسکی۔ ان حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے باوجود عجلت اور عرصہ قیام کی قلت کے راقم سطور نے سعی بلیغ سے جس قدر کتبوں کو نقل کرنا ممکن ہوسکا کیا۔ مناسب تو یہ تھا کہ بعض کتبوں کے چربے حاصل کئے جاتے۔ مگر اتنا وقت نہ تھا۔ شاید کوئی اور صاحب اس کی توفیق پائیں اور اس کام کو کماحقہ سرانجام دے کر ان مساعی کو تکمیل و تتمیم تک پہنچائیں۔

## سکھر اور اس کے نواح کی اجمالی تاریخ

ضلع سکھر کے گزیٹیر طبع ۱۹۰۹ء میں (ص ۵۳) پر جو حال سکھر وغیرہ کا دیا ہے اسکا حاصل یہ ہے[2] کہ سکھر دو ہیں قدیم اور جدید۔ ان دو بستیوں کو ریل کی پٹڑی ایک دوسرے سے جدا کرتی ہے۔ نئی آبادی ان چھوٹی چھوٹی پہاڑیوں کے آس پاس بسی ہوئی ہے جو دریائے سندھ کے کنارے شمالاً جنوباً کئی میل تک پھیلا ہوا ہے۔ یہ سلسلہ دراصل روہڑی سے شروع ہوتا ہے۔ دریائے سندھ اس سلسلے کو کاٹ کر گزرتا ہے۔ پھر روہڑی کے مقابل دریا کے پار سکھر کی جانب یہ سلسلہ دوبارہ شروع ہو کر قریباً ۵ میل تک دریا کے ساتھ ساتھ چلا جاتا ہے۔ دریا کے بیچ میں بھکر کا جزیرہ ہے۔ وہ بھی اسی سلسلہ کوہ میں شامل ہے بھکر[3] چونے کے پتھر کی ایک چٹان ہے جو ۸۰۰ گز لمبی تین سو گز چوڑی اور قریباً ۲۵ فٹ

---

[1] بعض کتبے جو غالباً بالکل صاف اور واضح ہیں ان کی نسبت ضلع سکھر کے گزیٹیر میں مبہم سے بیانات دیئے گئے ہیں۔ مثلاً دیکھئے گزیٹیر مذکور ص ۱۴۱ و ص ۵۴۔

[2] ضلع سکھر کا گزیٹیر ص ۲۰۔

اونچی ہے کہتے ہیں کہ دریائے سندھ پہلے اُلور کے پاس بہتا تھا، بعد میں آغاز عہد عباسیہ یعنی ۸۰۰ء کے قریب دریا نے ان پہاڑیوں کو کاٹ کر موجودہ راستہ بنا لیا۔ بھکر کے سنگلاخ کو دریا نہ کاٹ سکا اور وہ شروع میں شاید بصورت شبہ جزیرہ اور آخر بصورت جزیرہ دریا میں قائم رہا۔ دریا کا عرض بھکر اور سکھر کے درمیان سو گز سے زیادہ نہیں ہے اس سے قیاس ہوتا ہے کہ یہ مقام پہلے اس سے بھی زیادہ قریب قریب ہوں گے۔ اور ان کے مشابہ نام بھی اسی بات پر دلالت کرتے ہیں، جلال الدین خوارزمشاہ کے حملہ کے حالات میں جوینی نے ان مقامات کا نام اکر و بکر لکھا ہے[1]۔ اور یہی صورت اس نام کی اس تانبے کے سکے پر ہے جو مجھے الور سے ملا اور جس کا ذکر آگے آئے گا۔

فوجی نقطۂ نظر سے جزیرہ بھکر کو بہت اہمیت حاصل تھی۔ یہی وجہ ہے کہ قدیم زمانہ ہی میں اس کو قلعہ کی صورت دے دی گئی۔ اور تاریخ میں بھکر کا نام سکھر سے زیادہ نمایاں طور پر مذکور ہوتا رہا۔

۹۲۶ھ بمطابق ۱۵۲۰ء کے قریب شاہ بیگ ارغون نے بھکر کو اپنا دارالسلطنت بنایا اور اس غرض سے بھکر کی فصیل اور برج و بارو کو پہلے سے زیادہ مستحکم کر دیا۔ بھکر کی آبادی کو اس نے وہاں سے باہر منتقل کرنا ضروری سمجھا اور یہ لوگ روہڑی اور سکھر میں جا بسے[2]، تب سے ان بستیوں کو روز افزوں ترقی حاصل ہوئی۔ ۹۸۲ میں اکبر نے بھکر لیا اور صوبہ ملتان میں شامل کر دیا۔ حملہ نادریہ کے بعد ماورائے سندھ کا علاقہ ایران سے ملحق ہوا اور اس میں بھکر اور سکھر بھی شامل تھے، انیسویں صدی کے ربع اوّل میں یہ علاقہ تالپوروں کے قبضہ

---

[1] جہانکشای جوینی ۲: ۱۴۴ پر ہے: "وقباچہ در کشتی با کر وبکر دو قلعہ است در جزیرۂ الخ" مگر بعض نسخے جو ہیں حاشئے میں دئے گئے ہیں۔ زیادہ درست معلوم ہوتے ہیں یعنی: "جزیرہ ایست وقلعۂ در آن جزیرہ"، "کہ قلعہ ایست در جزیرۂ" "قلعہ ایست در جزیرۂ"، [2] تحفۃ الکرام ۳: ۱۲۴ پر ہے، "بہر حال آن بھکر بجای قدیم ولوہری وسکھر ازان جدید... قلعہ دی (یعنی بھکر) را شاہ بیگ از خشتہای الور اساس دادہ سادات ساکن درون قلعہ را بیرون در لوہری اقامت دادہ، نادر شاہ بادشاہ قلعہ را خراب ساخت"،

میں آیا اور ۱۸۴۲ء میں سرکار انگریزی سے متعلق ہؤا۔ اس وقت بھکر کو فوجی چھاونی بنایا گیا۔ اور چھاونی نے تجارت پیشہ لوگوں کو کھینچا جنھوں نے دریا کے کنارے سکھر جدید کو آباد کیا، ۱۸۴۵ء میں چھاونی توڑ دی گئی۔ جب ریل نے کراچی کو کوٹری اور ملتان کو لاہور سے ملا دیا تو کوٹری اور ملتان کے درمیان تجارت اور آمد و رفت جہازوں کے ذریعہ ہوتی رہی۔ اس زمانہ میں سکھر کو بہت اہمیت حاصل رہی۔ جو پنجاب اور سندھ کے درمیان ریلوے لائن کے مکمّل ہونے سے کم ہوگئی۔ ہمارے زمانہ میں سکھر[1] کے بند نے سکھر کو پھر رونق تازہ بخشی ہے۔ اب میں ان مقامات کا ذکر کرتا ہوں جو میں نے مارچ ۳۷ء میں دیکھے،

## روہڑی

روہڑی دریائے سندھ کے مغربی کنارے پست چٹانوں پر واقع ہے اور بہت پرانی بستی ہے۔ سکھر گزیٹیر (بذیل روہڑی) میں ہے کہ ارتقائے انسانی کے دورِ حجری کے آثار یہاں بکثرت ملتے ہیں، قریب بہ یقین ہے کہ عربوں کے حملہ سندھ کے وقت یہاں کوئی قابل ذکر بستی نہ تھی اور جیسا کہ اوپر مذکور ہؤا دریا کا گزرگاہ روہڑی کے پاس نہ تھا، جب دریا نے اپنا راستہ بدلا تو روہڑی اور سکھر دریا کے دائیں اور بائیں کنارے پر بس گئے، اور بھکر کی قلعہ بندی کر دی گئی پھر ارغونوں کے زمانے میں سادات بھکر یہاں بسا دئے گئے، عہد اسلامی کی متعدد یادگاریں[2] یہاں اب تک موجود ہیں، ۱۸۴۶ء کے قریب تھارنٹن (Thornton) کا اندازہ تھا کہ اس میں ۴۰ آباد اور ۸۰ ویران مسجدیں موجود ہیں۔ ریلوے سٹیشن کے تھوڑے ہی فاصلہ پر رضوی سیدوں کی قلعہ نما بستی ہے۔ جو ایک کچی فصیل کے اندر واقع ہے۔ یہ حضرات شیعہ ہیں مگر باوجود

---

[1] Sukkur Barrage.

[2] افسوس ہے کہ آثار ذیل کا دیکھنا ممکن نہ ہو سکا: ۱) عیدگاہ جو ۹۹۳ھ میں بنائی گئی، خیرالدین آدم شاہ اور میر عبدالباقی پورانی کے مقبرے، میر صفائی کی جامع مسجد، ست بہین، درگاہ خواجہ خضر، میر معصوم کی مسجد جس میں اب کسی کا بنگلہ ہے، قلعہ خیرالدین اور پیرانی کا حال تحفۃ الکرام ۳: ۱۳۰ بیعد بہ دیا ہے،

محرم انھوں نے ازراہ عنایت مجھ کو بعض چیزیں جو اُن کے ہاں موجود ہیں دکھائیں انہی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ان کے بزرگ سیّد میر یعقوب علی رضوی بھکری بن سید میر میراں رضوی النقوی[1] عہد عالمگیر میں بھکر کے حاکم تھے۔ ایک معافی نامہ عہد عالمگیری کا جو سید یعقوب علی کی اولاد کے نام ہے۔ اُن کے پاس موجود ہے۔ وہ میں نے دیکھا ایک سیدھی سیف بھی ان کے پاس ہے، دستہ پر سنہری کوفت کاری ہوئی ہے اور حال ہی میں تلوار پر اُن کا نام بھی کندہ کرا دیا گیا ہے۔ لیکن معلوم نہیں تلوار کو موصوف سے منسوب کرنا کہاں تک درست ہے۔ یہ تلوار ان حضرات کو کسی اور گھرانے سے دستیاب ہوئی ہے۔ ان کے پاس متعدد تصویریں اولیاء اللہ کی ہیں۔ جن میں بیشتر اولیاء ہند کی ہیں۔ ایک کتاب وظائف کی ہے۔ جس میں دوازدہ امام رضی اللہ عنہم کی رنگین تصاویر ہیں۔ یہ بارھویں صدی کا کام معلوم ہوتا ہے۔ اس کتاب کو ایک پیپر ماشی کے بکس میں رکھا ہوا ہے۔ جس پر جہانگیر کی تصویر اور نسکارگاہیں بنی ہوئی ہیں۔ اس بستی کے پاس ہی میر یعقوب علی شاہ کی مسجد ہے جو بالکل ٹوٹ پھوٹ گئی ہے۔ مگر ابھی ٹائلیں اس میں بعض بعض جگہ باقی ہیں۔ سکھر گزیٹیر ص ۷۴۴ پر اس کی تاریخ تعمیر ۱۶۷۷ء دی ہوئی ہے۔ اس بستی سے کچھ فاصلے پر سید سلطان رضوی کا شکستہ سا مقبرہ ہے جس کے دروازے پر کچھ کاشی کاری ابھی باقی ہے۔ اور تاریخ تعمیر ذیل کے کتبے میں درج ہے:-

| | |
|---|---|
| سید سلطان رضوی چون ازین دار پنج | زد بدولت چار تکبیر و بجنت کرد جا |
| سبز پوشان بہشتی را چمن پیرای خلد | داد ہر ہفت از پی آن سید نعم الفتا |
| سال نقل او ز پیر عقل می کردم طلب | از سروش غیب در گوش من آمد این ندا |

[1] یہ اُن کی اولاد کا بیان ہے۔ تحفۃ الکرام ۳: ۱۲۸ پر سید یعقوب خان کو "از نبایر میر میران" لکھا ہے، اور میر میران کا مختصر سا حال بھی اسی کتاب میں ۳: ۱۲۵ پر دیا ہے۔

یک ہزار و صد ز ہجرت بُد بدان و سیزدہ ۱۱۱۳ | در جمل بشمر حروف جملہ این مصراع را
بعد سہ سال دگر از اہل بیت آن امام | یافتہ تعمیر نو این روضہ مینو نما
تا بود بر پای این رئین حصار ہفت خوان | چار رکنش بر بساطش شش جہت ماند بجا
سال تاریخ نمایش چون بجستم از خرد | گفت در گوش ضمیرم روضۂ آل عبا ۱۱۱۶

# خانقاہ دین پناہ کے متصل کی مسجد

یہ چھوٹی سی شکستہ مسجد دریا کے کنارے پر واقع اور پختہ گچ کار بنی ہوئی ہے۔ باہر چھوٹا سا صحن ہے۔ ایوان تین حصوں میں منقسم ہے۔ چھت گنبدی ہے۔ محراب کے اوپر لکھا ہے محمد عربی الخ۔ صحن کی جانب ایوان کے باہر کی طرف ذیل کا کتبہ درج ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس مسجد کی تعمیر بعہد شاہ اورنگ زیب ۱۰۹۲ھ میں شروع اور سنہ ۱۰۹۶ھ میں ختم ہوئی۔ کتبہ دو لمبی سطروں میں لکھا ہوا ہے، ہر سطر کے شروع اور آخر میں تین مصرعوں سے کچھ زیادہ دائیں اور بائیں طرف کی دیواروں پر لکھے ہوئے ہیں۔ مگر بیشتر حصہ سامنے کی طرف لکھا ہے۔ کتبہ یہ ہے:-

سطر اوّل

در زمن بادشاہ صاحب تیغ و قلم | مامن تخت و کلاہ مفتخر خافقین
حامی فرض و سنن ماحی آثار کفر | مالک گنج و حشم فتنہ بر شور و شین
جالس اورنگ عدل آور (کذا) دین و دول | گوہر دیہیم ملک، زیب دہ مشرقین
عادل خاقان دہر عالم گیر آنکہ ازوست | خسرو عالی مقام بادشہ مغربین
خواجہ محمد حسین مسجد عالی کہ ہست | مسجد اقصی نمای زینت اسلام عین
کرد بنا بہر خیر کز قدر و منزلت | کرد دوتا چون فلک قدّ فرقدین
جامع اسرار حق فایض انوار دین | معبد نیکو بنای سجدہ گہ عالمین

سطر دوم

کعبہ طاعت[1] [طاعات حق ؟] منقصد حاجات خلق — قبلہ انس و ملک تاج سر قبلتین

گنبد تابان او مردم چشم سپہر — شمسۂ رخشان او خیرہ کن مقلتین

گوشۂ محراب او کرسی محراب عرش — منبر مہ پایہ اش منبر اوج بطین[2]

باد چو بیت العتیق سالم زآفات دہر — تا اثر آب ہست در دھن دو دغین[3]

سال دو تاریخ را ملہم غیبی ادا — کرد بدینسان مرا زانکہ بر او بود دین

جامع[4] اسرار حق مسجد اقصی نمای — معبد نیکو ازان خواجہ محمد حسین

۱۰۹۲ — ۱۰۹۶

مصرع اول بود صالح آغاز سال — مصرع ثانی ہمی یافت ز اتمام زین

بظاہر صالح شاعر کا تخلص ہے جس نے یہ قطعہ تاریخ تصنیف کیا،

## جامع مسجد روہڑی

عہد اکبری کی یہ مسجد لب دریا ایک پُرفضا مقام پر واقع ہے۔ داخل ہونے کا دروازہ بالکل معمولی سا ہے۔ البتہ اس پر ایک کتبہ ہے۔ جس کا ذکر آگے آتا ہے۔ اپرانے بیرونی دروازے کے باہر تھوڑی سی جگہ ہے۔ جس میں نیم کے متعدد بہت بڑے بڑے اور پرانے درخت ہیں۔ دروازے سے داخل ہوں تو مساجد کی عام ترتیب کے مطابق پہلے صحن ہے۔ پھر ایوان یا مسقف حصہ، ایوان کا فرش نیلی ٹائلوں کا ہے اور چھت گنبدی ہے۔ عمارت سُرخ اینٹوں کی بنی ہوئی ہے، ایوان عرضاً دو حصوں میں منقسم

[1] بظاہر یہ مصرعہ ناقص نقل ہوا۔ شاید کعبہ طاعات حق تھا مگر یقینی نہیں،

[2] منازل قمر میں سے دوسری منزل کا نام ہے،

[3] بادل جو آسمان پر چھایا ہوا ہو،

[4] کتبہ میں دوسرا مصرعہ پہلے ہے اور پہلا مصرعہ بعد میں درج ہو گیا ہے،

ہے - ایک حصہ صحن سے متصل اور دوسرا اس سے آگے جو تین حصوں میں منقسم ہے اور جس کے وسطی حصہ میں محراب ہے - ذیل کا تقریبی سا خاکہ صرف ایوان کی عام شکل ظاہر کرتا ہے - محراب کے متصل دو کوٹھڑیاں ہیں - اور جنوبی دیوار میں دریا کی جانب




کھڑکی ہے - اور ایک سوراخدار پنجرہ جو خوشخط حرفوں میں قل ھو اللہ احد الخ لکھ کر بنایا گیا ہے ، گویا یہ پنجرہ بھی ہے اور خوشخط قطعہ بھی، ایوان بعد کے زمانے کی مساجد کی طرح زیادہ فراخ نہیں ہے - البتہ عمارت اس کی بہت مضبوط بنی ہے - محراب والے حصہ میں مشرقی دیوار کو چھوڑ کر باقی تین جانب میں چینی کا سطح پر بسم اللہ الرحمن الرحیم انا فتحنا الی اجرا عظیما بخط ثلث درج ہے اسی حصہ کے بیرونی کتبوں سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ عمارت رجب ۹۹۲ھ میں کسی شخص حبیب نامی کے اہتمام سے مکمل ہوئی ، بانی مسجد خان جم قدر مسند دوران "فتح خاں ہے ، ۱۳۲۰ھ میں بادشاہ ایڈورڈ کی تاجپوشی کے موقعہ پر کلب علی مختار کار سرکار کے اہتمام سے اس مسجد کی مرمت بھی ہوئی ،

یہ مسند دوران فتح خان کون ہے ؟ تاریخ سندھ میر معصوم (نسخہ پنجاب یونیورسٹی ورق ۱۳۵ ب) میں ہے کہ ۱۰ ربیع الاول ۹۸۶ھ کو اعتماد خان والی بھکر اپنے سپاہیوں کے ہاتھوں شہید ہوا تو ولایت بھکر بشرکت جاگیر مسند عالی فتحخان مہاوۃ " اور راجہ پرمانند خویش راجہ ٹوڈرمل کو تفویض ہوئی ، در رجب ۹۸۶ھ میں مذکورین بھکر پہنچ

کر محال متعلقہ پر متصرف ہوئے، دو سال کے بعد پرمانند بحکم حضور کی دربار درگاہ بادشاہی کی طرف روانہ ہوا - مادھو داس اس کے بھائی کو قبیلہ داریجہ کے لوگوں نے قصبہ الور میں گھیر لیا، فتح خان نے اپنے آدمی بھیجکر مفسدوں کو شکست دی اور شورش کو فرو کیا، انہی دنوں میں فتح خان عازم درگاہ ہوا، بادشاہ نے اس کا منصب بڑھایا - اور پرمانند کی جاگیر اس کو تنخواہ میں دی، فتح خان مرد سادہ لوح زر دوست تھا، لیکن لوگوں کے ساتھ اس کا سلوک اچھا تھا - اس کے وکیل شہابخان کی ناتجربہ کاری کی وجہ سے خان ناصر کے آدمیوں سے اس کا فساد ہو گیا - جس میں فتح خان کے بہت سے آدمی مع شہابخان کے مقتول ہوئے - جب یہ رپورٹ بادشاہ کے پاس پہنچی تو فتح خان کی جاگیر بدل دی گئی - اور اس کی بجائے نواب محمد صادق کو والی بھکر مقرر کیا گیا جو ۲ ربیع الاوّل ۹۹۴ھ میں بھکر پہنچا معلوم ہوا کہ فتح خان کی حکومت بھکر کا زمانہ ۹۸۶ تا ۹۹۴ تھا،

غرض بانی مسجد جامع یہی مسند عالی فتح خان ہے "مسند عالی" افغانوں کے ہاں لقب تھا - یہ شخص پہلے اسلام شاہ کے امرا میں سے تھا - اکبر کے ۳۴ سال جلوس (یعنی ۹۹۷ھ) میں وہ فوت ہوا (بلاخمن ترجمہ آئین اکبری ص ۵۲۳) اس کو فتو افغان بھی کہتے تھے، طبقات اکبری (طبع کلکتہ ج ۲ ص ۴۸۴) میں ہے کہ وہ دو ہزاری منصب تک پہنچ کر فوت ہوا، بلاخمن کے بیان سے گمان ہوتا ہے کہ مسند عالی فتح خان اور فتح خان فیل بان (جس کو تاریخ سندھ میں "مہاوت" لکھا ہے) دو مختلف آدمی ہیں، مگر میر محمد معصوم نے واضح کر دیا ہے کہ مسند عالی فتح خان ہی فتح خان فیل بان ہے، اب ان کتبوں کی تفصیل درج ذیل ہے:-

(۱) مسجد کے بیرونی مشرقی دروازے کے اوپر بیرونی جانب پر یہ کتبہ کاشی کار ٹائلوں پر پانچ ٹکڑوں میں درج ہے، خط نستعلیق ہے مگر بعض خصوصیات تعلیق اس میں باقی ہیں، اصل کی ترتیب کے مطابق یہ کتبہ درج ذیل ہے:-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| چو فردوس برین | روی زمین | اہتمامش از صدق | مرادش بیقین | سے تاریخ | اواخر اثنی وتسعین وتسعمایہ |
| این مسجد با صفا | بی مثل فتاد در ہمہ | چو کرد جیبب | خواہم کہ دہد خدا | تمت العمارہ | الشریفۃ شہر رجب المرجب سنہ |

یعنی

این مسجد باصفا چو فردوس برین — بے مثل فتاد در ہمہ روی زمین

چو کرد جیبب اہتمامش از صدق — خواہم کہ دہد خدا مرادش بیقین

تمت العمارۃ الشریفۃ فی تاریخ اواخر شہر رجب المرجب سنۃ اثنی (کذا) وتسعین وتسعمایہ

۲- ایوان کے بیرونی طرف درمیانی قوس کے اوپر ذیل کا کتبہ درج ہے، کتبہ قوس کے دائیں طرف کی دیوار سے شروع ہوتا ہے۔ قوس کے اوپر اس کا بیشتر حصہ آیا ہے اور بائیں جانب کی دیوار پر وہ ختم ہوتا ہے۔ خط وہی ہے جو اوپر مذکور ہوا۔ یہ بھی ٹائلوں پر لکھا ہے۔ ترتیب تحریر حسب نمونہ بالا ہے یعنی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| پناہ اکبر شاہ | بخش ستان ملک | سریر چرخ | زمان مقتدای | الخ |
| خسروی دین | کہ بود تاج | شاہ انجم سپاہ | حامی شرع و | الخ |

اب اس کتبے کو مفصل درج کیا جاتا ہے:-

خسروی دین پناہ اکبر شاہ — کہ بود تاج بخش ملک ستان

شاہ انجم سپاہ چرخ سریر — حامی شرع و مقتدای زمان

بندگانش چو قیصر و فغفور — چاکرانش چو طغرل و خاقان

بندۂ کمترین او یعنی — خان جم قدر مسند دوران

سروری نیک رای دریا دل — منبع جود و مجمع احسان

فتح خان آن کہ تیغ خونریزش — کرد بنیاد ظلم را ویران

مسجد جامع از برای ثواب — ساختہ برامید قصر جنان

دل کشا ہمچو مسجد کعبہ — جان فزا ہمچو روضہ رضوان

تا بود گنبد فلک برپا باد سالم ز آفت دوران
سال تاریخش از خرد جستم مسجدی کرد خان بگفت روان
۹۹۲

ایوان کی درمیانی قوس کے دائیں اور بائیں ہمارے زمانے کی کاشی کار ٹائلوں پر ذیل کا کتبہ درج ہے :۔

دائیں جانب

تاج پوشیدہ خسرو دوران زینت [زینتی] یافت خانہ یزدان
مسجد یادگار اکبر شاہ اوفتادہ ز مدتی ویران
در زمان [ایڈورڈ] شاہ جہان کردہ کلب علی مرمت آن

بائیں جانب

آنکہ مختار کار سرکار ست زیر فرمانروای ہندوستان
سال ترمیم مسجد اکبر دوش بودم بجان و دل جویان
باسر ناز ہاتفم فرمود کار گلدستہ برلب مہران
۵۰ ۱۲۷۰ ۱۳۲۰

کتبے میں سے "ایڈورڈ" کا لفظ مٹ گیا ہے۔ شاہ ایڈورڈ کا سن جلوس ۱۹۰۱ء ہے مگر تاجپوشی ۱۹۰۲ء مطابق ۱۳۲۰ھ میں ہوئی ہوگی۔ کار گلدستہ برلب مہران کے عدد ۱۲۷۰ ہیں اور اس میں سرناز یعنی ن کے ۵۰ عدد جمع ہوں گے،

# زیارت گاہ موی مبارک

جامع مسجد کے متصل موی مبارک کی عمارت ہے۔ جس کے اندر میں نہ جا سکا تحفۃ الکرام ۳: ۲۴۴ میں بذیل بلدہ بھکر لکھا ہے : بوجود تبرک آثار شریف یعنی موی مبارک کہ حسب مرویات صحیحہ یکی از دو نیم موا ست کہ از آنحضرت برای زیارت یادگاری مومنان ماندہ مخصوص کرامت

سکھر گزیٹیر ص ۴۸ پر ہے کہ یہ موی مبارک عبدالباقی ختن شیخ نظام الدین صدیقی سندھ میں لائے وہ روہڑی میں آباد ہو گئے مگر موی مبارک کو ظاہر نہ کیا۔ آخر ایک

بزرگ کو خواب میں اس کے وجود سے آگاہ کیا گیا، ظاہراس سے بہتر سند موجود نہیں،

## ڈھک بازا والی مسجد

اس مسجد میں محراب کے اوپر ۱۱۰۶ھ کا ایک کتبہ ہے

بخشش اللہ از اللہ بخش مسجدی را داد درگیتی ثبات

سال تاریخ بنایش را خرد ثبت کرد الباقیات الصالحات

۱۱۰۶

کتبہ لکھنے والے نے اس پر دستخط یوں کئے ہیں سید محمد

شاید یہ نام سید محمد بخش ہو،

## صفۂ صفا

روہڑی میں لب دریا قلعہ بھکّر کے مقابل ایک پہاڑی پر میر ابو القاسم نمکین کے خاندان کا گورخانہ ہے۔ اس پر میر ابو القاسم اور اس کے عزیز و اقارب کی کئی قبریں ہیں، دریا کی طرف سنگین پشتہ بندی کی گئی ہے اور اس کے مقابل کی سمت (جنوب) میں بہت سی سیڑھیوں کو چڑھ کر قبروں والے چبوترے تک پہنچتے ہیں جنوبی سیڑھیوں کے درمیان میں دروازہ اور ڈیوڑھی سی بنی ہے۔ جس میں کچھ نقاشی بھی ہوئی ہے۔ جس سطح پر قبریں ہیں۔ اس کا فرش سر بسر پختہ ہے۔ اکثر قبروں پر نفیس سنگ تراشی سے زنجیرے اور کتبے کندہ ہیں،

صفۂ صفا میر ابو القاسم نے خود بنایا اور اس کا نام بھی خود ہی تجویز کیا[1] یہ جگہ نہایت منزّہ اور خوش منظر ہے، اس کے دامن میں دریا بہتا ہے۔ سامنے قلعہ بھکّر ہے

[1] مآثر الامرا ۳: ۷۷،

دور دور تک باغوں اور عمارات کا نظارہ یہاں سے دکھائی دیتا ہے، صاحب مآثر نے لکھا ہے کہ چاندنی راتوں میں یہاں کا منظر "بے نظیر عالم" ہے۔

میر[1] ابو القاسم بن ملا میر ھرات کے حسینی سیّدوں میں سے تھے۔ پہلے میرزا محمد حکیم کے پاس نوکر تھے۔ پھر اکبر بادشاہ کے ملازموں میں داخل ہوئے۔ بھیرہ اور خوشاب جاگیر میں ملے، ایک مرتبہ بادشاہ کو رکابی اور پیالہ نمک کا بنوا کر پیش کش کیا تو نمکین کی پھبتی ان پر کسی گئی، اس مردم خیز عہد کی بہت سے لوگوں کی طرح میر بہت سی خوبیوں کے مالک تھے، پیش گاہ اکبری میں ان کو قرب و منزلت حاصل تھی، داؤد خان کررانی کی جنگ میں موجود تھے، پھر کچھ عرصہ تک سوات، باجور اور تیراہ کے کروڑی اور فوجدار رہے اسکے بعد ۱۰۰۱ھ میں حکومت بھکر پائی، مگر رعایا سے بدسلوکی کی اور ان کی شکایت پر معزول ہوئے، کچھ عرصہ کے بعد بادشاہ نے پھر مہربانی کی اور اضافۂ منصب اور خطاب خانی اور تیولداری گجرات (پنجاب) سے ان کو سرفراز کیا، شروع عہد جہانگیری میں خسرو کو گرفتار کرنے پر منصب میں ترقی ہوئی اور دوبارہ بھکر کی حکومت ملی، اب کے میر نے بھکر کو وطن بنا لیا، اور اسی زمانہ میں صفہ صفا تعمیر کیا، سکھر کی ایک عالیشان مسجد بھی میر ہی نے بنوائی[2]، تحفۃ الکرام ۳ : ۱۲۷ پر ہے کہ میر جنگ قندھار میں قتل ہوئے۔

اس گورخانہ میں بہت سی قبریں ہیں جو اسی قسم کے زرد پتھر کی بنی ہوئی ہیں جو ٹھٹہ کے نواح میں

---

[1] مآثر ۳: ۲۸۴، بلاخمن (ترجمہ آئین اکبری) ۴۷۰، تحفۃ الکرام ۳: ۱۲۷، بقول صاحب تحفہ ملا میر متولی درگاہ امام موسیٰ رضا تھے، سکھر گزیٹیر ص ۴۸ پر صفہ صفا کا عام نام تھان قاسم شاہ دیا ہے۔

[2] مآثر ۳: ۷۵، افسوس ہے کہ قیام سکھر کے اثنا میں یہ معلوم نہ تھا کہ میر ابو القاسم نے سکھر میں مسجد بھی بنوائی تھی جس پہاڑی پر صفہ صفا ہے۔ اس کا نام گزیٹیر میں ست بھین دیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ نام اس عمارت کی وجہ سے ہے جو پہاڑی کے جنوبی جانب پر ہے، میں نے اسکو فقط دور سے دیکھا،

کوہ مکلی کی قبروں پر استعمال ہوا ہے، قبروں پر ۱۰۰۰ھ سے ۱۱۰۰ھ تک کے کتبے میں نے خود دیکھے لیکن سکھر گزیٹیر ص ۸۴ سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض کتبے بعد کے بھی ہیں۔ ۔ یعنی ۱۳۰۰ھ کے، یہ کتبے نفیس نستعلیق میں لکھے ہوئے ہیں۔ ایک بلند چبوترے پر میر ابو القاسم کی قبر ہے۔ اس پر دو کتبے ہیں:۔

پائین: خان زمانہ میر ابو القاسم آنکہ او — لوح وجود از رقم غیر سادہ کرد
نبراس دودمان وفا گلبن حیا — سال وفات او طلب از داغ دادہ کرد
۱۰۱۹

بالین

گر بود بستر از حریر چسود — چون نہد مرگ زیر بالین خشت
خلف خیر او ز داغ ابی — چونکہ تاریخ سال فوت نوشت
۱۰۱۸
گفت ملہم مرا بگوش ضمیر — سال فوتش کہ باد جاش بہشت
۱۰۱۸

بظاہر داغ دادہ میں ایک عدد زاید ہے،

میر ابو القاسم کثیر الاولاد تھے، مآثر میں ہے کہ ان کے ۲۲[۱] بیٹے تھے، جس چبوترے پر میر کی قبر ہے اس پر تین اور قبریں، وہ غالباً میر کے لڑکوں یا اور عزیزوں کی ہیں۔ ان کے کتبے درج ذیل ہیں:۔

مصدر خُلق امیر خان کہ بسی — خلق عالم بخُلق او آسود
تا درین دہر بود صاحب جاہ — در رضای خدای خود می بود
کوس رحلت چو زد ز دار فنا — رخت آسودگی بخلد کشود
سال نقلش بگفت ہاتف غیب — ہادی دین امیر خان آسود
۱۰۵۷

یہ امیر خان میر ابو البقا بن ابی القاسم نمکین ہے (دیکھو بلاخمن کا ترجمہ آئین ص ۴۷۲)
اس ابو البقا کے بیٹے عبد الرزاق کی قبر بھی یہیں ہے جو ۱۰۶۲ میں کسی سنی شیعہ فساد میں مارا گیا، اس کی قبر کے بالین پر یہ کتبہ ہے:۔

[۱] توزک جہانگیری (ترجمہ ۱: ۳۱) میں تیس لکھے ہیں،

عبد الرزاق کہ روحش قرین باد ز ایزد بہزار آفرین
سنی و شیعہ چو در افتادہ دید تیغ شجاعت زمیان برکشید
ہمت عالیش عنان گرم تاخت جام شہادت زقضا نوش یافت
ترک ازین عالم فانی گرفت ملک بقا آل حسینی گرفت
۱۰۶۲

یہیں ایک قبر عتیق اللہ مرزا کی ہے، اس پر دو کتبے ہیں:-

پائین: بتاریخ احد پنجشنبہ شہر رجب المرجب ۱۰۳۷ھ بدرجہ شہادت رسید

بالین

عتیق اللہ مرزا کز فراقش محبان را جگرہا چاک آمد
چو در خیل شہیدان شد خرامان فلک را دیدۂ نمناک آمد
زروی درد گفتا سال تاریخ عتیق اللہ شہید پاک آمد
۱۰۳۲ + ۴ = ۱۰۳۷

اس چبوترے کی قبروں کے علاوہ باقی کئی قبروں پر بھی کتبے ہیں، جن میں سے بعض درج ذیل ہیں:-

شمالی جانب کی قبریں

۱- وفات یافت مرحومی مغفوری میرزا ابونصر بتاریخ شہر ذی الحجہ ۱۰۴۵ھ

۲- " " " " " محمد صلاح " " " ۱۰۴۲ھ

۳- چونکہ مرحوم محمد افضل رفتہ زین عالم خاکی باجل
عقل تاریخ وفاتش گفتا آہ آسودہ محمد افضل
۱۰۸۰

مشرقی جانب کی دو قبریں

۴- تاریخ فوت مرحومہ یازدہم شہر محرم الحرام ۱۰۷۰ھ

۵- فی التاریخ بیست ہفتم شہر صفر ختم بالخیر والظفر ۱۰۳۱ھ

۶- پائین

میر والا نژاد سعدالدین — آن بہر فن یگانۂ کامل
دل ازین خاکدان گرفت او را — جنتِ عدن ساخت سر منزل
سال فوتش چو جستم از دل گفت — شد بفردوس میر صاحب دل

صفہ صفا کے دامن میں جنوبی طرف ایک عورت کی قبر پر پائین جانب ذیل کا کتبہ ہے:-

چون برون شد زجہان صالحہ — کز خدا بود بہشتین امید
سال تاریخ وفاتش گردون — زو رقم شد بہشت جاوید

۱۰۳۷

# الرور

الرور، ارور، یا الور کا خرابہ روہڑی سے ۵ میل جنوب مشرق کو ہے، محمد قاسم کے حملہ کے وقت یہ مقام سندھ کا دار السلطنت تھا۔ اس زمانے سے قریباً دو صدی بعد یہ بستی اجڑ گئی، قیاس کیا جاتا ہے کہ اس کے اجڑنے کی وجہ یہ تھی کہ دریا نے اپنا راستہ بدل لیا۔ اور یہاں کی آبادی ہجرت کرنے پر مجبور ہوئی۔ اور یہاں کے لوگ روہڑی میں جا بسے اور اپنی پرانی بستی کا نام بھی ساتھ لیتے گئے۔ مگر یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ اس وقت سے الور میں کامل ویرانی ہوگئی۔ کیونکہ عہد مغلیہ میں اس کی آبادی کا ذکر تاریخوں میں موجود ہے، مارچ گذشتہ میں میں اس کو دیکھنے گیا تو میرا بھی خیال تھا کہ وہاں صرف کھنڈر ہی کھنڈر ملیں گے لیکن میں نے اس میں ایک بستی کو آباد پایا۔ ہاں پرانی بستی کے کھنڈر بھی نئی آبادی کے پہلو بہ پہلو موجود ہیں۔ لوگوں نے کھود کھود کر اس کھنڈر میں گہرے گڑھے بنا دیئے ہیں۔ اور دور ہنود کی بڑی بڑی اینٹیں ہر طرف اس میں نظر آتی ہیں۔ بستی کے پاس مگر

---

۱؎ سکھر گزیٹیر ص ۱۱ھ، تحفۃ الکرام ۳ : ۱۳۲، ۲؎ الور کے اجڑنے کے متعلق عام قصہ تحفۃ الکرام ج ۳ ص ۴۴ ببعد پر دیکھئے،

اس سے قریب ہی شاہ اورنگ زیب کے زمانے کی ایک مسجد بھی ہے جو ویران اور ناقابل استعمال ہے۔ گو اس کے بعض حصے ابھی قائم ہیں۔ الور میں سید شکر گنج شاہ اور سید ختل الدین شاہ (کذا) کی قبریں بھی ہیں۔ آخر الذکر کی نسبت کہتے ہیں۔ کہ وہ حضرت لال شہباز قلندر مدفون سہون کے معاصر تھے۔ بستی پہاڑی کے اوپر ہے۔ اس کے دامن میں دریا کی سابق گذرگاہ ابھی تک صاف اور واضح طور پر نظر آرہی ہے۔ بستی سے دریافت کرنے پر بعض لوگوں سے کچھ تانبے کے سکے ملے، جن میں سے ایک غالباً ناصر الدین محمود بن التمش (۶۴۴ھ تا ۶۶۴ھ) کے زمانے کا ہے۔ اور دوسرا جس کے ایک طرف اکر اور دوسری طرف بکر لکھا ہے۔ پروفیسر شیرانی اس کو خط کے اعتبار سے ارغونوں کے عہد کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ بستی والوں سے پوچھا گیا کہ کوئی کتبہ بستی میں ہے۔ ایک شخص نے کہا کہ عربی کا ایک کتبہ دریا کی خشک وادی میں موجود ہے۔ جس کو ان کی اصطلاح میں نیں[1] ونگو کہتے ہیں۔ بستی سے قریباً آدھ میل کے فاصلے پر اترائی اتر کر ہم خشک گذرگاہ میں ایک جھاڑی کے پاس پہنچے تو وہاں ایک بڑا سا سفیدی مائل زرد پتھر ملا جو روہڑی میں عام طور پر نظر آتا ہے اور چونہ کے پتھر کی قسم کا ہے۔ اس پر دو سطروں میں ذیل کا فارسی کتبہ نفیس نستعلیق میں لکھا ہوا ملا:

| | |
|---|---|
| در بادیہ پای نہ چو مردان | بر دار قدم چو رہ نوردان |
| بفرمودہ سیادت پناہ امیر محمد معصوم مرقوم ۱۰۰۰ھ | |

میر محمد معصوم نامی کا ذکر آگے آتا ہے،

---

[1] ونگ سندھی میں محراب نما چیز کو کہتے ہیں۔ ونگ پنجابی میں بھی ٹیڑھے پن کو کہتے ہیں، نیں ندی کو کہتے ہیں'

# سکھر

سکھر کی نہایت نمایاں عمارت میر معصوم بھکری کا مینار ہے - اس مینار کے متصل ایک مثمن گنبدی ہے - اور اس کے متصل میر معصوم کے خاندان کا گورخانہ ہے تینوں پر کتبے ہیں - ان کا مفصل حال آگے آتا ہے،

میر محمد معصوم کو مغلیہ زمانہ کی کتابہ نویسی میں جو اہمیت حاصل ہے شاید ہی کسی شخص کو ہوگی وہ خود خوشخط کتابہ نویس تھا - اور اس کے اس شوق کا یہ عالم تھا کہ ہندوستان سے تبریز و اصفہان تک جہاں موقعہ ملا اس نے رستوں اور منزلوں پر مسجدوں اور عمارتوں کے پتھروں کو اپنے اشعار سے آراستہ کیا کوہ قندھار میں ایک پتھر پر صرف کثیر سے اسامی ممالک محروسہ اکبر شاہی کندہ کئے[1] - آج بھی اس کے کتبے ہندوستان میں موجود ہیں، الور کے کتبے کا ذکر ابھی ہؤا - دروازہ قلعہ آگرہ اور مسجد جامع فتح پور کا کتبہ اسکے اپنے ہاتھ کا لکھا ہؤا ہے - سکھر کے مینار اور اس کے متصل مقامات میں بیسیوں کتبے ہیں جنمیں سے شاید بعض اسکے اور بعض اسکے ملازمین کے لکھے ہوئے ہیں - مآثر (۳: ۳۲۸) میں ہے کہ اس نے بہت سے بقاع خیر یادگار چھوڑے، خصوصاً سکھر میں جو اس کا مسقط الراس ہے اس نے کئی عمارتیں اور باغات بنوائے، دریائے سندھ کے اندر ستیاسر کے نام سے ایک عمارت بنوائی جو بقول صاحب مآثر تو اور روی زمین سے ہے[2] - سکھر گزیٹیر ص ۵۹ پر ہے کہ سوائے مینار کے سکھر کی متعدد اور عمارتیں میر معصوم کی طرف منسوب ہیں - دریا کے کنارے نئے تالاب (reservoir) کے نیچے ایک مسجد اور آرام گاہ (rest house) ہے جس کو انگریزی عہد میں دروازے، کھڑکیاں لگاکر

---

[1] تحفۃ الکرام ۳: ۱۲۷، قندھار میں ایک پہاڑ پر بابر نے ایک پیش طاق بنوا کر اسپر کتبہ کندہ کروایا تھا، میر معصوم نے بھکر سے خوش نویس اور سنگ تراش بلوا کر ہمایوں اور اکبر کا نام اور اکبری سلطنت کے شہروں اور ممالک کے نام "از فضای حدود بنگالہ تا بندر لاہری و از کابل و غزنین تا دکن" وہاں درج کرائے، قریباً چار سال میں یہ کام تمام ہوا - (ایلیٹ ۱: ۲۳۹ تاریخ سندھ نسخہ پنجاب یونیورسٹی ورق ۱۷ب، [2] مآثر میں گنبد دریایی (۱۰۰۷ھ) اسکی تاریخ دی ہے،

رہائشی مکان کی صورت میں تبدیل کر دیا گیا ہے۔ اس پر ایک کتبہ بھی ہے، جس میں لکھا ہے۔ کہ میر معصوم نے یہ عمارت نماز اور مسلمانوں کے آرام کے لئے بنوائی، (پرانے سکھر میں ایک جامع مسجد ہے جو کہتے ہیں کہ میر معصوم کے والد میر صفائی نے بنوائی تھی)

مینار وغیرہ کا حال بیان کرنے سے پہلے میر کی زندگی کے حالات مختصراً بیان کرتے ہیں کیونکہ یہ غیر معمولی شخص بیک وقت خطاط، شاعر، مورخ، منشی طبیب، بہادر سپاہی اور مرد سیاسی (ڈپلومیٹ) ہونے کی حیثیت سے فخر روزگار تھا۔ میر معصوم کے بزرگ سادات ترمذ سے تھے۔ درگاہ حضرت شیخ سلیم چشتی کے بڑے دروازہ کے پہلو میں میر نے ایک کتبہ لکھا ہے جس کے آخر میں یہ عبارت ہے: قایله و کاتبه محمد معصوم نامی ابن سید صفائی الترمذی اصلا والبهکری مسکنا والمنتسب انا الی سید شیر قلندر بن باباحسن ابدال السبزواری مولدا والقندهاری موطنا (دیباچہ توزک جہانگیری مرتبہ سید احمد علیگڈھ ۱۸۶۴ء حاشیہ ص ۴ جہاں یہ کتبہ پورا درج ہے) مآثر الامرا (۳: ۳۲۶) میں ہے کہ دو تین پشت پہلے ان کے بزرگ قندہار میں آبسے اور بعض اور سادات کی شرکت سے باباشیر قلندر کے مقبرہ کے متولی بنے، میر معصوم کے والد میر صفائی بھکر آئے اس زمانے میں سلطان محمود (میرزا شاہ حسین ارغون والی سندھ م۔ ۹۶۲ کا کوکہ) حاکم بھکر تھا۔ وہ بہت عزت سے پیش آیا۔ اور میر صفائی بھکر ہی میں بس گئے۔ سیوستان کی ایک سید زادی سے شادی کی[۲] اور میر معصوم اور ان کے دو بھائی بھکر ہی میں پیدا ہوئے۔ ابھی تحصیل علم کی نوبت نہ آئی تھی کہ انکے والد میر صفائی کا انتقال ہوا[۳] میر معصوم نے ملا محمد ساکن کنگری[۴] (از توابع بھکر) کی خدمت میں علوم تحصیل کئے تعلیم سے فراغت پانے کے بعد چونکہ میر نے شکار کا شوق حد سے زیادہ پیدا

[۱] میر نے سید شیر کا مفصل حال تاریخ سندھ میں دیا ہے، دیکھو نسخہ پنجاب یونیورسٹی ورق ۴، بعد، [۲] یہ سادات کھابروت سیوستان نسبت نمود، [۳] تحفۃ الکرام ۳: ۱۳۵ پر ہے کہ کنگری بادشاہپور رہراکو سے ۴ کوس بر اور بہرا لو لوہری سے تقریباً ۸ کوس ادھر، سید صفائی کو سلطان محمود خان نے شیخ الاسلام بھکر بنایا۔ ان کا سن وفات ۹۹۱ ہے (تحفۃ الکرام ۳: ۱۲۷) یہی سن ان کے لوح مزار کے کتبے سے حاصل ہوتا ہے (جیسا کہ بہ گو بہتا ہے)

کر لیا تھا- وہ اکثر اسی میں مشغول رہنے لگے لیکن یہ حالات جلد ہی بدل گئے اور میر کو مفلسی کا سامنا کرنا پڑا- ان کے ہم وطن اور ہم سبق شیخ اسحاق فاروقی، خواجہ نظام الدین احمد ہروی دیوان گجرات کی سرکار میں ملازم صاحب اختیار تھے- میر معصوم نے پاپیادہ گجرات کا رخ کیا- شیخ نے خواجہ سے ملاقات کرا دی- اتفاق سے خواجہ ان دنوں میں طبقات اکبری کی تالیف میں مشغول تھے- میر معصوم تاریخ دانی میں یگانہ روزگار تھے- اسلئے خواجہ نے انکے آنے کو غنیمت سمجھا اور میر (اور بعض دوسرے اہل کمال) اس کتاب کی تالیف میں شریک رہے[۱]، کچھ عرصہ کے بعد میر شہاب[۲] الدین احمد خاں صوبہ دار گجرات کی ملازمت میں داخل ہوئے- اور رفتہ رفتہ شجاعت و مردانگی میں ناموری حاصل کی[۳] خصوصاً خانخاناں کے ہمراہ تسخیر سندھ میں کارہائے نمایاں سرانجام دیئے- آخر اکبر بادشاہ سے روشناسی پیدا ہوئی اور چالیسویں سال جلوس (یعنی ۱۰۰۳ھ) الہی میں ان کو دو صدو پنجاہی منصب ملا اور بتدریج تقرب اور اعتبار پادشاہی بڑھا- تا آنکہ ان کو ایران کی سفارت پر بھیجا گیا- اور وہ دانائی

---

[۱] مآثر ۱: ۶۶۳؛ [۲] میر شہاب الدین پنجہزاری امرا میں سے تھا- بہت سے کارہائے نمایاں اس سے ظہور میں آئے، وہ مدتوں تک گجرات کا اور سالہا سال تک مالوہ کا حاکم رہا، ۹۹۹ھ میں اجین میں فوت ہوا (بلاخمن ترجمہ آئین ص ۳۳۲) [۳] اکبر نامہ میں ۹۸۶ھ اور ۱۰۰۲ھ الہی کے درمیان میر کی فوجی کارگذاریوں کا ذکر کئی بار آیا ہے اور اس کا شمار "دلاوران" اور "کار آگاہان" اور "خدمت گزینان کارشناس" اور "مجاہدان اخلاص گر" کے زمرہ میں ہوا ہے، بھیرہ اور رہتاس میں وہ محب علی کے ہمراہ ہے اور بہار میں میرزا کوکہ خان اعظم کے کمکیوں میں شامل ہے، پہلے کئی برس تک شورش گجرات کے فرو کرنے میں مدد دیتا ہے، پھر خانخاناں کے ہمراہ مہم قندہار میں شمولیت کا حکم پاتا ہے اور فتح سندھ میں خان خاناں کا معین کار ہے (دیکھو فہرست اکبرنامہ طبع کلکتہ ج ۳ بذیل میر معصوم بھکری تحفۃ الکرام ۳: ۱۲۷) [۴] یہ مضمون تکمیل اکبرنامہ سے ماخوذ ہے، ابوالفضل ۱۰۱۱ھ میں مارا جا چکا تھا،

اور کاردانی کی وجہ سے شاہ عباس صفوی کے مورد عنایت بنے (تکمیل) اکبر نامہ میں (۳: ۸۲۵) پر شیخ عنایت اللہ نے لکھا ہے کہ میر معصوم بھکری کو ۲۷ آذر ماہ ۱۰۱۲ الہی کو بتقریب سفارت ایران جانے کی اجازت ملی، وہ محاصرہ قلعہ ایروان کے اثنا میں شاہ کی خدمت میں حاضر ہوئے شاہ نے ان کی بزرگ داشت میں بہت مبالغہ کیا، شہنشاہی خط کو ادب کے دونوں ہاتھوں سے لے کر سر پر رکھا، "حضرت شاہ بابا ام" کا حال پوچھا، تحائف ایک وسیع بارگاہ میں چنوا کر ملاحظہ کئے اور برابر دو تین دن تک ایلچیان گرجستان اور سرداران ترکستان اور باہر کے آدمیوں کو ان تحائف کے دیکھنے کیلئے بھیجا[1]

تقی کاشی نے لکھا ہے کہ میر معصوم کے ساتھ ایران میں ایکہزار ملازم تھے۔ (فہرست اودھ ص ۲۷)، روز روشن (ص ۶۷۹) پر ہے کہ میر موصوف "در اصفہان با حکیم شفائی و محمد رضا فکری و تقی اوحدی در مشاعرات ہم طرح ماند و بعد ورود ہندوستان انداز ادای سفارت او پسندیدہ محمد اکبر شاہ بادشاہ افتاد و بحضور بادشاہ قبولی عظیم یافت"

ایران سے واپسی کے بعد جہانگیر بادشاہ نے ۱۰۱۵ھ میں ان کو امین الملک بنا کر بھکر بھیجا اور میر وہیں فوت ہوئے (مآثر)، سن وفات ان کا روز روشن میں (ص ۶۸۰ پر) ۱۰۱۹ھ دیا ہے اور تاریخ وفات بود نامی صاحب ملک سخن، یہ مصرعہ اس قطعہ تاریخ سے لیا گیا ہے۔ جو نامی کی قبر پر کندہ ہے اور جس کا ذکر آگے آتا ہے[2] - میر معصوم کا منصب رفتہ رفتہ ہزار اکبری تک پہنچ گیا تھا،

[1] عالم آرای عباسی (طبع طہران ج ۲ ص ۴۴۸) پر اس کے برعکس لکھا ہے کہ سردیوں کا زمانہ تھا، بادشاہ محاصرہ میں مصروف تھا۔ سوائے ایک تلوار کے جس کو تفاول کے لئے شاہ نے منگوا لیا۔ باقی چیزیں در دولت خانہ پر بارخانہ میں پڑی رہیں، اور باوجود شدت سرما چار مہینے تک میر کے آدمی ان چیزوں پر پہرہ دیتے رہے، یہ شاہ عباس کے ۱۷ سال جلوس کا واقعہ ہے، ۱۸ سال جلوس (۱۰۱۳ھ) میں میر کو ہندوستان واپس جانے کی اجازت ملی (عالم آرای ۲: ۴۶۱) [2] معلوم نہیں ایوناف نے کس بنا پر اسکا سال وفات ۱۰۱۵ھ دیا ہے (فہرست ۱۸۵)

میر مکارم اخلاق سے بدرجہ اتم متصف تھے،

طبقات اکبری (طبع کلکتہ ۲ : ۵۰۰) میں ان کی نسبت لکھا ہے : جوانیست بصلاح وتقوی آراستہ وسالہا بفقیر ہمدم ومصاحب بود، مآثر (۳ : ۳۲۸) پر ہے : زہد وتقوی بکمال داشت وہمت وسخاوت را بجائی رسانید کہ تا بمردم اجلاف بھکر سوغات از ہندوستان می فرستاد وبہ اکابر واصاغر سالانہ ومشاہرہ ومیاومہ وفصلانہ وجمعگی مقرر کردہ بود، ہاں یہ ضرور لکھا ہے - کہ آخری دنوں میں میر وطن آیا تو وہ سلوک نہ رہا بلکہ ایک خاص وجہ سے لوگوں نے ابذا ابائی[1]، روز روشن ص ۷۶۹ پر ہے : مرد درویش مزاج وخوش خلق لطیف الطبع سخی وشجیع ومتدین ومتقی بود، مآثر میں ہے کہ میر معصوم صاحب دیوان تھا اور نامی اس کا تخلص تھا، مآثر میں ہے کہ دیوان نامی، مثنوی معدن الافکار درجواب مخزن الاسرار تاریخ سندھ[1] اور طب کی ایک مختصر کتاب موسوم بمفردات معصومی اس نے تالیف کیں مگر تقی کاشی (فہرست اودھ ص ۳۷) نے لکھا ہے کہ نامی نے پانچ مثنویاں لکھیں جن میں دس ہزار بیت ہیں ، ایک ہفت پیکر کے، دوسری سکندر نامہ کے بحر میں، تیسری لیلے مجنوں کے بحر میں جس کا نام پری صورت ہے، چوتھی یوسف زلیخا کے بحر میں جس کا نام حسن وناز ہے[2]، پانچویں مخزن الاسرار کی بحر میں، نیز اس نے دو دیوان غزلیات اور دو ساقی نامے لکھے، روز روشن میں اس کو طب نامی کا مصنف بھی بتایا ہے جو ریو ص ۲۹۱ کے نزدیک مفردات معصومی سے الگ کتاب ہے، میں نے سکھر میں سنا کہ دیوان نامی بخط مصنف اس کی اولاد کے ہاں ابتک محفوظ ہے۔ تاریخ سندھ کے نسخے عام ہیں مفردات نامی کا نسخہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال میں ہے (دیکھو فہرست ایوناف ۱۵۵)،

[1] یہ کتاب غالباً ۱۰۰۹ھ میں ختم ہوئی (ریو بذیل تاریخ سندھ)، [2] تحفۃ الکرام ۳ : ۱۲۷ پر ہے کہ نامی نے ناز ونیاز در قصہ سسئی دپنوں لکھی ہے، شاید یہ وہی کتاب ہے '

میر نے عمارتوں، املاک اور باغات پر کثیر رقم صرف کی ہوگی[1]، باوجود اس کے اس نے تیس چالیس لاکھ روپیہ نقد چھوڑا (آثر) اب ہم میر کے منار وغیرہ کا ذکر کرتے ہیں جو ایک پہاڑی پر واقع ہیں۔

## میر معصوم کی بنا کردہ عمارتیں

یہ تین عمارتیں ہیں۔ ایک مینار، اس کے متصل ایک گنبد دار مثمن عمارت اس کے متصل میر معصوم کے خاندان کا گورستانہ۔ کتبوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اولاً یہاں ۹۹۱ھ میں میر صفائیؒ اور میر ابوالقاسم کی قبریں بنیں۔ پھر ۱۰۰۲ھ میں اس جگہ پتھر کے ستونوں اور قبوں والی عمارت کھڑی کی گئی۔ یہی گورخانہ میر معصوم ہے، کتبے میں اس کی تاریخ تعمیر عمارت سرکوہ (۱۰۰۲) ہے۔ اسی سال یعنی ۱۰۰۲ھ میں مینار کی تعمیر شروع ہوکر ۱۰۱۳ھ میں ختم ہوئی، غالباً میر معصوم اس زمانہ میں سفر ایران سے ابھی واپس نہ ہوئے تھے اس لئے ان کے لڑکے میر بزرگ نے مینار کی عمارت اپنے اہتمام سے ختم کی، مثمن کی عمارت ۱۰۰۴ھ میں ختم ہوئی، اسکی تاریخ مکان بافیض (۱۰۰۴) ہے، ۱۰۱۹ھ میں خود میر معصوم کو گورستانہ مذکور میں دفن کیا گیا،

### منار میر معصوم

یہ منار جو مخروطی سی شکل کا اور سرخ اینٹوں سے بنا ہوا ہے، عمود سے قدرے ایک طرف کو مائل ہے۔ اس کے قاعدے کا محیط ۸۴ فٹ اور بلندی قریباً ۱۰۰ فٹ ہے، سیڑھیاں اوپر تک جاتی ہیں، چوٹی پر اس زمانے میں ایک آہنی پنجرہ لگا دیا گیا ہے۔

---

[1] تحفۃ الکرام ۳: ۱۷۴ پر ہے کہ اکبر بادشاہ نے ایک گرانقدر رقم حرمین بھیجی تھی وہ واپس آئی میر معصوم نے بادشاہ کے حکم کے مطابق اس رقم سے نشیمنہائے پاکیزہ اور منارہ معروفہ یادگاری ترتیب دیئے، اگر یہ درست ہے۔ تو یہ عمارتیں بادشاہی خرچ سے تیار ہوئیں

کہ کوئی گر نہ جائے، مینار کی بلندی کی وجہ سے شہر اور اطراف کا نہایت شاندار منظر اوپر سے دکھائی دیتا ہے (سکھر گزیٹیر ص ۵۹) مینار کے کتبے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی عمارت ۱۰۰۲ھ میں شروع ہوئی اور ۱۰۱۳ھ میں تمام ہوئی[1]، ذیل کا کتبہ جس میں قطعہ تاریخ بھی ہے منار کے دروازے کے اوپر کندہ ہے۔ اور میر بزرگ[2] بن محمد معصوم کی تصنیف ہے، یہ کتبہ تین حصوں میں منقسم ہے۔ جیساکہ ذیل کے خاکے سے ظاہر ہوگا متن کتبہ کا یہ ہے:-




(ا) بنی ھذالمنار فی زمان سلطان جلالدین (کذا) محمد اکبر بادشاہ غازی۔

(ب) بدر فلک علا محمد معصوم کز وی بزمانہ صیت نیکو نامیست
افراشت چنین بناء عالی کہ زقدر افراختہ سر بچرخ مینا فامیست
تاریخ بناء او ملایک از عرش گفتند جہان نما منار نامیست

(ج) میر معصوم آں رفیع القدر کہ از و کار دین بآیین است
کرد طرح منار تا گویند کین پی یادگار دیرین است
پیر چرخ از برای تاریخش طاق عرشی برین بگفت این است
۹۵۲ + ۶۱ = ۱۰۱۳

قائلہ میر بزرگ بن سیادت پناہ میر محمد معصوم

## مثمن گنبدی

یہ مثمن جو ۱۰۱۳ھ میں تعمیر ہوا۔ منار میر معصوم کے متصل اور اس کے اور میر معصوم

---

[1] گزیٹیر ص ۵۹ پر ہے کہ منارہ کی تعمیر میر معصوم کے لڑکے نے تاریخ بناء عمارت یعنی ۱۰۰۲ھ سے ۱۴ سال بعد ختم کی، لیکن ۱۴ نہیں ۱۱ سال کہنا چاہئے،

[2] میر بزرگ کا حال مآثر ۳: ۲۲۸ پر دیا ہے۔ اس میں میر بزرگ کی نسبت کہا ہے ' در نظم و نثر ہم مربوط بود و خوش می نوشت، تحفۃ الکرام ۳: ۱۳۱ پر میر بزرگ کی اولاد کا حال بھی دیا ہے،

کے گورخانہ کے درمیان واقع ہے، اس کے چار دروازے ہیں۔ باقی چار محرابیں بند ہیں۔ اندرونی جانب تمام چینی کار ہے۔ دروازوں کے اوپر شمال و جنوب میں روشندان ہیں جو چھوٹے چھوٹے نشیمنوں کی وضع کے بنے ہوئے ہیں۔ ان نشیمنوں کی چھت پر رباعیات ذیل بخط نستعلیق کندہ ہیں۔ جو فرش پر سے پڑھی جا سکتی ہیں:-

جنوبی نشیمن:- سر منزل درد ما ہوایی وارد　　ویرانۂ غم نیز صفایی وارد
دیوانہ دلِ مرا ملامت نکنید　　این وادی نیز رہ بجایی وارد

شمالی نشیمن

فریاد رحیل از ہمہ کس مشنوی　　آواز دراز پیش و پس مشنوی
کردہ ہمہ شب گیر بسر منزل دور　　تو خفتہ برہ بانگ جرس مشنوی

مثمن کے اندر دروازوں سے اوپر ذیل کا کتبہ مسلسل صورت میں لکھا ہے:-

جانب مغرب

ای بندہ نواز ذرہ پرور　　از لطف تو ذرہ مہر انور
روزی کہ چو سبزہ سر برآرم　　زابر کرمت امیدوارم
ہرچند کہ خار بوستانم　　بخشا بطفیل گلستانم
نوری بدلم فگن خدایی　　تا با تو رسم بروشنایی
من بیخود و رفتہ دل ز دستم　　دستی! کہ بخاک اندر پستم
صد دیو گریزد از بردنم　　زین دیو کہ ہست در درونم
کو دیدہ کہ ہرچہ اوست بینم　　بکشایم و روی دوست بینم
ہرچند کہ چشم ماست ناپاک　　یک رشحۂ لطف بس برین خاک

جانب مشرق

چون مو بتن ارگناہ روید　　عفو تو ز ابر لطف شوید

بخشش بود ار به نیک کاران پس وای بما تباہ کاران
ہر چند گناہ، رحمتت بیش زان روی امید وارم از خویش
من خفتہ و دشمنم نگہبان از دشمن خانہ چون برم جان

جانب شمال

نامی کہ چو خاک آستان است زان خاک سرش بر آسمان است
ای خاک بر آن کہ خاک نبود بر خاک درت ہلاک نبود

جانب مغرب

این گنبد با شکوہِ نامی کز قدر شد آسمان با فیض
چون بود محل فیض ازان رو تاریخ شدش مکان با فیض[1]
۱ ۰ ۰ ۴

## میر معصوم کے خاندان کا گور خانہ

یہ عمارت جو مثمن گنبدی کے متصل ہے تمام پتھر سے بنی ہوئی ہے۔ درمیان میں قبریں ہیں۔ میر صفائی، میر معصوم اور میر ابو القاسم کی قبروں پر قبے ہیں۔ اور قبوں کے اندر اور قبروں کے اوپر کتبے لکھے ہیں۔ درمیانی قبہ دار حصے کے اطراف میں سنگین ستونوں پر برآمدہ قائم ہے۔ ان ستونوں پر بھی کتبے ہیں۔ اس عمارت کا تقریبی خاکہ ذیل کے نقشے سے سمجھ میں آئے گا۔ گول دائرے ستونوں کو ظاہر کرتے ہیں۔ قبریں درمیان میں ہیں:-




[1] مادہ تاریخ کے نیچے ہر جگہ اعداد میں نے لکھے ہیں۔

قبروں کے اطراف کے درمیانی آٹھ ستونوں کو چھوڑ کر باقی ہر ستون کے چار طرف کتبے لکھے ہیں۔ دیکھو ذیل کے خاکے ہیں ا، ب، ج اور د:




میر صفائی اور میر معصوم کی قبروں کا پتھر سنگ کھٹو ہے۔

اس گورخانہ کے تمام عربی اور فارسی کتبوں کا خط نستعلیق ہے

## ستونوں کے کتبے

میں نے صرف جنوبی ستونوں کے کتبوں کو نقل کیا۔ ان ستونوں کے صرف دو کتبے نقل ہوئے۔ ہر نئی سطر کو کھڑی لکیر سے ظاہر کیا گیا ہے۔

ستون ا

الناس علی اربعۃ اقسام | الاول سعید | فی الحال والمآل یعنی | یعیش مومنا و یموت | مومنا والثانی شقی فی | الحال والمآل یعنی یعیش | کافرا ویموت کافرا | والثالث شقی فی | الحال | سعید فی المآل یعنی یعیش | کافرا ویموت مومنا و | الرابع سعید فی الحال | شقی فی | المآل یعنی یعیش | مومنا ویموت کافرا |

جانب د: سالت الدار اخبرنی* عن الاحباب ما فعلوا
فقالت لی اقام القوم* ایاما وقد رحلوا
فقلت [فقلنا؟] این اطلبهم* وای منازل نزلوا
فقالت فنوا فی القبور [والصواب: فی القبور فنوا] لقوا واللہ ما عملوا

ستون ۲

جانب ا، وعن بعض الحکما | الدنیا دار دوایرہا | دایرۃ و ذخایرہا بایرۃ | لذتہا فانیۃ وطاعتہا | باقیۃ حاصلہا فوت | وآخرہا موت غناءہا | فقر وقصرہا قبر اصلہا | سم دمالہا ضم فاحذروا (کذا) | حتی اذا جاءکم | الموت [1] ......

[1] افسوس ہے کہ اسکے بعد کے فقرے نقل ہونے سے رہ گئے۔

وعن سلیمان دارانی (کذا) | اصل کل خیر فی الدنیا | والآخرۃ الخوف و | مفتاح الدنیا الشبع | ومفتاح الآخرۃ الجوع

جانب ب

وعن حاتم الاصم | رحمۃ اللہ علیہ | ما من صباح | الا ویقول | الشیطان لی | ما تاکل وما تلبس و | این تسکن | فاقول لہ | آکل الموت و | البس الکفن و | اسکن القبر | و عن ابی بکر الصدیق | رضی اللہ عنہ عز الدنیا | بالمال وعز الآخرۃ | بالاعمال

جانب ج

وعن سفیان | الثوری انہ قال | کل معصیۃ فی | الشھوۃ فانہ یرجی | غفرانہا وکل | معصیۃ فی الکبر | فانہ لا یرجی غفرانہا | الان [والصواب : الا] ان معصیۃ | ابلیس کان من الکبر و | معصیۃ آدم | کان اصلہا | من الشھوۃ ،

جانب د

وعن بعض العباد | انہ قال | فی المناجات : الٰہی | طول الامل غرنی | وحب الدنیا اہلکنی | والشیطان الرجیم اضلنی | والنفس الامارۃ عن الحق منعنی | (و) قرین السوء علی المعصیۃ اعاننی | فاغثنی یا غیاث المستغیثین | فان لم تغثنی فمن ذا الذی یرحمنی | و عن بعض الحکماء من اذنب | ذنبا وھو یضحک فواللہ | اذا کان یوم القیمۃ یدخل | النار وھو یبکی ومن | اطاع اللہ وھو یبکی فواللہ | یدخل الجنۃ وھو یضحک

ستون ۲: جانب ا

وعن علی رضی اللہ عنہ | من اشتاق الی الجنۃ | ساع الی الخیرات | ومن اشفق عن النار | نہی عن الشھوات | ومن تفکر (کذا) الموت نہی | عن اللذات و | من عرف الدنیا | ہانت علیہ المصیبات | بعض (کذا) الحکماء | لا تحقرن الذنوب | الصغایر فانہا تتشعب منہا | الذنوب الکبایر ،

جانب ب

وعن عثمان | ابن عفان | رضی اللہ عنہ | ھم الدنیا | ظلمة فی القلب | وھم الاخرة |
نورا (کذا) فی القلب | وعن یحیی | ابن معاذ الرازی | انہ قال ما | عصی اللہ | کریم وما |
آثر الدنیا | علی الآخرة | حکیم

جانب ج

وعن علی | رضی اللہ عنہ | کن عند اللہ | خیر الناس و | و (کذا مکرر) کن عند | نفسک
شر الناس | وکن عند | الناس | احدا من | الناس

جانب د

وعن علی رضی اللہ عنہ | ان من نعیم الدنیا یکفیک | الاسلام نعمة وان من | اشتغل
یکفیک الطاعة | شغلا وان من العبرة | یکفیک الموت عبرة' | وعن الاعمش رضی |
اللہ عنہ من کان راس | مالہ التقوی کلّت الالسن | عن وصف ربح دینہ | ومن کان
راس مالہ الدنیا | کلّت الالسن عن | وصف خسران دینہ

ستون ۴: جانب ا

وعن ابراہیم النخعی | رحمة اللہ علیہ | انہ قال انما | ھلک من | ھلک من | قبلکم بثلثة | اشیاء |
بفضول الکلام | وفضول الطعام | وفضول المنام | قال علیہ السلام | من دخل القبر |
بغیر زاد فکانما | رکب البحر | بلا سفینة'

جانب ب

وعن حسن | البصری رحمة | اللہ علیہ من لا | ادب لہ لا علم لہ | ومن لا صبر لہ | لا دین لہ من لا
ورع لہ لا | زلفی لہ | وقال علیہ السلام | المقر بالتقصیر | محمود و | الاقرار بالتقصیر | علامة
القبول

جانب ج

وعن بعض الحکماء | طوبی لمن | کان عقلہ | امیرا وھواہ اسر [اسیرا] | والویل |

لمن کان عقلہ اسیرا | وھواہ امیرا | ارٰی[1] طالب | الدنیا و ان طال | عمرہ ونال
من الدنیا سرورا | او [والصواب: و] انعما کیان | [بنی] بنیانہ فانمہ | .... نوی
ماقدبنا (و) تہدما

جانب د

عزیزی را گفتند | دلہای ما خفتہ | است وسخن تو | در و اثر نمی کند | حکیم گفت |
کاشکی کہ (کذا) خفتہ | بودی کہ چون خفتہ | را بجنبانی بیدار | شود دلہای شما | مردہ است
ہر | چند می جنبانید | بیدار نمی شود | قال علیہ السلام | خصلتان لاشئ | افضل منہما
الایمان | باللہ والنفع للمسلمین

## میر صفائی والد میر معصوم کی قبر کے کتبے

یہ قبر میر معصوم کی قبر کے پاس مغربی جانب پر ہے، قبر کے ہر طرف کتبہ لکھا ہے۔
جو خط نستعلیق میں ہے - درمیان میں خطوط سے مستطیل بنا کر، پھر اس مستطیل کے
چار طرف اس طرح ہے: جہاں خانۂ سطر ہیں
نے ضبط کیا ہے۔ اس کو میں نے کھڑے خط
سے ظاہر کیا ہے جانب جنوب درمیان میں:

ماہ قرشی سید صفایی کافراشت فلک لوای نورش
ناگاہ ازین جہانگہ سیر افتاد بآن جہان عبورش
نامی ز برای سال تاریخ گفتا پر نور باد گورش

درمیانی کتبے کے گرداگرد چار طرف مسلسل کر کے لکھا ہے:-

اے آمدہ بر سر مزارم از آمدنت امیدوارم

---

[1] یہ شعر ہیں:- اری طالب الدنیا و ان طال عمرہ - ونال من الدنیا سرورا وانعما
کیان بنیٰ بنیانہٗ فاقامہٗ .... نوی ماقدبنی وتہدما، چوتھے مصرعہ سے فعولن کے برابر ایک لفظ
مٹ گیا ہے۔

حسرت زدہ ام بخاک ماندہ  افتادہ دریں مغاک ماندہ
یک فاتحۂ بخوان باخلاص  تاحق کندت بمغفرت خاص

جانب شمال: درمیان میں:-

نشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا | شریک لہ الملک ولہ الحمد | یحیی ویمیت وھو حی لا یموت | بیدہ الخیر وھو علی کل شی قدیر

درمیانی کتبے کے چار طرف:- من زار قبرا فقال اللھم انی اسالک بحق محمد و آل محمد ان لا | تعذب ھذا المیت رفع العذاب عنہ الی یوم القیام |

بسم اللہ و باللہ وعلی ملۃ رسول اللہ | من قرء علی قبر رفع العذاب عنہ اربعین سنۃ

اوپر کی جانب درمیان میں: یا اللہ | لا الہ الا اللہ | محمد الرسول اللہ | بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العلمین تا المفلحون

جنوب مشرقی کنارہ:- اللہ لا الہ الا ھو الحی تا العظیم

شمال مغربی کنارہ:- آمن الرسول تا کما حملتہ

جانب مشرق:- کنارہ پر اوپر کی جانب کا کتبہ یوں ختم کیا ہے:-

علی الذین من قبلنا...... الکافرین، یا حی یا قیوم برحمتک استغیث || ھو اللہ الذی لا الہ الا ھو تا الشھادۃ | ھو الرحمن الرحیم تا اسماء الحسنی یسبح لہ | ما فی السموات تا الحکیم

درمیان میں،

بسم اللہ الرحمن الرحیم اذا زلزلت تا یرہ، بسم اللہ الرحمن الرحیم قل ھو اللہ الخ،

جانب مغرب

درمیان میں: بسم اللہ الرحمن الرحیم الھکم التکاثر تا النعیم، بسم اللہ الرحمن الرحیم اذا جاء نصر اللہ تا توابا،

کناروں پر: بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اعوذ برب الناس تا والناس | بسم اللہ الخ

قل یا ایہا الکافرون | لا اعبد تا ولی دین قل اعوذ برب الفلق تا ومن شر النفاثات تا حسد،

اس قبر کے بنیادی پتھر (Plinth) پر چار طرف ابیات ذیل کندہ ہیں:-

مغرب
اے آمدہ بر مزار نامی — وز آمدنت شدہ گرامی
چون آمدۂ زیارتی کن — از فاتحہ یک اشارتی کن
از مرحلہ جہان غمناک — شد منزل ما سراچہ خاک
رحمی رحمی کہ بس غریبم — از عیش زمانہ بی نصیبم

مشرق: جان قاصد راہ آن جہان است — اینجا دو سہ روز میہمان است
ہمپایی شعلہ کن برفتار — ہمگامی برق کن شرروار
سنگی کہ نہادہ بر مزار است — سرتاسرش از غمم فگار است
بشگافی اگر درون این سنگ — گر سنگ بود دلت شود تنگ

شمال: این راہ بود دراز و تاریک — وین خانہ گور تنگ و تاریک

جنوب:- محتاج لطیفہ دعائیم — گو فاتحہ کہ بی نوائیم

## میر صفائی کی قبر کے گنبد اور ستونوں کے درمیان کا کتبہ

گنبد ستونوں پر قائم ہے۔ ان ستونوں اور گنبد کے درمیان پتھر کی سلیں ہیں جن پر ذیل کے کتبے ہیں، ترتیب یہ ہے کہ شلاً شمال کی جانب اوپر کے پتھر پر سے از نیک و بد زمانہ الخ لکھا ہے۔ پھر اس کے نیچے سے بکن در ماتم خود نوحہ بنیاد لکھا ہے، علی ہذا القیاس، ہیں نے ان قطعہ اور رباعیوں کو یکجا کر کے لکھا ہے:

(۱) جنوب: چون دانستی ماحصل دنیا را — امروز بگیر توشہ فردا را
مشرق۔ فردات چہ امروز ہمی دست دہد — زنہار بفردا مفگن سودا را
شمال۔ از نیک و بد زمانہ پرہیز و برو — زین کہنہ رباط پرخطر خیز و برو

مغرب- چون کار زمانہ سر بسر ودسراست دستی ربہ اسر خود نہ بگریزد برو

(ب) جنوب - بیا نامی دمی از مرگ کن یاد

شمال - بکن در ماتم خود نوحہ بنیاد

مغرب- بیا تا یک نفس بر خود بمویم خدا رحمت کناد خود بگوییم

مشرق- قرین مغفرت باد آشنایی کہ گوید بعد ما بر ما دعایی

## میر معصوم متخلص بہ نامی کی قبر کے کتبے

پائین میر معصوم آن مہ برج شرف آفتاب شرع و دین فخر زمن

روز جمعہ سادس ذی الحجہ گشت عازم جنت بامر ذوالمنن

سال فوتش از خرد جستم بگفت بود نامی صاحب ملک سخن

مادہ تاریخ سے ۱۰۱۴ حاصل ہوتے ہیں مگر روز روشن ص ۶۰۰ پر بودہ الخ بجای بود الخ ہے جس سے ۱۰۱۹ تاریخ نکلتی ہے - مآثر الامراء میں ہے کہ میر معصوم کو ۱۰۱۵ھ میں امین الملک بنا کر بھکر بھیجا گیا، اس سے گمان ہوتا ہے کہ میں نے بود بجاے بودہ غلط لکھا ہے - اور غالباً روز روشن کا مادہ تاریخ صحیح ہے،

قبر کے اوپر کی جانب کا کتبہ: درمیان میں:- بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العلمین تا الضالین، الم تا المفلحون،

گرداگرد: اللہ لا الہ الا ہو تا العلی العظیم، آمن الرسول تا علینا

جانب مشرق: کنارہ: امرا تا کافرین، یا حی یا قیوم برحمتک استغیث | ھو اللہ الذی لا الہ الا ھو تا ھو العزیز الحکیم،

درمیان میں: بسم اللہ الرحمن الرحیم اذا زلزلت تا شرا یرہ، بسم اللہ الرحمن الرحیم قل ہو اللہ احد الخ

جانب مغرب: قل اعوذ برب الناس تا والناس، بسم اللہ الخ الھکم التکاثر تا النعیم،

بسم اللہ الخ اذا جاء نصر اللہ الخ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ، بسم اللہ الخ قل یا ایہا الکافرون الخ بسم اللہ الخ قل اعوذ برب الفلق الخ

جانب شمال درمیان میں: اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت و(ھو)[1] حی لا یموت بیدہ الخیر وھو علی کل شئ قدیر

گرداگرد: من زار قبرا فقال اللھم انی اسئلک بحق محمد وآل محمد ان لا تعذب ھذا المیت رفع العذاب

## میر معصوم کی قبر کے کتبے

اس قبے کے اندرونی جانب اوپر سے نیچے تک دس منطقوں میں جو ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں یہ کتبے لکھے ہوئے ہیں۔ اوپر کے تین اور نیچے کے تین کتبے ابھرے ہوئے حرفوں میں ہیں۔ درمیانی چار کھدے ہوئے حرفوں میں۔ خط نستعلیق ہے۔ گنبد کے نیچے اور ستونوں سے اوپر پتھروں کی سلوں سے مثمن بنایا گیا ہے۔ جس پر گنبد قایم ہے۔

منطقوں کے کتبے درج ذیل ہیں، اوپر کے منطقے سے شمار شروع کیا گیا ہے۔ اصل کے مطابق ہر نئے مقولہ کے قائل کا نام ترچھا لکھا گیا ہے۔ ابیات کو کتبوں میں مسلسل لکھا گیا ہے یعنی نثر کے طریق پر، میں ان کو ذیل میں شعروں کے طریق پر لکھ رہا ہوں:

(۱) عن علی الامل حجاب الاجل ربیع بن خثیم لیس قبل الموت شئ الا الموت شئ[2] اشد منہ و لیس بعد الموت شئ الا الموت ایسر منہ،

(۲) ربیع من حاسب نفسہ ربح ومن غفل عنہا خسر ربیع بن خثیم مثل الدنیا والآخرۃ مثل ضرتین ان ارضیت احدھما اسخطت الاخری ربیع بن خثیم الدنیا قنطرۃ فاعبروھا ولا تعمروھا

---

[1] نوٹ کرنے سے رہ گیا، قیاساً بڑھا گیا، [2] میری نقل میں اسی طرح ہے،

(۳) نی گل برخ باد صبا می خندد     نی نی همه بر غفلت ما می خندد
گویم گویم که او چرا می خندد     بر یک دمه عمر بیوفا می خندد
از تفرقهٔ دهر اگر رستی هیچ     ور جای شدت بلند ور پستی هیچ
چون آخر کار بایدت خاک شدن     دانستی هیچ ور ندانستی هیچ

(۴) الذنب لاینسی والبر لایبلی الدیان لایموت فکن کما شئت فکما تدین تدان
الدنیا لابس مزرعه واهلها له حراث‌ پر چنانچه نحن نریدان نموت حتی نتوب
ونحن لانتوب حتی نموت قیل الفقر ملک لیس فیه محاسبة

(۵) نامی که زدست دهر در تاب شده     پژمرده گلیست کز رخش آب شده
زود است که بنگری تو آن غمزده را     آسوده بزیر خاک ودر آب شده
جز غم دل اهل درد خندان که کند     جز ناله دوا می مستمندان که کند
جز گریه نوازش حزینان که کند     جاروب مزار خاکساران (کذا) که کند

(۶) در دهر اگر گدا و گر محتشم است     آخر همه را روی بسوی عدم است
عمر تو اگر بیش بود کم زکم است     زیرا که چو نیک بنگری یکدو دم است
روزی که دلم ز دهر نومید شود     جان نیز بسر منزل جاوید شود
ذرات وجودم که بمهرش شده خاک     کمتر ذره از و چو خورشید شود

(۷) مثل الدنیا مثل الحیة لین مسها قاتل سمها
ما آمده بودیم درین باغ بگشت     چون ابر بروی سبزه چون باد بدشت
چون نرگس پر خمار ناگاه از خواب     تا چشم کشادیم زهم عمر گذشت
هان نامی هان بخویش یکدم پرواز     مردانه بساز توشهٔ رفتن ساز
داری در پیش بس ره دور و دراز     ای کاش امید آمدن بودی باز

(۸) در موسم گل چمن رخ آتش گون کرد     دل دیده بیاد دوستان پرخون کرد

سبزہ نبود بخاک ما غمزدگان | غم سبز شد و زخاک سر بیرون کرد
این اہل قبور بین بخواب اند ہمہ | آسودہ ز دادن جواب اند ہمہ
از نشأہ جام والپسین تا دم حشر | در زیر زمین مست خراب اند ہمہ
نامی من ازین دیر پشیمان رفتم | ناچیدہ گل ازین گلستان رفتم
بودم دو ہزار آرزو در دل بیش | ناکردہ یکی از ان بسامان رفتم
(۹) ای آنکہ جہان گرفتۂ خوش بکنار | دانی کہ ترا بوقت کار آید کار
گر ملک حبش داری و ر ملک تتار | با خود نبری ہیچ بغیر از کردار
ما قصہ نگفتیم کلام آخر شد | حرفی ننوشتیم پیام آخر شد
صبح طربم ناشدہ شام آخر شد | چون نوبت ما رسید جام آخر شد
زد شیشۂ چرخ سنگ بر ساغر ما | خون شد چو انار دانہ دل در بر ما
گردی ننشستہ بود بر افسر ما | اکنون بنگر خاک سیہ بر سر ما

(۱۰) قال امیر المومنین علیہ السلام الناس نیام فاذا ماتوا انتبہوا لا شفیع انجح من التوبۃ منہ بع الدنیا بالاخرۃ تربح منہ بقیۃ العمر لا قیمۃ لہا منہ تدارک فی آخر العمر ما فاتک فی اولہ منہ تظرف بترک الذنوب منہ ثواب الآخرۃ خیر من نعیم الدنیا منہ خف الدنیا من لغیرہ (کذا) منہ خالف نفسک تسترح منہ قیل ای عیش یطیب ولیس للموت طبیب قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ من تامل ان یعیش غدا فانہ تامل ان یعیش ابدا

قبہ قبر میر معصوم کا کتبہ ختم ہوا، قبہ اور ستونوں کے درمیان پتھر کی چار سلیں ہیں ان سلوں کے اوپر اور سلوں سے ہشت پہلو شکل بنا کر قبہ اس پر قائم کیا گیا ہے اوپر اور نیچے کی سلوں پر فارسی اشعار کندہ ہیں، نیچے کی سلوں پر چار طرف ۱۵ شعر ہیں۔ جن میں سے جانب شمال وجنوب کے شعر درج ذیل ہیں:۔

شمالی؛ امیر سید فاضل محمد معصوم | بروی کوہ بنا کرد منزلی بشکوہ

عجب خجستہ مقامی کہ خلق می آیند | پی زیارتش از ہر طرف گروہ گروہ
چو از دبیر خرد سال این بنا جستم | قلم گرفت و رقم زد عمارت سرکوہ
جنوب- نامی زگنہ روی سیاہ آوردہ | وز کردہ خود با تو پناہ آوردہ
گویند بعاصیان بود مغفرتت | تو غفاری و من گناہ آوردہ

---

نامی بکشا چشم بصیرت دریاب | بنیاد زمانہ ہمچو نقشی است بر آب
با تو گویم کہ حاصل دنیا چیست | بیداری یک زمان و باقی ہمہ خواب

## میر ابو القاسم کی قبر کے کتبے

میر معصوم اور اُن کے والد کی قبروں کے قبوں کا ذکر اُوپر آ چکا ہے، ان سے مشرق کی جانب ایک تیسرا قبہ ہے اُن دونو سے پست تر ہے - اس کے نیچے ایک قبر ہے - جس پر جانب جنوب ذیل کا کتبہ درج ہے :-

چو شد میر ابو القاسم نیک رای | سوی دار عقبی ز دار فنا
چو نامی طلب کرد تاریخ او | خرد گفت رفتا (کذا) بدار البقا

اس قبہ کے نیچے اور ستونوں کے اوپر ذیل کے اشعار کندہ ہیں :-

رفتیم چو از میان یاران رحمی | بر حال خراب دل فگاران رحمی
چون خاک شدیم خاک ما گشت غبار | رحمی رحمی بخاکساران رحمی
شادی زمانہ جز غمی بیش نبود | وین عمر گرانمایہ دمی بیش نبود
سودای بتان جز المی بیش نبود | خونابۂ دیدہ جز نمی بیش نبود

---

چون خاک شود ز غم وجود پاکت | وز حادثہ بر باد دہد افلاکت
جز سبزہ کسی سر نکشد بر گورت | جز باد کسی پا نہ نہد بر خاکت

ترا اگر آسمان منزل نشین است ہم آخر جای تو زیر زمین است

اوپر مذکور ہوا کہ قبے قبروں کے اوپر ہیں، ان قبوں کے اطراف میں برآمدہ ہے (دیکھو خاکہ) اس برآمدہ میں آٹھ سنگین چھتیں شامل ہیں، جو ستونوں پر کھڑی ہیں ستونوں کے اوپر اور چھتوں کے نیچے پتھر کی سلوں پر ۸ × ۴ = ۳۲ شعر کندہ ہیں جو یہاں درج نہیں ہوئے،

# خطّاطی کے نمونے

پانچویں صدی سے دسویں صدی ہجری تک کے نمونے جو اس رسالے میں شائع کئے جارہے ہیں ان سے غرض یہ ہے کہ ارتقاے خط عربی کے مدارج معلوم ہوسکیں اور مختلف ادوار کی خصوصیات خطی کا غایر نگاہ سے مطالعہ کیا جاسکے اور اس مطالعہ سے ایسے نسخوں کی نسبت جن پر تاریخ کتابت ثبت نہ کی گئی ہو صحیح قیاس کی بنیاد قایم ہوسکے اس مطلب کے لئے متعدد کتاب خانوں کے بہت سے نسخوں کو دیکھ دیکھ کر چند مستند نسخوں کو نمونوں کے لئے منتخب کیا گیا جن اصحاب نے اپنے نسخے مستعار دیئے انہوں نے علم و فن کی خدمت کی اور ہم کو شکر گزاری کا موقعہ دیا، ذیل میں ان نسخوں کے متعلق بعض اشارے درج کئے جاتے ہیں اگر میسر آسکا تو اس سلسلے میں انشاء اللہ اور بھی عکس شائع کئے جائینگے

## پانچویں صدی ہجری

۱۔ **کتاب المدونۃ الکبری**، للامام مالک بن انس الاصبحی بروایت امام سحنون) کے ۱۹ اوراق خط کوفی میں رق پر لکھے ہوئے حافظ محمود شیرانی صاحب کے کتاب خانے میں ہیں اور کتاب العتق الثانی من المدونۃ پر مشتمل ہیں، جس حصے کا عکس شائع ہوا ہے وہ نسخہ مذکورہ کے خاتمہ کی عبارت ہے اور مطبع خیریہ قاہرہ کی طبع ۱۳۲۴ھ کی ج ۲ ص ۴۰۲ س ۲۶ تا ۳۰ کے مطابق ہے۔

## پانچویں (؟) اور چھٹی صدی

۲۔ **المختصر من کتاب الوقف**، یہ نسخہ ۵۲۶ھ میں لکھا گیا، اور کوفی خط کے آخری دور سے تعلق رکھتا ہے۔ اس میں کوفی کے کچھ اثرات باقی ہیں مگر نسخی کی خصوصیات غالب ہیں۔ اول الذکر میں کسب الناس وغیرہ میں الف کی درازی، المختصر کی خ اور لا (جسکو ہمیشہ لا لکھا گیا ہے) شامل ہیں، اصل نسخہ کی تقطیع ۹ × ۶ ۱/۵ انچ ہے اور عکس کی ۶ ۲/۵ × ۵ ۱/۲ انچ

۳- کتاب مذکور کی جلد بھی قدیم اور تحریر کتاب کے ساتھ معاصر معلوم ہوتی ہے باریک چمڑے کے اندر کی جانب پرانے ردی کاغذ لگا کر اسکو دبیز بنانے کے لیے ان اوراق کو گوند سے باہم چپکا یا گیا ہے گوند چھڑانے اور ورق علیحدہ علیحدہ کرنیسے معلوم ہوا کہ عنصری کی وامق و عذرا کے متفرق اوراق ہیں۔ یہ موضوع زیر مطالعہ ہے اور اسکے نتائج انشاء اللہ الگ شائع کئے جائینگے۔ قیاس ہے کہ یہ خط حدود ۴۵۰ھ کا ہے، یہ کتاب اس وقت میرے کتاب خانہ میں ہے،

۴۔ **کتاب الملل والنحل للشہرستانی** ، یہ نسخہ جو عبدالمجید جیلی نے ۵۹۴ھ میں ایک ایسے نسخہ سے نقل کیا جسکا مقابلہ مصنف کے نسخہ سے کیا گیا تھا، ۲۰۹ ورق پر ختم ہوا ہے، تقطیع $9\frac{7}{10} \times 6\frac{1}{5}$ انچ، سطور ۱۹، ورق ۹۷ ب کی پہلی ۱۱ سطروں کا عکس لیا گیا ہے، یہ نسخہ پنجاب یونیورسٹی کے کتبخانے میں ہے،

## ساتویں صدی

۵۔ **الصحاح للجوہری** (م۔ ۳۹۳) یہ نسخہ صحاح کی آخری جلد ہے۔ اسکا آغاز باب الغین کی فصل الصاد مادہ صبغ سے ہوتا ہے، اوراق ۳۸۸، ورق ۹۱ تا ۹۸ کاتب اصل کے سوا کسی اور نے لکھے ہیں، عکس میں ورق ۲۹۹ و س ۱۲ تا ۲۳ اور ورق ۳۸۸ کی آخری سطر شامل ہیں۔ یہ نسخہ کتاب خانہ حافظ محمود شیرانی صاحب میں ہے،

۶۔ **تحفۃ الاریب من تاریخ الخطیب** تاریخ بغداد مصنفہ ابن الخطیب م۔ ۴۶۳ کا یہ انتخاب امام عز الدین عبدالعزیز بن ابی القاسم بن عثمان بن عبدالوہاب البغدادی معروف بالباصری نزیل دمشق نے مرتب کیا، امام عبدالعزیز نے تاریخ مذکور کی اجازت اپنے استاذ قاضی القضاۃ شمس الدین ابو الفرج عبدالرحیم بن ابی عمر محمد بن احمد بن قدامۃ المقدسی سے لی جو ۶۸۲ھ میں فوت ہوئے (براکلمن ۱: ۲۹۹) کتاب کے سر ورق کی پہلی چند سطروں اور ورق ۲ ا کا عکس دیا گیا ہے یہ نسخہ الحسن بن محمد البوریتی الشافعی (م ۱۰۲۴) کے قبضے میں بھی رہ چکا ہے، ان کے دستخط کتاب کے نام کے اوپر درج ہیں دیکھئے عکس، اصل کی تقطیع $7 \times 4\frac{4}{5}$ انچ ہے،

## آٹھویں صدی

۷۔ ادب **تلخیص مجمع الآداب فی معجم الالقاب** ، لابن الفوطی (م۔ ۷۲۳) اس کتاب کا مفصل اور نہایت دلچسپ حال فاضل دوست پروفیسر محمد اقبال نے مئی ۱۹۳۵ء میں اسی رسالہ میں دیا ہے وہاں دیکھئے یہ نسخہ بخط مصنف ہے اور عکس اسکے ورق ۲ ب و ۳ ا کا ہے پہلے صفحہ پر ہر شخص کا لقب نام نسب وغیرہ دیا ہے اور دوسرے پر اسکا حال،

۸۔ **کتاب الکفایہ فی شرح الہدایہ**، ہدایہ مرغینانی (م ۵۹۳) کی ذیل میں حاجی خلیفہ (۲: ۶۴۹) نے لکھا ہے: قیل ان الکفایۃ شرح الہدایۃ لمحمود بن عبید بن محمود تاج الشریعۃ مولف الوقایہ) اس نسخہ

ہیں جس کو محمد بن محمد بن محمود دامغانی نے ۷۸۲ھ میں بخارا میں لکھا ۹۷ اوراق ہیں، عکس ص ۵۷ ب س ۱ تا ۱۳ اور ص ۹۷ ب صفحہ آخر س ۱۹ تا ۲۳ شامل ہیں، شروح و حواشی کے خط کا یہ اچھا نمونہ ہے، از کتاب خانہ حافظ محمود شیرانی،

۹ صحیح مسلم نصف اول، اس نسخہ کے آخر میں علامہ مجد الدین فیروز آبادی صاحب قاموس نے خود ۷۸۹ھ میں اجازت نامہ لکھا ہے اسوقت وہ شیراز میں ٹھہرے ہوئے تھے، اور اس تقریب سے انہوں نے مجلس سماع حدیث منعقد کی تھی کتاب کے آخر میں ان لوگوں کی مصدقہ فہرست ہے جو مجالس میں شامل ہوئے، یہ فہرست غالباً کاتب کتاب کے قلم سے ہے، تقطیع اصل ۹ × ۶ ۱/۵ انچ، افسوس ہے کہ عکس میں ۷۸۹ کی بجائے ۶۸۹ چھپ گیا ہے،

## نویں صدی

۱۰ صحاح جوہری کا یہ نسخہ بھی جو شیراز کے نواح میں لکھا گیا شیرانی صاحب کے کتبخانہ سے لیا گیا، یہ نسخہ جلد ثانی پر مشتمل ہے، ورق ۲۲۳ ہیں عکس ص ۱۱۹ سے لیا گیا ہے جسمیں مادہ جعفر کا آخری حصہ آیا ہے،

۱۱ کتاب المسایرۃ فی العقائد لابن الہمام، یہ نفیس نسخہ جو بظاہر شام میں لکھا گیا صحاح جوہری کی طرح ۸۵۰ھ میں تحریر ہوا لیکن ایرانی اور عربی خط کا فرق ملاحظہ ہو، اس نسخہ کے آخر میں علامہ قاسم بن قطلوبغا الحنفی کا تصدیق نامہ مورخہ ۸۵۳ھ موجود ہے، انہوں نے جس نسخہ کو مصنف سے سنا تھا یہ نسخہ اسکی نقل ہے، علامہ قاسم نے مقابلہ اور تصحیح اس نسخہ کی کرائی اور اسی کی تصدیق کی ہے،

۱۲ شرح ہدایۃ الحکمہ یہ نسخہ ۸۸۴ھ میں بلدہ طبس از بلاد خراسان میں نقل ہوا اوراق ۵۴ سطور ۲۱، تقطیع ۷ × ۵ انچ عکس آخری ورق کی پہلی ۸ سطروں کا ہے۔ یہ کتاب بھی شیرانی صاحب کے کتبخانہ کی ہے

۱۲ب روض الآداب للحجازی، حجازی کا مفصل حال ماہ مئی ۱۹۳۶ء میں اسی میگزین میں شائع ہو چکا ہے وہاں دیکھیں یہ نسخہ مصنف کے اصل سے بظاہر مصر یا شام میں نقل ہوا اصل کی تقطیع ۷ ۴/۵ × ۱۰ ۲/۵ انچ ہے عکس میں آخری صفحہ کی ۱۳ سطروں میں سے صرف ۸ لی گئی ہیں۔

## دسویں صدی

۱۳ حاشیہ غیاث الدین بر تیسیر قطبی در علم منطق محشی کا حال معلوم نہیں اصل کی تقطیع ۷ × ۵ ۱/۴ انچ، ہر صفحہ پر ۲۳ سطریں ہیں آخری صفحہ کی پہلی ۱۱ سطروں کا عکس لیا گیا ہے،

منح السمیع یہ کتاب بھی بخط مصنف ہے جسکا حال کشف الظنون ج ۱ ص ۳۰۳ پر ملاحظہ ہو مصنف کا نام عبد الرحمن بن شہاب الدین المعروف بالحمیدی الغیومی ہے اصل کے ۲۰۲ ورق ہیں تقطیع ۶ ۱/۲ × ۸ ۱/۲ سطور ۲۳ عکس ص ۱۲۹ کی پہلی ۱۸ سطروں کا ہے۔

ایڈیٹر

... عن حمد ربك حسن وقال الاخفش وغيره الوقف
اخر السوره سورة تبت بسم الله الرحمن الرحيم
تبت وما كسب احسن قول ابي حاتم وغيره
وكذلك ذات لهب وقال ابو بكر ذات لهب وامراته
حسن وهو قول عيسى ابن عمرو الاخفش وايضا وغيرهم
وقال قوم الحطب وقال اخرون من مسد سورة
الاخلاص بسم الله الرحمن الرحيم قل هو الله احد قول ابي
عمرو بن العلا وجماعة وروي عن النبي صلى الله عليه وسلم احد
الله الصمد ولم يكن له كفوا احد وقال الاخفش وابو حاتم
وابو بكر الوقف اخر السورة لانه امر ان يقول ذلك كله
سورة الفلق بسم الله الرحمن الرحيم قالوا
الوقف اخر السورة سورة الناس
بسم الله الرحمن الرحيم والناس اخر السورة
والله اعلم بجميع ذلك تم الكتاب المختصر
من كتاب الوقف بحمد الله وتوفيقه وصلى الله على محمد
واله اجمعين وكتبه عبد الله بن علي احمد لخط من جمعت
... الحزيز النجيب الرشيد ابو بكر عتيق بن محمد بن خسرو
رزقه الله العلم والادب برحمتك يا ارحم الراحمين
في منتصف من شهر رمضان سنة ست عشرين وخمس مائة

خيه عز بحمد ربك حسن • وقال الاخفش وغيره الوقف
في السوره سورة تبت بسم الله الرحمن الرحيم
تبت • وما كسب احسن • قول ابي حاتم وغيره
وكذلك ذات لهب • وقال ابو بكر ذات لهب وامراته
حسن وهو قول عيسى ابن عمرو الاخفش وايضا وغيرهم •
وقال قوم الحطب وقال آخرون من مسد • سورة
الاخلاص بسم الله الرحمن الرحيم قل هو الله احد قول ابي
عمرو بن العلا وجماعة وروي عن النبي صلى الله عليه وسلم احد •
الله الصمد • ولم يكن له كفوا احد وقال الاخفش وابو حاتم
وابو بكر الوقف آخر السورة لانه امره ان يقول ذلك كله
سورة الفلق بسم الله الرحمن الرحيم قالوا
الوقف اخر السورة سورة الناس
بسم الله الرحمن الرحيم والناس اخر السورة
والله اعلم بجميع ذلك تم الكتاب المختصر
من كتاب الوقف بحمد الله وتوفيقه وصلى الله على محمد
آله اجمعين وكتبه عبد الله بن علي احمد لخط من جهت
... الحزيز النجيب الرشيد ابو بكر عتيق بن محمد بن خسرو
رزقه الله العلم والادب برحمتك يا ارحم الراحمين
في المنتصف من شهر رمضان سنه ست عشرين وخمس مايه

يلي هذا العالم وينفتح اليه ابواب المشاعر مما يلي ذلك العالم وهاهنا ثلثة اعضاء يمدّ الانسان
لا بدّ منها المعدة التي تمدّ الكبد بالغذاء والرئة التي تمدّ القلب بترويح الهواء والعروق
التي تمدّ الدماغ بالحرارة فاذا التركيب الانساني اشرف التراكيب فان فيها جميع آثار العالم
الجسماني والروحاني وترتيب القوى فيه اكمل التراكيب فهو يجمع آثار العالمين
فكل ما هو في العالم منتشر ففيه مجتمع وكل ما هو فيه من خواص الاجتماع فليس للعالم البتة
لان للاجتماع والتركيب خاصية لا توجد في حال الافتراق والانحلال واعتبر فيه
حال السكر والخل وحال السكنجبين وكذى الحكم في كل مزاج هذا وجه تركيب البدن
وترتيب القوى الخاصة به اما وجه اتصال النفس به وترتيب القوى الخاصة
بها مما يلي هذا العالم ومما يلي ذلك العالم **فاعلم** ان النفس الانسانية جوهر هو
اصل القوى المحركة والمدركة والحافظة للمزاج تحرك الشخص بالارادة لا من جهة
ميله الطبيعي وتتصرف في اجزائه ثم في جملته وتحفظ مزاجه عن الانحلال وتدرك

الاخفش لا ينصرف لانه مثل عمر. جخى: التجخية الميل ومنه قول جذيمه
كالكوز مجخيا اى مائلا لانه اذا مال انصب ما فيه وانشد ابو عبيد « كفى
سواة ان لا تزال مجخيا » وجخى الشيخ ايضا اى انحنى وقال « لا خير فى
الشيخ اذا ما جخا » ويروى اجلخا وفى الحديث انه جخى فى سجوده اى خوى ومد
ضبعيه وتجافى عن الارض. جدى: الجدية بتسكين الدال شى محشو تحت
دفتى السرج والرحل وهما جديتان والجمع جدى وجديات بالتحريك وكذلك
الجدية على فعيلة والجمع الجدايا ولا تقل جديدة والعامة تقوله والجدية
ايضا طريقة من الدم والجمع جدايا قال ابو زيد الجدية من الدم ما لزق بالجسد
والبصيرة ما كان على الارض والجدى من ولد المعز وثلثة اجد فاذا كثرت
فهى الجداء ولا تقل الجدايا ولا الجدى بكسر الجيم والجدا ايضا العطية والجدوى
مثله والجدى برج فى السماء والجدى نجم الى جنب القطب تعرف به القبلة

وفرغ من خطه خامس صفر سنة ثمان واربعين وستمايه

٦٤٨ هـ — الصحاح للجوهري

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كافي الدين | أحمد بن | ابرهيم | الضبي | البروجردي | الوزير |
| كافي الدين | أحمد بن | خالد بن | عبد الله | [illegible] | الشاعر |
| كافي الكفاة | إسماعيل بن | عباد بن | العباس | الطالقاني | الوزير |
| كافي الدين | الحسن بن | أبي طاهر بن | شيرشهريار بن عبد الله | البيهقي | الفقيه المقرئ |
| كافي الدولة | جهم بن | محمد بن | محمد بن جهم | النعيمي | الوزير |
| كافي الدين | الحسين بن | علي بن | نما | [illegible] | الأديب |
| كافي الدين | خالد بن | إبرهيم بن | الحسن بن ابرهيم | الأصفهاني | الفقيه |
| الكافي | زيد بن | الحسن بن | القاسم | الأصفهاني | الرئيس |
| كافي الدين | سعد بن | إبرهيم بن | إسماعيل بن محمد | الجرجاني | الكاتب |
| الكافي | سعد بن | أحمد بن | عبد العزيز بن | الرازي | الأديب |

حدود ٧٢١ هـ — تلخيص مجمع الآداب في معجم الألقاب

رسلاً وأظهر المعجزات على يد خاتمهم محمد صلى الله عليه وسلم وأنزل كتبا آخرها
القرآن وأنه تعالى يحيي الموتى فيبعثهم بأجسامهم لا يجب عليه شيء وتجب محبته
وشكره على خليقته وأن سؤال الملكين وعذاب القبر والحساب والميزان والحوض
والصراط حق وأشراط الساعة من خروج الدجال وخروج عيسى صلوات الله
عليه وخروج ياجوج وماجوج والدابة وطلوع الشمس من مغربها حق وأن
الخليفة الحق بعد محمد صلى الله عليه وسلم أبو بكر ثم عمر ثم عثمان ثم علي والتفضيل
على هذا الترتيب والله سبحانه نسأله من عظيم جوده وكبير منته أن يتوفانا على
يقين ذلك كله مسلمين إنه ذو الفضل العظيم • وهو حسبنا ونعم الوكيل ••
ولا حول ولا قوة إلا بالله • وصلى الله على سيدنا محمد وآله وسلم تسليما كثيرا ••
•• ووقع الفراغ من كتابته في يوم الخميس المبارك الموافق لسادس عشر ••
•• جمادى الآخرة سنة خمسين وثمانمائة • على يد أضعف عباد ••
•• الله وأحوجهم إلى عفوه ومغفرته علي بن سودون بن ••
•• عبد الله الإبراهيمي الحنفي عامله الله بلطفه ••
•• الخفي وغفر له ولوالديه ولمن ••
•• دعا لهم بالمغفرة ولكل ••
•• المسلمين أجمعين ••
•• آمين ••

الحمد لله حق حمده
بلغ كاتبه الشيخ الإمام العالم
العلامة المسمى بأعلاه مقابلة
وقراءة على الفقير ممسكا معه
الأصل الذي صححه على المصنف
عامله الله بلطفه وشمله بعفوه
في مجالس آخرها سادس جمادى الآخرة
سنة ثلاث وخمسين وثمانمائة
قال ذلك وكتبه [illegible]

٨٥٠ هـ — كتاب المسايرة في العقائد لابن الهمام

على الانثية وكان مثلها مثل الخدر الذي لم يحس بولمه فاذا زال المانع
وعاينه احس به قال بداية القول
النفوس الناطقة الساذجة التي لم تكتسب العلم والشرف اذا فارقت البدن
وكانت خالية عن الهيآت البدنية الردية لا تعذبون لانهم غير معرفين
بكمالاتهم فان الحكم بان للنفوس كمالات حقيقية لبست باولى غير مشتاقين
اليها لانها لم يعرفوها اصلا فكانت البلاهة ادنى الى الخلاص من
الفطانة البتراء فان الامور التي عرفت بالاكتساب النظري
ان لها كمالات ثم انها لم تكتسب الكمال سواء اكتسبت ما يضاد الكمال

٨٨٤ هـ — شرح هداية الحكمة

ان لا اله الا الله وان محمدا رسول الله ومات رحمه الله وهو على مثل تلك الحالة
فسالت عنه ما كان اسمه قالوا كان اسمه خيرا فقلت والله لم تخب التسمية
وقلت لهم هذا ليس منكم ونحن احق به ان نتولى امره فالواقع فاخذته وجهزته
هو واخي معا وصلينا عليهما وواريناهما التراب جميعا ثم فكرت في امر اخي كيف
احتوت عليه الدنيا حتى انسي الشهادة عند الحاجة فقلت والله لا اخذت
من مال هذا شيا وعاهدت الله على ذلك ثم قلت يا رب اشهدك علي اني لا التمس
من هذا المال ولا من غيره شيا ولي عليك شرط وهو اني اذا جعت تطعمني ما
اشتهي واذا عريت تكسوني واذا اعييت تحملني ووفى الله لي بما اشترطته
عليه وها انا اسير معه على هذا السير، وختم الكتاب بخير
اللهم توفنا مسلمين، والحقنا بالصالحين، وامنن علينا بخاتمة خير اجمعين
وكان الفراغ من هذا المجموع المبارك من خط
جامعه الشيخ الامام العلامة شهاب الدين
احمد بن محمد بن علي بن الحجازي الشافعي
عفا الله عنه وعن والديه يوم
الثلاثا حادي عشر جمادى
الاول سنة ست وتسعين
وثمانمائة
وصلى الله على سيدنا محمد واله وصحبه وسلم وغفر الله لكاتبه وجامعه والمسلمين اجمعين

٨٩٦ هـ — روض الاداب للحجازى

[illegible]

٩٤٨ ﻫ ــ حاشيه قطبى از غياث الدين

السين في مستوصل للطلب ومستوصل اسم فاعل من وصل والاسم
منه الوصل وهو ضد القطع ومُستوصل صفة لحرم الرحم
بفتح الراو كسر الحاء منبت الولد ووعاوه والقرابة او اصلها والمعنى
على الاخير ن وافخر الواو عاطفة وافخر فعل امر ماضيه
فخر وفاخر اي عارض غيره بالفخر ففخره اي غلبه والاسم
منه الفخر وتقدم انه التمدح بالخصال بذي جار ومجرور
متعلق بافخر وذي بمعنى صاحب قدم القدم بفتح القاف
والدال واحد الاقدام والسابقة في الامر والمعنى على الثاني
في المجد جار ومجرور متعلق بمحذوف تقديره ثابت او راسخ
والمجد نيل الشرف والكرم من قدم جار ومجرور متعلق بالمجد
ايضا والقدم كعنب ضد الحدوث ومعنى البيت بادر
الى مأمن وحصن حصين بتطلب صلة اقربائه وعارض بالفخر
به من يدعي الفخر فانه صاحب سابقة في الكرم والشرف
من الازل فاذا عارضته به كل مدع فخرا فخرته وقهرته
وفي البيت شاهد واحد وهو التسجيع وهو ماخوذ
من سجع الحمام وهو اربعة اقسام اولها الترصيع وقد
تقدم الكلام عليه ثانيها التشطير وهو ان يكون لكل
نصف من البيت قافيتان مغايرتان لقافيتي النصف الاخر

٩٩٣ ﻫ ــ منح السميع بشرح تمليح البديع للحميدى الفيومى

# اورینٹل کالج میگزین

جلد ۱۴ - عدد ۱ | بابت ماہ نومبر ۱۹۳۷ء | عدد مسلسل ۵۱

## فہرست مضامین



گیلانی الیکٹرک پریس لاہور میں باہتمام منشی نظام الدین پرنٹر طبع ہوا اور ایم این مترا نے اورینٹل کالج لاہور سے شائع کیا۔

# اورینٹل کالج میگزین

## عرض واجب

**اغراض ومقاصد** اس رسالے کے اجرا سے غرض یہ ہے۔ کہ احیا و ترویج علوم شرقیہ کی تحریک کو تا حدِ امکان تقویت دی جائے۔ اور خصوصیت کے ساتھ ان طلبہ میں شوقِ تحقیق پیدا کیا جائے۔ جو سنسکرت، عربی، فارسی اور دیسی زبانوں کے مطالعہ میں مصروف ہیں ؛

**کس قسم کے مضامین کا شائع کرنا مقصود ہے** کوشش کی جائے گی۔ کہ اس سلسلہ میں ایسے مضامین شائع ہوں جو مضمون نگاروں کی ذاتی تلاش اور تحقیق کا نتیجہ ہوں غیر زبانوں سے مفید مضامین کا ترجمہ بھی قابلِ قبول ہوگا اور کم ضخامت کے بعض مفید رسالے بھی باقساط شائع کئے جائیں گے ؛

**رسالے کے دو حصے** یہ رسالہ دو حصوں میں شایع ہوتا ہے حصۂ اول عربی، فارسی، پنجابی (بحروف فارسی) حصہ دوم سنسکرت، ہندی پنجابی (بحروف گورمکھی) ہر ایک حصہ الگ الگ بھی مل سکتا ہے ؛

**وقتِ اشاعت** یہ رسالہ بالفعل سال میں چار بار یعنی نومبر، فروری، مئی اگست[1] میں شائع ہوگا ؛

**قیمت اشتراک** سالانہ چندہ حصہ اردو کیلئے ۱۲ عہ اورینٹل کالج کے طلبہ سے چندہ داخلہ کے وقت وصول ہوگا کسی سہ ماہی کے رسالہ کے نہ پہنچنے کی شکایت رسالہ شائع ہونے کی تاریخ سے ایک ماہ کے اندر دفتر میں پہنچ جانی چاہیئے۔ ورنہ ایسی شکایت پر غور نہ ہو سکے گا۔ یہ ایک ماہ کی مدت فروری و مئی و ستمبر اور نومبر کے آخر سے شمار کرنی چاہیئے ؛

**خط وکتابت وترسیل زر** خریدِ رسالہ کے متعلق خط و کتابت و ترسیل زر صاحب پرنسپل اورینٹل کالج کے نام ہونی چاہیئے۔ مضامین کے متعلق جملہ مراسلات ایڈیٹر کے نام بھیجنے چاہئیں ؛

**محل فروخت** یہ رسالہ اورینٹل کالج کے دفتر سے خریدا جا سکتا ہے ؛

**قلم تحریر** حصہ اردو کی ادارت کے فرائض پرنسپل محمد شفیع ایم اے اورینٹل کالج سے متعلق ہیں اور یہ حصہ ڈاکٹر محمد اقبال ایم۔ اے۔ پی۔ ایچ۔ ڈی کی اعانت سے مرتب ہوتا ہے ؛

---

[1] چونکہ اگست میں کالج بند ہوتا ہے۔ اسلئے یہ نمبر مجبوراً جولائی یا ستمبر میں شائع ہوتا ہے ؛

# پرتھی راج راسا

(سلسلہ کے لئے دیکھو یہی رسالہ بابت ماہ اگست ۱۹۳۷ء)

(۶) شیشوتا ورتن پرستاو ۲۵ ویں داستان :- منقول ہے۔ کہ پرتھی راج ماگھ بدی منگل وار کو اپنے سرداروں کے ساتھ بڑی دھوم دھام سے شکار کو چلا۔ بیڑبان نے آکر ایک سوّر کا پتہ دیا۔ اور عرض کی کہ راجہ پیدل چلے۔ راجہ فوراً گھوڑے پر سے اتر گیا۔ اور تبک کندھے پر رکھ کر سوّر کی تلاش میں بڑھا جب نظر آیا فوراً مار لیا۔ اور بیڑبان کو انعام واکرام دیا۔ سب طرف سے راجہ کے نشانہ کی تحسین وآفرین ہونے لگی۔ اور راجہ نے سندر باڑی میں آکر قیام کیا ۔ (چھند ۵۰ صفحہ ۶۶ے)

میں صرف ان بیانات پر اکتفا کرتا ہوں۔ تلاش سے شکار کے اور موقعے پرتھی راج کی ان داستانوں میں ملیں گے ۔

## باغ

وتی ورتن ۵۹ ویں داستان میں شاعر نے دریائے جمنا کے نگمبودھ گھاٹ کے ایک باغ کا بیان دیا ہے۔ جس میں اس کے میوہ دار درختوں اور پھولوں کا ذکر کیا ہے۔ میں سب سے پہلے اصل اقتباس کتاب سے لے کر یہاں درج کرتا ہوں :-

سُدھن نگمبودھین، جمن تٹھ سو دھین — نہاں سو باگ برجین، بنے سو گل اچین
سمیر تا سو باسین، پھلن سو پھول آسین — برکھ بیلی ڈنبرن، سرنگ پان امرن
جو کیسرن کمن کمن، دھوپ واس تن بھرن — انار داکھ پلون، سو چھتر پتی ڈھلون
سری کھنڈ تھنڈ واسین، رکنداگلاب پھول آسین — جو چنپکن کند ٹھنین، کھجوری بھوری انبین
سو آن ناس جیرین، ستو تین جنبھیرین — اکھوٹ میو داین، اوال بیلی سیامین

سری پھلن رنگین، سبد سُواد ہو تین     جو نت مورو ایکن، منو سنگیت گا یکن
اُپم بگ راجین، منو کی اِندر ساجین     .......... .........

اوڈی سو واس گلال اتی ۔ اوڈی عبیرن اسمان
منہو بھان عنبر سُرت ۔ بجی تنتی سُر گان (چھند ۵۔ ۱۲ سمیع ۱۵۵۴)

اس اقتباس میں ان ان درختوں وغیرہ کے نام دیئے گئے ہیں ؛۔

باغ ۔ گل ۔ کیسر ۔ کنکمن ۔ انار ۔ داکھ ۔ سری کھنڈ ۔ گلاب ۔ چنبہ ۔ کدم ۔ کھجور ۔ آم ۔ اناس جیری (زیرہ) ستوت (شہتوت) جنبھیری ۔ اکھوٹ (اخروٹ) سیو (سیب) دام (بادام) سری پھل (ناریل) نرنگی (نارنگی) گلال ۔ عبیر ۔ آسمان ۔ عنبر ۔ ان میں باغ ۔ گل ۔ گلاب ۔ انار ۔ شہتوت ۔ نارنگی ۔ عبیر ۔ عنبر ۔ آسمان ۔ مسلمانی الفاظ ہیں ۔ اور یہ اعتراض وارد ہوتا ہے ۔ کہ جس طرح پرتھی راج کے عہد کی زبان مسلمانی الفاظ سے اس قدر مخلوط متصور نہیں ہوسکتی ۔ اسی طرح یہ بعض درخت جو مسلمانوں کی آمد کے بعد ہندوستان میں آئے ہیں ۔ ایسے قدیم زمانہ میں دہلی کے ایک باغ میں کیونکر موجود مانے جاسکتے ہیں ۔ بلکہ یہ کہنا زیادہ صحیح ہوگا ۔ کہ مسلمانوں کی آمد سے قبل ہندوستان میں باغات کا دستور ہی نہیں تھا ؛

مصنف سب سے پہلے کیسر (زعفران) کا ذکر کرتا ہے ۔ اس کی ناواقفیت ملاحظہ ہو ۔ اس کے نزدیک زعفران بھی مولی گاجر کی طرح ہر باغ اور باڑی میں لگائی جاسکتی ہے ۔ حالانکہ تمام ہندوستان میں کشمیر کے سوا اور کسی مقام پر پیدا نہیں ہوتی ۔ اور وہاں بھی ایک خاص زمین میں ہوتی ہے ؛

جس پھول کو ایرانی 'گل' کہتے ہیں ۔ اہل ہند اسے 'گلاب' کہتے ہیں ۔ لیکن یہ ہندوستانی تصرّف ہے ۔ اس بدعت کے لئے سوائے 'استعمال ہند' کے عذر پیش کرنے کے ہمیں کوئی اور معقول وجہ معلوم نہیں ۔ مسلمانوں کو ہندوستان میں آباد ہو کر ایسے مختلف فیہ ناموں کے بنانے اور رواج عام میں لانے کے لئے بھی تو وقت درکار ہے ۔ یہی حالت نارنگی کی ہے ۔ یہاں شاعر نے اس لفظ کو نرنگی بتخفیف الف لکھا ہے ۔ لیکن اور موقعہ پر الف کے ساتھ نارنگی لکھ رہا ہے ۔ ایرانی اسے نارنگ کہتے ہیں ۔ جس کی معرب شکل نارنج ہے ۔ نارنگ کے آخر میں 'یے' کا اضافہ ہندوستانی اپج

ہے۔ اس "یے" کو خواہ بقاعدۂ فارسی زائد کہا جائے۔ یا بقاعدہ ہندی یائے تانیث مانا جائے مگر اس کے اضافہ کی ذمہ واری بحق استعمال ہند عائد ہوتی ہے *

اناس کے متعلق یہ یاد رہے۔ کہ اگرچہ آئین اکبری میں وہ میووں کی فہرست میں شامل ہے مگر ہندوستان میں تازہ وارد ہے۔ پرتگالی دسویں صدی ہجری میں باہر سے یہاں لاتے ہیں۔ ابو الفضل اناس کو کٹھل سفری کہتا ہے۔ کیونکہ اس کے پودے گملوں میں رکھ کر سفر میں بآسانی لے جائے جا سکتے ہیں۔ وہ اس کے بیان میں کہتا ہے۔ کہ اناس شکل اور رنگت میں مستطیل نارنگی کی مانند اور ذائقہ اور خوشبو میں آم کی طرح ہے۔ پھل ڈنڈی کی جڑ میں لگتا ہے۔ جس پر چند پتّے نکلتے ہیں۔ جب میوہ توڑ لیا جاتا ہے۔ پتّے اتار کر زمین میں الگ الگ لگا دیتے ہیں۔ اور یہی پتّے تخم کا کام دیتے ہیں۔ درخت صرف ایک بار پھل دیتا ہے۔ جس میں ایک ہی پھل آتا ہے (آئین اکبری ص۸۰) اکبر کے عہد میں اناس اس قدر قلت کے ساتھ معلوم تھا۔ کہ مختصر نگار ابو الفضل کو بطور اطلاع جدید اس کی صراحت دینے کی ضرورت محسوس ہوئی۔ جہانگیر بھی اپنی توزک میں لکھتا ہے۔ کہ اناس ان سواحلی علاقوں سے آتا ہے۔ جو فرنگیوں (پرتگالیوں) کے قبضہ میں ہیں۔ (توزک ص۱۳) ادھر پرتگالی ببانگ دہل کہتے ہیں۔ کہ اناس ان درختوں میں سے ہے۔ جن کا ہمارے ذریعہ سے ہندوستان میں رواج ہوا ہے۔ ان امور کو جاننے کے بعد ہمیں حیرت ہوتی ہے۔ جب ہم راسا کے مصنف کو یہ کہتے سنتے ہیں۔ کہ پرتھی راج کے عہد میں جمنا کے کنارے نگمبو دھ باغ میں اناس کا درخت موجود تھا *

درختوں کے جس قدر نام اوپر گزرے ہیں۔ بہت ہی خفیف فرق کے ساتھ سب کے سب آئین اکبری میں ملتے ہیں۔ ان کا حوالہ ذیل میں درج ہے:-

گل ص۸۸ ص۸۹۔ زعفران ص۹۶۔ گل زعفران ص۱۰۹۔ انار ص۷۶۔ انگور ص۷۷۔ سرکھنڈی ص۱۰۱ ص۱۱۱۔ چنپہ ص۹۵ ص۱۰۱۔ کدم ص۱۰۱ (راسا میں کدمنب ہے) کھجور ص۷۹۔ آنب ص۷۷۔ انبہ ص۷۳۔ (راسا میں بحالت جمع انبین ہے) اناس ص۷۷ ص۸۰۔ توت ص۸۷ (راسا میں ستوت

آیا ہے۔ جو شہتوت کی بگڑی ہوئی شکل ہے) جنبھیری ص۹۲ ۔ اخروٹ ص۸۳ (راسا میں اس موقع پر اکھوٹ ہے۔ مگر دوسرے موقعہ پر صاف اکھروٹ لکھا ہے) سیب ص۶۰ (راسا میں سیو ہے) امرت پھل ص۸۷ ۔ نارنگی ص۸۱ ۔ گلال ص۹۸ ۔ عبیر ص۹۵ ۔ عنبر ص۹۶ ؛

راسا اور آئین اکبری کی فہرستوں میں وہ فرق جو بلحاظ اختلافِ زمانہ ان میں ہونا چاہیئے۔ بالکل مفقود ہے۔ بلکہ ان کا توافق حیرت انگیز ہے ؛

# کھانے

اکھیٹ چکھ سراپ۔ ۶۳ ویں داستان میں پانی پت کے مقام پر سنجوگتا ایک بھاری دعوت دیتی ہے۔ مصنف نے اس موقعہ پر مختلف کھانوں۔ پکوانوں و دیگر اشیاء کے نام دیئے ہیں۔ جو میں یہاں نقل کرتا ہوں :۔

پترائول (پاتل) دونے۔ پوپ (روٹی)۔ پوری۔ سکھ پوری۔ لچئیں (لوچئی) میٹھی کی بھری کچوری۔ گھیور۔ جلیبی (جلیبی)۔ پھینی (فینی) سکر پارے (شکر پارے) سیو سنگھارے (سنگھاڑے کے سیو) کسار۔ گندورن (گندوڑے) کھرما (خرما) پنڈ کھجور۔ بہی۔ اکھروٹ۔ (اخروٹ) ناسپاتی (ناشپاتی)۔ گڑ (گڑ)۔ سکر (شکر) پاپر (پاپڑ)۔ کند۔ میدا کے پیدا (میدے کے پیڑے)۔ مکرند۔ گنج (نیلوفر) چنپک (چنبہ) چنبیلی۔ کرنی (کرنا)۔ کنبیر۔ لکلن (مولسری) مچکند کیورا (کیوڑہ) کیتکی۔ جوہین (جوہی) ؛

چربن :۔ چنا۔ چروجی۔ چوزا (چونلا) کسیرو۔ کرہری۔ گوند گٹا۔ کپور۔ کھیرا و ٹلی۔ کھیر تا کی مبین۔ کرنا۔ کروندا۔ کندورے (کندوری) نیبو۔ نارنگی۔ ناسپاتی۔ امرتاں (امرتیاں) کیتھ (کیت)۔ وجوریں (بجوڑے) کڈھی (کڑھی) پکوری (پکوڑی)۔ بری مونگ ری (مونگ کی بڑئیں) میداں کی روٹی (میدہ کی روٹی) مانڈہ۔ روٹین مسرین (مصری کی روٹیں) سالن (سالن) مارو۔ بیگن۔ برے (بڑے)۔ سیم۔ کنکورا (ککوڑا)۔ کریلا۔ مریلا۔ بھینڈا (بھنڈی)

رواسن پھری (رو انسا پھلی) چھونکری ۔لیدھری ۔ کلی کچنار ۔ باکل (باکلا؟ بجورا (بجوڑا) ۔ رائیتو (رائیتا) ۔ لونگ ۔ مرچیں ۔ دھنا ۔سونٹھی (سونٹھ) ۔ رائی ۔ وہی ؛

سرسول ۔ سوا ۔ ساک (ساگ) بھتوا (بتھوا) ۔ بڑساگ ۔ چنک (چانا) ۔ چوک (چوکا) ۔ دِوِدارُو (دیودار) ۔ نیب (نیم) ۔ مسوری (مسور) ۔ ماش ۔ چنا ۔ ودھی (دہی) ۔ کیسر ۔ مٹھا جیر (زیرہ) ۔ دارم (انار) ۔ داکھ (انگور) ۔ کھارک (چوہارا) ؛

مصنف نے ان کھانوں کا نہائیت تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے ۔ جس سے میں نے صرف ناموں پر قناعت کی ہے ۔ معلوم ہوتا ہے ۔ کہ اس عہد کا ہندو تمدن ترقی کے بلند معیار پر پہنچا ہوا ہے ۔ مگر اس تفصیل میں ایسا عنصر بھی تو پایا جاتا ہے ۔ جس سے شبہ ہوتا ہے ۔ کہ یہ تمدنی حالت خالص ہندو عہد سے جیسا کہ پرتھی راج کا زمانہ تھا ۔ تعلق نہیں رکھتی ۔ بلکہ ایسے عہد سے جب ہندو مسلمان عرصہ تک ساتھ ساتھ رہنے کے بعد ایک دوسرے کی تہذیب و مدنیت سے متأثر ہو کر ملی جلی زندگی کے عادی ہو گئے ہیں ۔ چنانچہ اس کے آثار ہم الفاظ ۔ شکر ۔ شکر پارے جلیبی ۔ خرما ۔ نارنگی ۔ بہی ۔ ناشپاتی ۔ مصری ۔ میدہ وغیرہ میں دیکھتے ہیں ۔ خالص ہندو تمدن میں ان اشیاء کا تصور بھی نہیں آسکتا ۔ مٹھائیاں اکثر و بیشتر مسلمانی الاصل ہیں ۔ جلیبی جس کی قدیم شکل زلابی ۔ زلیبا و زلیبیا ہے ۔ مسلمانوں کے ساتھ ہندوستان میں آتی ہے ۔ خواجہ مسعود سعد سلمان کے اشعار میں زلیبیا آتا ہے ۔ چنانچہ :-

ع نان کشکی اگر بیا بم نیز راست گوئی زلیبیا باشد

شکر پارہ تو خالص مسلمانی نام ہے ۔ مصری نبات و طبرزد کو کہتے ہیں ۔ چونکہ اس قسم کی نبات کی ابتدا مصر سے ہوئی ۔ اس لئے ہندوستان میں اس کا نام مصری ہی رکھ دیا گیا ۔ خرما ۔ بہی اور ناشپاتی فارسی ہیں ۔ مگر ہندوستان میں ان کا استعمال مسلمانوں کی آمد سے قبل تصور میں نہیں آسکتا ؛

جب ہم اس فہرست پر بحیثیت مجموعی نظر ڈالتے ہیں ۔ تو یہ امر ذہن نشین ہوتا ہے ۔ کہ ان

الفاظ میں کوئی ایسی ندرت نہیں جو انہیں ٹھیٹ پرتھی راج کے عہد کے ساتھ وابستہ کرسکے۔ آج بھی یہ تمام چیزیں ہماری ضروریات زندگی میں داخل ہیں۔ اور تقریباً اسی طرح بولی جاتی ہیں۔ جیسے کہ فہرست بالا ہیں ؂

اس فہرست میں بعض الفاظ کے آخر میں نون کے اضافہ کی بنا پر جو جمع و اضافت کے لئے مستعمل ہے۔ مثلاً جوہین (جوہی) روٹین (روٹیاں) گندورن (گندوڑے) سالنن (سالن کا) مصرین (مصری کا) وغیرہ کی نامانوس شکلوں سے ہمیں مرعوب نہیں ہونا چاہیئے ؂

# کالیستھ۔ کھتری اور بھاٹ

کالیستھ اور کھتری ہندوؤں میں وہ قومیں ہیں۔ جنہوں نے اکبر کے عہد سے ٹوڈرمل کے اثرات میں فارسی سیکھنا اور اہل قلم کے زمرہ میں ملازم ہونا شروع کیا ہے۔ ایک روایت یہ تبدیلی سلطان سکندر لودھی کے زمانہ کی طرف منسوب کرتی ہے۔ اور ڈونگرمل کا نام پہلے ہندو شاعر کی حیثیت سے پیش کرتی ہے۔ مگر دفاتر پر ہندوؤں کا دخل اور اقتدار اکبری عہد ہی سے شروع ہوتا ہے ؂

راسا کے مصنف کے سامنے چونکہ عہد مغلیہ کی زندگی ہے۔ اس لئے وہ کالیستوں اور کھتریوں کو شہاب الدین کے زمانہ میں بھی جبکہ اس کا دارالسلطنت غزنین ہے۔ نہ آگرہ اور دلی حسب دستور مغل مسلمانی ملازمت میں تصوّر کرتا ہے۔ جس طرح اکبر ٹوڈرمل اور بیربر کو اور شاہجہان چندربھان کو بعض سیاسی مسائل طے کرنے کے لئے ہندو راجگان کے پاس بھیجا کرتے تھے۔ اسی طرح تتارخاں شہاب الدین کا وزیر لورک رائے کھتری کو غزنیں سے دلی پرتھی راج کے پاس بھیجتا ہے۔ یہ لورک رائے ایک سے زیادہ مرتبہ غزنیں سے دلی سفارت پر آیا ہے۔ (دھن کتھا اور پہاڑ رائے سمے) نیت رائے ایک اور کھتری ہے۔ جو اگرچہ بظاہر شہاب الدین کا ملازم ہے۔ موقعہ پر پرتھی راج کے ساتھ بھی سازباز کرلیتا ہے۔ (اننگ پال سمے) دھرماین

کالیستہ ہے۔ جو دہلی ہی میں مقیم ہے۔ مگر یہاں کی تمام اطلاع شہاب الدین کو غزنیں بھیجتا رہتا ہے۔ گویا بادشاہ کا وکیل ہے۔ دھرمائن کا ذکر متعدد داستانوں میں آتا ہے۔ مثلاً دھن کھتا۔ پہاڑ رائے سمے۔ درگا کیدار سمیو۔ بڑی لڑائی روپرستا وغیرہ۔ ایک امر عجیب ہے۔ کہ شہاب الدین کے یہ ہندو ملازم خواہ وہ کھتری ہوں۔ خواہ کالیستھ سب کے سب جاسوسی پیشہ کرتے ہیں۔ اور دربار دہلی کی خبریں شاہ کے پاس غزنیں بھیجتے رہتے ہیں ؏

ایک اور لطف کی بات سنیئے۔ جس طرح چند پرتھی راج کا بھاٹ ہے۔ درگا کیدار شہاب الدین کا بھاٹ ہے۔ درگا علم و فضیلت میں کوی چند پر غالب آنے کی مراد دیوی سے مانگتا ہے۔ دیوی جواب دیتی ہے۔ کہ تو اوروں پر غالب آسکتا ہے۔ مگر چند پر غالب نہیں آسکتا۔ اس پر درگا نے التماس کی۔ کہ میں پرتھی راج سے ملنا چاہتا ہوں۔ دیوی نے فرمایا۔ کہ ہاں۔ تیری یہ آرزو قبول کی جاسکتی ہے۔ دوسرے دن درگا شاہ کے دربار میں جاکر رخصت مانگتا ہے۔ تتارخاں کہتا ہے۔ کہ دشمن کے گھر جانا قرین مصلحت نہیں۔ خدا جانے کیا افتاد پڑے۔ بادشاہ نے فرمایا۔ کوی چند کو دیکھو نا۔ وہ کبھی غزنیں نہیں آیا۔ درگا بھاٹ لاجواب ہوگیا۔ مگر بادشاہ نے اس کی دل شکنی کے خیال سے اجازت دے دی۔ درگا غزنیں سے چل کر ڈھائی مہینہ میں پانی پت پہنچا۔ جہاں پرتھی راج شکار کے لئے ٹھہرا ہوا تھا۔ راجہ نے اسے عزت کی جگہ بٹھایا اور بڑی دلجوئی کی۔ درگا نے آتے ہی سحر و طلسم میں چند سے مقابلہ کی ٹھان لی۔ سب سے پہلے اس نے سحر کے زور سے مٹی کے برتن سے آگ کا شعلہ نکالا چند نے جواب میں ایک گھوڑے کے منہ سے اسیرباد (سلام) کہلوایا۔ اس پر درگا نے پتھر کی ایک بڑی چٹان جادو سے متحرک کی۔ اور اس میں ایک انگوٹھی غائب کردی۔ کوی چند نے اپنے علم کے زور سے چٹان کو پانی بناکر بہادیا۔ اور انگوٹھی نکال لی۔ اس کے بعد درگا اور اور عجائبات دکھاتا ہے۔ اور چند ان کے توڑ کرتا ہے۔ بالآخر فیصلہ یہ ہوتا ہے۔ کہ چند کوی ان فنوں میں اپنے حریف پر فضیلت رکھتا ہے۔ پرتھی راج پانچ روز تک کیدار کو مہمان رکھتا ہے

اور بہت سا انعام و اکرام دے کر رخصت کرتا ہے ؎ (درگا کیدار سمیو ۵۸ ویں داستان)

مادھو بھاٹ شہاب الدین کا ایک اور بھاٹ ہے۔ اور اس کے نام پر انیسویں داستان ہے یہ شخص اکثر علوم و فنون میں باکمال تھا۔ ایک مرتبہ دلّی آیا اور ایک مہینہ تک رہا۔ دلّی اس کو بہت پسند آئی۔ جاسوسی کے خیال سے پرتھی راج کے دربار میں بھی آنے جانے لگا اور اپنے کمال کا اہلِ دربار پر خوب سکہ جمایا اور پرتھی راج کی داد و دہش نے اسے مالامال کر دیا ؎

مسلمانوں میں بھاٹ رکھنے کا دستور اسی عہد سے رواج پا سکتا ہے جب وہ ہندوستان میں آباد ہونے کے بعد اس ملک کے رسم و رواج کے پابند ہونے لگے ہیں۔ یہ خیال کہ شہاب الدین کے پاس درحقیقت ہندو بھاٹ تھے۔ بے حد مضحکہ خیز اور بے بنیاد ہے۔ مگر راسا کا مصنف جس زمانہ میں رہتا بستا تھا۔ کیا ہندو کیا مسلمان ایک دوسرے سے اثر پذیر ہو کر ایک مخلوط قسم کی زندگی کے عادی ہو گئے تھے۔ جس میں ہندو مسلمانوں کے لئے اور مسلمان ہندوؤں کے لئے لازم و ملزوم بن گئے تھے اور ایک کا دوسرے کے بغیر گزارہ نہیں ہو سکتا تھا۔ راسا کا مصنف اپنے عہد کی زندگی اور اس کے اوضاع کا اس قدر عادی ہے۔ کہ اس کے قلم سے بے ساختہ وہی خط و خال رقم پذیر ہوتے ہیں جو مغلیہ اور اس سے قبل کے زمانہ کی ہندوستانی زندگی کے ساتھ مخصوص ہیں۔ مثلاً ہیجم کمار کوی چند کے سامنے راجہ جے چند والئے قنوج کی تعریف میں یہ دوہا کہتا ہے :-

؎ بیری کاٹن راج رج۔ ڈنڈ بھرن پردھان ؎ سیوا مانن سبھے ورین۔ ہندو مسلمان ؎

(چھند ۴۶۹ صفحہ ۱۶۴ ح ۱۴ قنوج سمے ۶۱ ویں داستان)

بھلا جے چند کے زمانہ میں قنوج کی قلمرو میں مسلمان کہاں آباد تھے۔ جو اس کی تعظیم و تکریم میں ہندوؤں کے ساتھ شریک ہو سکتے۔ مگر مصنف کے زمانہ میں یہ قول بالکل صادق آتا ہے۔ جب ہندو مسلمانوں کی اور مسلمان ہندوؤں کی رعیت بن کر رہتے تھے ؎

مسلمان ہندوستان میں بحیثیت فاتح داخل ہوئے۔ مفتوحین شروع شروع میں تو ان سے غیر متعلق رہے۔ مگر جب انہیں معلوم ہو گیا۔ کہ ان کی آمد ہنگامی نہیں اور نہ یہ لوگ اس سرزمین سے

ملنا چاہتے ہیں جسب تقاضائے وقت صلح و آشتی کا ہاتھ ان کی طرف بڑھایا۔ خود مختار راجاؤں نے تعلقات قائم کرلئے۔ کمزور رئیس اپنے طاقت ور ہمسایہ کے خلاف ان سے امداد کے جویا ہوئے۔ جوں جوں مسلمانوں کو ہندوستان میں رہتے رہتے زیادہ زمانہ گذرتا گیا۔ توں توں یہ تعلقات زیادہ وسیع ہوتے گئے۔ قرونِ وسطےٰ کا ہندوستان اپنی تاریخ میں ایسے متعدد واقعات کا آئینہ دار ہے۔ مغل بابر کے خلاف رانا سنگرام عرف رانا سانگا اور حسن خاں میواتی باہم متحد ہوکر ایک ہی محاذ پہ جنگ کرتے ہیں۔ اسی بابر کے مقابلہ میں راجہ بکرماجیت ابراہیم لودھی کے ساتھ پانی پت کے میدان میں مارا جاتا ہے۔ سلاطین گجرات و مالوہ کی تاریخ میں ایسی مثالیں موجود ہیں۔ جن میں ایک ہندو راجہ کی خاطر یہ طاقت ور سلطنتیں ایک دوسرے سے دست و گریباں ہوئی ہیں۔ ان میں مذہبی اختلاف جنگ و صلح کا محرک نہیں تھا۔ جیساکہ آج کل کے مؤرخ ہمیں یقین دلاتے ہیں۔ بلکہ اغراض و مقاصد کا اتحاد۔ یہی خصوصیت راسا کے صفحات میں نمودار ہے ؛

اٹھائیسویں داستان میں اننگ پال پرتھی راج سے اپنے ملک کے استرداد کا خواہشمند ہے۔ وہ خود فوج کشی کرکے پرتھی راج سے لڑتا ہے۔ مگر شکست کھاتا ہے۔ بالآخر مادھو بھاٹ کو شہاب الدین کے پاس غزنیں بغرضِ استمداد بھیجتا ہے۔ شہاب الدین ایک بڑی فوج کے ساتھ اس کی امداد کو آتا ہے۔ اور اننگ پال کے شریک ہو جاتا ہے۔ اتحادی پرتھی راج سے جنگ کرتے ہیں۔ بدقسمتی سے اور یہ بدقسمتی شہاب الدین کے لئے راسا کے صفحات میں نہائت عام ہے۔ سلطان میدانِ جنگ میں گرفتار ہو جاتا ہے اور اتحادیوں کو شکست ہو جاتی ہے ؛

چھتیسویں داستان ہنساوتی وواہ میں چندیری کا راجہ پنچائن شہاب الدین سے رن تھنب کے راجہ کے خلاف فوجی امداد مانگتا ہے۔ اور شہاب الدین اپنا لشکر اس کی امداد کے لئے بسرکردگی نوری حجاب اور کیلی خاں روانہ کرتا ہے ؛

یہی نہیں۔ بلکہ وہ ایک دوسرے کی شادی غمی و دیگر دستور و رسوم میں بھی حصہ لیتے ہیں۔ اس کی ایک مثال اکیسویں داستان پرتھا وِیاہ ورنن میں ملتی ہے۔ اس داستان کی رو سے پرتھی راج

کی بہن پرتھا بائی راول سمر سنگھ والی چتوڑ سے بیاہی جاتی ہے۔ اس موقعہ پر شہاب الدین بھی دُولہا دلھن کے لئے تحفے بھیجتا ہے۔ جن میں علاوہ دیگر مال ومتاع کے پچاس ہاتھی۔ سو گھوڑے۔ اور ایک سو باندیاں شامل ہیں۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ تحفے فی الحقیقت شہاب الدین نے راول جی کو شادی کے موقعہ پر دیئے تھے۔ تاریخ کی رو سے راول سمر سنگھ اور پرتھا کی شادی ناممکن ہے۔ کیونکہ راول مذکور پرتھی راج اور شہاب الدین کے زمانے سے ایک صدی بعد ہوتا ہے لیکن مصنف نے شہاب الدین کا جو تحفے دینا بیان کیا ہے تو درحقیقت وہ اس رواج کو اجاگر کر رہا ہے جو اس کے عہد میں ہندو اور مسلمان باہمی تعلقات میں ایک دوسرے کے ساتھ برتتے تھے ؛

# مسلمانی الفاظ

راسا میں مسلمانی الفاظ پر نظر ڈالنے سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ اس کا مصنف فارسی زبان کی مبادیات سے ضرور واقف ہے۔ مسلمانوں کے بعض مذہبی معاملات سے بھی اس کو آگاہی ہے۔ اسے معلوم ہے۔ کہ ان کی مذہبی کتاب کا نام قرآن ہے۔ جسے مصحف بھی کہتے ہیں۔ اس کے تیس پارے ہیں۔ ان میں خدا کے نیک بندے بھی ہوتے ہیں۔ جو تیسوں دن نمازیں پڑھتے ہیں۔ اور غیر شرعی امور کے قریب نہیں جاتے ؛۔

پنچ بیس پنچ دن کریں نواج          تنی احق وست جن نہیں کاج

(چھند ۲۴ ص ۵۲۱ ح ۵ سلکھ بدھ۔ تیرہویں داستان)

پانچ وقت نماز پڑھتے ہیں۔ اور سیپارے تورات دن پڑھتے رہتے ہیں ؛۔

نمیں [illegible] ن سائیں لیے پنچ بکھت (وقت)          سیپارے تیس پڈھیں دن رت

(چھند ۹۷ ص ۴۰۳ ح ۴ حسین کتھا نویں داستان)

تسبیح کا استعمال مستحسن سمجھتے ہیں۔ پیر کے چادر چڑھاتے ہیں۔ ملا اذان دیتا ہے۔ قاضی نماز پڑھاتا ہے۔ جو لوگ مذہب کے لئے مارے جاتے ہیں۔ شہید کہلاتے ہیں۔ اور زندۂ جاوید ہیں

گوری کی جو وجہ تسمیہ دی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہ گور یعنے قبر کے معنوں سے واقف ہے
مسلمانوں کی جنگی اصطلاحات و اسلحہ سے کافی آشنا معلوم ہوتا ہے۔ مثلاً آتش۔ سلح۔ تیغ۔ زرہ۔
کمان۔ تیر۔ ترکش۔ گرز۔ تفنگ۔ ہدف۔ نشان۔ چوگان۔ چشم۔ سوار۔ لگام۔ پہلوان (پہلیان)
عراقی۔ تازی۔ نوبت۔ شہنائی۔ نفیری۔ چنگ۔ دمامہ وغیرہ۔ الفاظ تیر و تیغ اس کے ہاں کثرت
کے ساتھ ملتے ہیں۔ اسی طرح اعداد میں سہس کے ساتھ ہزار بھی کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ باغ
و باغبان کے لئے بھی فارسی الفاظ باغ و باغبان پر قناعت کرتا ہے۔ اور جب چاہتا ہے مسلمانی
الفاظ کافی تعداد میں لا سکتا ہے۔ یہ مثالیں ملاحظہ ہوں:۔

سہ جا سو یہاں ؛ سہاب دین سلتان ؛ پیمبر پروردگار ؛ الہ کریم کوار د کبار (
سلطان جلال سکندر جایا ؛ سلتان شہاب الدین الہ اُپایا ؛ چ ۱۱۰ صح $\frac{۲۱۲۶}{۱۸}$ بڑی لڑائی

دیگر سہ

میں نفیر سلطان ؛ آپ کبہی کچھیئے قاضی ؛ بہست بھاکہ جو کہے ؛ ہوئے حاجی کے غازی
جو امید جیسے ہوئی ؛ راج دوئی اسد بندی ؛ کوئی گمان جن کرو ؛ کہے کابا یہ گندی ؛

چ ۶۶ صح $\frac{۲۲۳۸}{۱۹}$ بڑی لڑائی

اس رزمیہ کے بعض الفاظ سے پایا جاتا ہے۔ کہ وہ استعمال ہند کے ذیل میں آتے ہیں۔
استعمال ہند سے مراد غیر ہندی الفاظ کی وہ خاص صورت ہے۔ جو ہندوستان میں اختیار کر لی گئی
ہے۔ مثلاً حمائل کو حمیل کہا جاتا ہے۔ (چھند ۲۹ صح $\frac{۶۰}{۶}$) اور پالان کو پلان (چھند ۶۵ صح $\frac{۵۸۵}{۸}$)
وقت کا بخت بن گیا ہے (چھند ۷ ۹ صح ۴۰۳ ح ۴) اسی طرح رسالہ سے رسال (چھند ۱۴۹ صح $\frac{۴۰۲}{۵}$)
یعنی سوغات بن گیا۔ اور خواص حجام کے معنوں میں آیا ہے۔ (چھند ۵۸ صح $\frac{۵۸۵}{۹}$) اسی طرح نماز
کو نماج کی شکل میں بدل دیا ہے۔ کاغذ کگد بن گیا ہے۔ (چھند ۸۵ صح $\frac{۹۳}{۸}$)
بعض ترکیبیں ایسی بھی ملتی ہیں۔ جو نیمے ہندی اور نیمے فارسی ہیں۔ مثلاً پلنگ پوش (چھند
۹۵ صح $\frac{۵۸۵}{۹}$) اسی طرح جم جور ہے۔ جس میں جم (موت) ہندی اور جور فارسی زور کی بگڑی شکل ہے

ور جو ر کا جی اسی پر قیاس لیا جائے۔ بہر حال یہ ترکیبیں اس عقیدہ کی تائید نہیں کرتیں۔ کہ یہ رزمیہ پرتھی راج کے عہد کی تالیف ہو سکتا ہے۔ بعض وقت ایسے فارسی مرکبات بھی ملتے ہیں۔ جیسے تارج (چھند ۱ صح ۱۱۵/۱۳) نیل ماہی (چھند ۲۶۴ صح ۱۶۶۰/۱۴) یعنے دریائے نیل کی مچھلی۔ جنگی جوان (چھند ۳۱ صح ۱۰۴۵/۹)۔ زردوزن (زردوزی) اور زرکشی (چھند ۵ صح ۵۸۴/۶) کسادہ کساوہ (کشادہ کشادہ) چھند ۱۲۶ صح ۹۰۷/۸) اور راہ بیراہ (چھند ۹۵ صح ۴۰۳/۴) ؛

کوچ برکوچ ۔ کوچ درکوچ اور کوچا کوچ ایک فارسی روزمرّہ ہے۔ مصنف نے بادنی تغیّر اس پر تصرف کر لیا ہے۔ مثال سے چلیو کوچ پر کوچ کھری (چھند ۲۹۷ صح ۷۲۳/۷) دیگر:- درکوچ کوچ اتے سندھ (چھند ۱۴۱ صح ۶۱۸/۶) دیگر:- سے اتی کوچ کوچ دلن کھرین ؛ جل نیتھ جائے سو اُترین (چھند ۱۶۵ صح ۶۲۱/۶) ؛

ذیل کے چھند میں ’کھیت پڑنا‘ کھیت رہنے کے مفہوم میں آیا ہے :-

سے کھیت پرے تتار ؛ ساہ گوری گئی سنبیا ؛ (چھند ۱۹۲ صح ۶۲۵/۶)

سر دھننا ایک اور محاورہ ہے۔ چنانچہ :-

سے سر دھُنت بتی ساہ ؛ دھاہ سُنی سبنا سنفی ؛ (چھند ۲۹ صح ۹۵۱/۹)

وہ پانی ملتان گیا

وہ پانی ملتان گیا ۔ ایک ضرب المثل ہے۔ جس کا مطلب ہے۔ کہ اب وہ موقع ہاتھ سے نکل گیا۔ استاد ذوقؔ سے

پنجاب میں بھی وہ نہ رہی آب وتاب حسن ؛ اے ذوقؔ ! پانی اب تو وہ ملتان بہ گیا

پرتھی راج راسا میں یہی ضرب المثل یوں آئی ہے :-

سے چاہُر چھتر رکھت تکھت لینو سرنانی ؛ اوترو سے ساہاب ؛ گیو ملتانہ پانی ؛

(چھند ۲۶۵ صح ۷۳۴/۷)

اس ضرب المثل کی تشریح میں یہ کہانی بیان کی جاتی ہے :-

ایک دن گورکھ ناتھ ریداس بھگت کے پاس آیا۔ پیاس لگ رہی تھی۔ پانی مانگا۔ ریداس پانی لینے گیا۔ اس وقت گورکھ ناتھ کو خیال آیا۔ کہ ریداس تو ذات کا چمار ہے۔ میں اس کے ہاتھ کا پانی کیونکر پی سکتا ہوں جب ریداس پانی لایا۔ اس نے اپنے توبنے میں بھروالیا۔ مگر پیا نہیں۔ ادھر اُدھر کی باتیں کرتا رہا اور رخصت ہُوا۔ پھر کبیر کے پاس جا بیٹھا۔ اور اس کے ساتھ باتوں میں مشغول ہوگیا۔ اس وقت کبیر کی بیٹی کمالی آئی۔ اور وہ پانی اٹھا کر پی گئی۔ پیتے ہی اکاس لوک۔ مرت لوک۔ اور پتال لوک کے تمام اسرار اس پر منکشف ہو گئے۔ جب گورکھ ناتھ کو معلوم ہوا۔ کہ اس پانی کے پینے سے کمالی میں یہ وصف پیدا ہو گیا ہے۔ ہاتھ ملنے لگا۔ دوبارہ ریداس کے پاس جا کر پانی مانگا۔ ریداس کشف کے ذریعہ سے جان گیا تھا۔ کہ گورکھ ناتھ نے اپنے غرور کے سبب سے وہ پانی نہیں پیا تھا۔ اور اب پھر اسی کی تلاش میں آیا ہے۔ اسی اثنا میں کمالی کے سسرال والے بنارس آئے اور کمالی کو ملتان لے گئے۔ جہاں وہ بیاہی گئی تھی۔ اس وقت ریداس نے یہ دوہا کہا:-

ے   پیاوے تھے جب پیا نہیں تب تم نے یہ اکھان کیا
بھولا جوگی پھرے دوانہ وہ پانی ملتان گیا

محمود شیرانی

---

# بحر الفواید

عام طور سے خیال کیا جاتا ہے۔ کہ ادبیات فارسی میں نظم کا ذخیرہ نثر سے بہت زیادہ ہے، ہرچند کہ یہ خیال صحیح ہے لیکن واقعہ یہ ہے۔ کہ نثر فارسی کا بہت سا خزانہ ابھی تک قلمی کتابوں میں مدفون ہے جس کا کچھ حصّہ تو قعر گمنامی میں پڑا ہے اور جو معرض علم میں آچکا ہے وہ نشر و اشاعت کا منتظر ہے۔

فارسی نثر کی غیر مطبوعہ کتابوں میں ایک قابل توجہ تصنیف بحر الفواید ہے۔ جس کے ساتھ ناظرین کو ان سطور میں روشناس کرنا مقصود ہے۔ مجموعی طور پر اس کتاب کا موضوع مسائل تصوّف و اخلاق ہے۔ لیکن گوناگوں دلچسپیوں کی سینکڑوں اور باتیں معرض بحث میں لائی گئی ہیں۔ جن کو مصنّف نے بے شمار حکایات اور جدّت خیالات سے بہت دلفریب بنایا ہے۔

بحر الفواید چھٹی صدی ہجری کی تصنیف ہے۔ اور فقط یہی ایک بات کہ یہ منجملہ اُن معدودے چند فارسی کتابوں میں سے ہے۔ جو تاتاری حملے کی تباہی سے محفوظ رہیں۔ اس کی اہمیّت کو دوبالا کرنے کے لیے کافی ہے لیکن ایک اور غیر معمولی صفت جو اس کتاب کے ساتھ وابستہ ہے۔ یہ ہے کہ وہ شام میں لکھی گئی ہے۔ فارسی کی شاید یہ پہلی کتاب ہے۔ جس کا شام میں تصنیف ہونا ہمارے علم میں آیا ہے۔

بحر الفواید کے صرف دو نسخوں کا ہمیں علم ہے جن میں سے ایک تو پیرس کے کتابخانۂ ملی میں ہے۔ اور دوسرا ہمارے فاضل دوست پروفیسر محمود خاں صاحب شیرانی کے پاس ہے[1]، مصنّف نے اپنا یا اپنے وطن کا کتاب میں کہیں ذکر نہیں

---

[1] دیکھو فہرست مخطوطات فارسی در کتابخانۂ ملی پیرس عدد ۲۱۷، اس نسخے کی تاریخ کتابت ۶۷۹ھ ہے۔ پروفیسر موصوف کا نسخہ بھی غالباً دسویں صدی کا لکھا ہوا ہے،

پایلیکن اپنی اس تصنیف کو اس نے اتابک شام امیر ارسلان آبہ بن آقسنقر کے نام پر معنون کیا ہے۔ جس کا ذکر وہ آغاز کتاب میں اس طرح پر کرتا ہے:۔

"واین کتاب در انواع علوم در زمین شام کہ ملک تعالیٰ۔ ویرا مبارک خواند بمدت پنج سال جمع کردم بنام و لقب پادشاہ عالم عادل عماد الدین[۱] عماد الاسلام قطب الدولۃ و بہاء الملۃ شرف الائمۃ قامع الکفرۃ والمشرکین الب قتلغ جبوغا الغ اتابک ابی سعید ارسلان آبہ بن آقسنقر ظہیر امیر المومنین خلد اللہ دولتہ وحرس علیہ نعمتہ واین کتاب را بحر الفواید نام نہادیم زیرا کہ ہمہ جواہرہا در بحر باشد و از انواع علوم درین کتاب توان یافت"

آقسنقر (قسیم الدولہ) اتابکان شام کے خاندان کا بانی ہے۔ اس کے بیٹوں میں عماد الدین زنگی والی حلب و موصل تاریخ میں زیادہ مشہور ہے۔ جس کا عہد حکومت ۵۲۱ھ ۔ ۵۴۱ھ ہے۔ ارسلان آبہ بظاہر زنگی کا چھوٹا بھائی ہے ۔ جو مسند حکومت پر جاگزیں نہیں ہوا۔ بلکہ غالباً کسی چھوٹے سے علاقے کا فرماں روا تھا "الب قتلغ جبوغا الغ اتابک" اس کے القاب ہیں۔ لیکن "قامع الکفرۃ والمشرکین" کے لقب سے پتہ چلتا ہے کہ وہ اپنے بھائی زنگی کے دوش بدوش صلیبی لڑائیوں میں نمایاں حصّہ لیتا رہا۔ راحۃ الصدور میں دو تین جگہ ۵۴۴ھ ۔ ۵۴۷ھ کے واقعات میں ضمناً اس کا ذکر آیا ہے[۲]۔

---

[۱] پیرس والے نسخے میں "نصرۃ الدین" ہے۔ [۲] موسیو بلوشے (مرتب فہرست مخطوطات کتبخانۂ ملی) نے ارسلان آبہ کو غلطی سے بوزابہ والی فارس خیال کیا ہے۔ جو ایک بالکل مختلف شخص ہے اور ۵۴۲ھ میں سلطان مسعود سلجوقی کے خلاف جنگ کرتا ہوا ہمدان کے نزدیک مارا جاتا ہے، برخلاف اس کے ارسلان آبہ ۵۴۷ھ میں زندہ تھا (دیکھو راحۃ الصدور ص ۲۶۲)۔

صاحب بحر الفواید نے باب سیر الخلفاء میں جہاں خلفاء عباسی کی فہرست دی ہے۔ وہاں المقتفی (۵۳۰ھ - ۵۵۵ھ) کو خلیفۂ معاصر بتلایا ہے[1]۔ اس سے ذرا آگے چل کر عقاید باطنیہ کی بحث میں اس نے محمد بن کیا بزرگ امید (جانشین حسن صبّاح) کے مرنے کا ذکر کیا ہے[2]۔ جس کی تاریخ ۵۵۷ھ ہے۔ چونکہ اس کے اپنے بیان کی رُو سے کتاب پانچ سال تک زیر تالیف رہی۔ لہذا ظاہر ہے کہ اس کی تصنیف کا زمانہ ۵۵۲ھ - ۵۵۷ھ ہونا چاہئے۔

پروفیسر شیرانی کا نسخہ جو میری نظر سے گزرا ہے عمدہ خطّ نسخ میں لکھا ہوا ہے اور خاصا صحیح ہے، تعداد اوراق ۱۸۰، تقطیع ۹" x ۶" اور فی صفحہ ۱۲ سطریں، بلحاظ مبحث کتاب کو ۴۳ حصّوں پر تقسیم کیا گیا ہے۔ اور ہر حصّے میں دس دس بارہ بارہ باب ہیں، ان مباحث کی پوری فہرست کتبخانۂ ملّی پیرس کی فہرست مخطوطات میں دی گئی ہے[3] جس پر فقط ایک نظر ڈالنے سے ان کے تنوّع کی طرف فوراً توجہ مبذول ہوتی ہے۔ مثلاً سب سے پہلا حصّہ کتاب الجہاد ہے۔ اس کے بعد کتاب الحکمۃ ہے آگے چل کر ایک دلچسپ حصّہ کتاب تربیۃ الاولاد ہے۔ پھر طلب المعیشۃ، آداب الاسلام، معالجۃ الذنوب، نوادر العلماء، مناقب الائمۃ، عجائب الدنیا، کتاب السلطان، کتاب الوصایا، کتاب الغرائب وغیرہ وغیرہ ہیں،

مصنّف کے متعلق ہم اس سے زیادہ اور کچھ نہیں کہہ سکتے کہ وہ سنّی ہے[4]۔ باطنیوں کا سخت مخالف ہے[5] علوم دینیہ، تاریخ وسیر اور تصوّف سے خوب

[1] ورق ۱۳۰ ب، [2] ورق ۱۳۲ ب، [3] جلد ۲ ص ۳،

[4] کتاب "اصول الدین" کے باب اوّل میں لکھتا ہے "بدانکہ مذہب سنّیاں آنست کہ خدای عزّ وجل آفریدہ است"۔ [5] "خون ملحدی ریختن اولیتر ست کہ ہفتاد کافر رومی کشتن" (ورق ۱۳۷ ب)۔

واقف ہے، منجموں، طبیبوں اور شاعروں کو نفرت کی نظر سے دیکھتا ہے، مثلاً ایک جگہ لکھتا ہے:۔ "اگر کسی خواہد کہ تربیت فرزند کند او را از ہفت آفت نگاہ باید داشت۔ اول صحبت منجم و شاعر و حکیم کہ این قوم در امر شرع تہاون کنند[1]"۔ دوسری جگہ کہتا ہے :۔ "وہر کہ گوید در قرآن تحریم خمر نیست جاہلست، طبیب و منجم و شاعر چہ دانند کہ اصول و فروع و حلال و حرام چہ بود[2]"۔ منجم و طبیب کی مذمت ایک اور جگہ یوں کی ہے :۔ "بادشاہ سلف کہ برخاستی بر دست راست وی فقیہی بودی تا حلال و حرام ازو بپرسیدی و بر دست چپ وی مفسری بودی تا تفسیر قرآن از وی بشنیدی، امروز سلطانان روزگار بامداد برنخیزند منجمی بر دست راست وی بود و طبیبی بر دست چپ وی بود[3]"

نجوم، طب اور شاعری کے علاوہ وہ فلسفہ اور فلسفیوں کی بھی سخت تحقیر کرتا ہے چنانچہ کتاب الحلال والحرام کے آخری باب "حکمت کتب گذشتگان" میں لکھتا ہے:۔

"اول کتاب اخوان الصفا زندقہ است و طعن بر مسلمانی است نشاید راندن و نشاید دانستن بباید سوختن، ہفت ملحد در بصرہ جمع شدند و آن کتاب بنہادند و نام خود بپوشیدند دوم ابو العلا معری ملحد بودہ است کتاب لزوم مالایلزم و فصول غایت الفصول و الغایات در معارضہ قرآن کردہ است بباید سوختن، و دلیل بر الحاد وی آنست کہ انکار قیامت و حشر اجساد [می کند]، ..... دیگر بو علی سینا کافری بی دین بود شفا و نجات وی نباید خواندن کہ نفی حشر اجساد می کند و نفی صفات باری، و زکریا رازی ملحد بودہ است ....[4]"

لیکن زاہد خشک ہونے کے باوجود اس کو شعر کا نہایت اچھا مذاق معلوم ہوتا ہے، عربی و فارسی کے اشعار جو اس نے جابجا تحریر کئے ہیں۔ عموماً نہایت برمحل اور برجستہ ہیں، نثر میں اس کا انداز تحریر نہایت دلکش۔ سادہ اور بے تصنع ہے

---

[1] باب تربیۃ الاولاد، [2] ورق ۸۰ ب، [3] ورق ۳۰ ب،

[4] ورق ۸۵ ب ۔ ۸۶ الف،

اور چھٹی صدی کی دلفریب فارسی نثر کا نہایت عمدہ نمونہ ہے، ذیل میں ہم بحر الفوائد کے بعض مقامات کی عبارت ناظرین کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ تاکہ مصنّف کی جدّتِ فکر اور اسلوب بیان کا بخوبی اندازہ ہو سکے، ہمارے نزدیک اس کتاب کو قابوس نامہ اور کلیلہ و دمنہ کے پہلو میں جگہ ملنی چاہیئے، اس کی اشاعت سے یقیناً فارسی ادب کے کتب خانہ میں ایک جلیل القدر اضافہ ہوگا،

# کتاب نصیحۃ الملوک والسلاطین

بدانکہ بادیۂ قیامت در پیش بس آدمست و بیابان بی نہایت در راہست و وی غافل نشستہ و نمی داند کہ در بستر خواب خفتہ است و سفر می کند زیراکہ این شب و روز دو مرکب است تیز رو پس آدم را ببرند و بدان سرای غریبان فرود آرند تا قافلہ ہمہ بیکدیگر رسند پس جملہ را برانگیزانند و این خطاب بشنوانند کہ فریق فی الجنۃ و فریق فی السعیر، این فلک دوّار و این بوقلمون عمر وی بتاراج برمیدہد و وی ہیچ خبر ندارد ہمہ مردگان در آرزوی یک روزہ عمرند تا تقصیرہا بدان تدارک کنند و نمی توانند یافتن و تو یافتہ و عمر ضائع می گذرانی و سرمایہ بباد برمیدہی، سرمایۂ آخرت عمر است و مایۂ قیامت تقوی است مایۂ دوزخ ہواست، وقت آن نیامد کہ از خدمت مخلوق با خدمت خالق شوی و وقت آن نیامد کہ خود را باشی کہ در آنچہ بودی ہمہ بر خود بودی کہ ہر کس کہ زاد وی تقویست سزاوارست اگر بساط تہنیت بیفگند ہمہ عالم مِلک و مُلک تو شدہ گیر و بجای بگذاشتہ گیر آخر چہ،۔۔۔ این خلق بیشترین در غم معدۂ خود ماندہ اند کہ نباید کہ برہنہ و گرسنہ مانند ہیچ کس نمی اندیشد کہ نباید کہ امشب بخسپم و بامداد برنخیزم و آنچہ من جمع کردہ ام دیگران بر دارند، ای بیکارۂ عقل برخاستہ و بر سر پل خانہ ساختہ و بر موج دریا افگندہ چون ناصیۂ ملک الموت بینی ہشیار شوی فریاد برآری کہ

یا حسرتی علی ما فرطتُ فی جنب الله، هیچ زندانیئ دیدی که در زندان شادی و راحت طلبد تو آن زندانی هستی که شادی در زندان می طلبی، من طلب مالم یخلق تعب نفسه ولم یرزق، هیچ اسیر را دیدی که شهریاری طلبد، آدمی اسیر قضا و قدر است و امیری و شهریاری می طلبد، هیچ بنده را دیدی که خواجگی طلبد هیچ خاکی را دیدی که خواجگی طلبد یا ابن التراب و ماکول التراب انت غداً ماکول و مشروب، آدمی تماشای بوستان می کند یک ساعت بیاید تا تماشای گورستان کند تا آن حسرات و زفرات بینی شاهان جهان در ظلمت گور اسیر خاک شده بینی خسروان را محبوس گور و لحد شده بینی جمجمهٔ جبّاران بوسیده بینی سرهای سروران در خاک شده بینی جوانان با حسرت در خاک خوار شده بینی گیسوی عروسان در خاک بوسیده و پاره شده بینی، پشت زمین بر غفلت است و شکم زمین بر حسرت و آدمی در وادی پنداشت و تمنای خود گم شده که امروز چنین کنم و فردا چنان کنم و مرگ بر وی می خندد و اجل بر امل می خندد و تقدیر بر تدبیر می خندد مرگ بر زندگانی می خندد، . . . چون عمر مختصر باشد مال بسیار چه سود چون خانه گور خواهد بود حجرهٔ زرّین و سیمین چه سود چون تخت و کلاه و دولت مملکت حسرت خواهد بود جمع و منع چه سود چون عمر وفا نخواهد کرد توفیر خزانه را چه سود اگر آواز امارت پسر آدم بشرق و غرب رسد و اهل مشرق و مغرب بر وی خطبه کند و چراغ بدیوان وی آورند جان تنها باید کندن و در گور تنها باید خفتن و حساب تنها باید داون،

بیت: سپهر بلند ار کشد زین تو سرانجام مرگست بالین تو

در خبر است که مردی پیش رسول صلے الله علیه وسلم آمد و گفت یا رسول الله مرا وصیتی کن گفت کار کن دو روز یا دو شب را، گفت یا رسول الله کدام روز و شب گفت آن روز را که ملک الموت در خانهٔ تو در آید بجان استادن تو و آن شب که مرده را در گور نهند بستر خاک بود و بالین و خشت و زیارت کنان مار و مور بود و

